جہاں بڑی عزت سے انکا استقبال ہوتا ہے لیکن ان کے دل میں اور ہی جذبات پیدا ہوجاتے ہیں۔ جن کو ایسے رازدار دوستوں کے خطوں میں بھی ظاہر کرتے رہتے ہیں۔ جو مہذب تعلیم یافتہ اور عالم بھی ہیں۔ اور یہ بزرگ ان خطوں کو اشاعت کے لئے نذر کر دیتے ہیں۔ اور ان کے جانشین بھی جو علم و اخلاق اور ادب کے اعتبار سے کافی شہرت رکھتے ہیں ان کو شائع کرتے ہیں اور یہ بھی نہیں سوچتے کہ اس طرح وہ لاسیل کے جرم کا ارتکاب کر رہے ہیں۔ کیا اسی معیار شرافت پر ان عالموں اور فاضلوں کو ناز ہے؟ ان کو اپنے دل پر ہاتھ رکھ کر سوچنا چاہیئے تھا کہ اگر ان کے خاندان کی خواتین اس پوزیشن میں ہوتیں تو وہ ایسے خطوط کی اشاعت گوارا کرتے؟ انہوں نے یہ بھی غور کیا ہوتا کہ خود مولینا شبلی کے اخلاق کے متعلق دنیا کیا رائے قائم کرے گی۔

ہم نے مولینا کے خطوں کو جو ہمارے نام آتے تھے۔ ہمیشہ معصومانہ روشنی میں دیکھا۔ کیونکہ ان میں بظاہر کوئی ایسی بات نہ تھی کہ ہم میں سے کوئی بھی کسی قسم کی بدگمانی کرتا یا کسی برائی کا احساس ہوتا۔ البتہ بعض میں شوخی ضرور ہوتی تھی جو شاعرانہ طبیعت کا خاصہ ہے۔ مگر اب معلوم ہوتا ہے کہ یہ رازو اشارات اُن ہی جذبات پر مبنی تھے اور بعض نظموں میں بھی ان کو شاعری کے پردے میں ظاہر کرتے تھے۔

میں مختار امین صاحب زبیری کی شکر گزار ہوں کہ انہوں نے ہماری پوزیشن کو تبصرہ حیات شبلی میں بیان کر کے صاف کر دیا اور دنیا کو اصل حقیقت بتادی۔ واقعی سعدی کا یہ قطعہ کس قدر صداقت پر مبنی ہے کہ:-

"انسان کے علم کا اندازہ تو ایک دن میں ہوجاتا ہے لیکن نفس کی خباثت برسوں میں بھی نہیں معلوم ہوتی۔" اور ہم بھی اسی علم و لاعلمی میں رہے۔"

عطیہ بیگم

[ادبی دنیا ماہ جولائی و اگست ۱۹۴۷ء]۔

ان ملاقاتوں میں اب وہ پہلے سے مولینا نہ تھے۔ نہایت آزاد خیال عورتوں کی سوسائٹی میں بے تکلف شرکت کرتے تھے۔ رسمی و رواجی پردے کے علمی و عملی طور پر مخالف تھے تعلیم نسواں کے بڑے حامی تھے۔ شعر و شاعری اور مہذب لطائف و ظرائف اور خیالات کی یکسانی سے یہ ملاقاتیں بہت دلچسپ ہوتی تھیں۔

غرض ان کی زندگی بھر یہ سلسلہ قائم رہا۔ ان کے انتقال کا ہم سب کو عزیزوں کی طرح رنج ہوا۔ ہم نے ان کے خطوط کو جو اس وقت موجود تھے بڑی حفاظت سے رکھا کیونکہ ان خطوط میں بھی ایسی ہی باتیں تھیں۔

۲۲-۱۹۲۳ء میں اڈیٹر ظل السلطان محمد امین صاحب زبیری جن سے بھوپال کے توسل سے ہماری ملاقات تھی اور جو مولینا کے بھی بڑے مداح اور دوست تھے بمبئی آئے اور ان سے مولینا کا تذکرہ آیا تو میں نے ان کو وہ خطوط دکھائے۔ اور ان کی درخواست پر ظل السلطان میں اشاعت کی اجازت بھی دے دی۔ اور پھر یہ مجموعہ شائع ہوا۔ اس واقعہ کو سالہا سال ہو گئے مگر اب تھوڑا عرصہ ہوا جب میرے علم میں آیا کہ اسی زمانہ میں مولینا شبلی کے شاگرد اور جانشین سید سلیمان ندوی نے بھی ان کے خطوں کا ایک مجموعہ مکاتیب شبلی کے نام سے شائع کیا تھا۔ اور اس میں بعض خطوط ایسے بھی شائع کئے جن سے ہمارے نام کے خطوط کے ساتھ رابطہ اور سلسلہ ہے اور میری ذات و شخصیت کے متعلق اشارے ہیں۔ ان خطوں سے ادیبوں اور افسانہ نگاروں کو بھی ایک بڑا مواد اور مشغلہ ہاتھ آگیا ہے۔ ریڈیو پر تقریریں ہوئی اور اردو رسائل میں مضامین شائع کئے گئے۔ اگرچہ ہمارے خطوں میں تو کوئی بات ایسی نہ تھی۔ البتہ مکاتیب شبلی کے خطوں کے ساتھ پڑھنے سے بے شک یہ مواد ملتا ہے مولینا ایک شریف گھر میں ایک عالم ایک بزرگ اور ایک بہت بڑے مذہبی مشن کے مبلغ کی طرح جاتے ہیں۔

مخصوص تلامذہ اور رفقائے کار، مولانا ابوالکلام آزاد۔ مولوی حمید الدین۔ سید سلیمان کو فرداً فرداً تار بھجوائے۔ مولانا ابوالکلام کے تار کا مضمون تھا۔

اگر آپ اس اثنا میں مل جاتے۔ تو سیرت نبوی کی سکیم کا کچھ انتظام ہو جاتا۔
ورنہ سب کیا کرایا بیکار ہو جائے گا۔ سید سلیمان اگر موجود ہوتے۔ تو ان کو پورا پلین سمجھا دیا جاتا۔

پتہ نہیں۔ مولانا ابوالکلام آزاد کو یہ تار ملا یا نہیں۔ کیونکہ ان کی طرف سے کوئی جواب نہ آیا۔ لیکن سید سلیمان کسی تار کے ملے بغیر فقط دل کی کشش سے اعظم گڑھ روانہ ہو گئے۔ اور ۵ نومبر کی شام کو وہاں جا پہنچے۔ جس وقت شاگرد استاد کے پلنگ کے قریب گیا۔ تو طاقت جواب دے چکی تھی۔ شاگرد کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ علامہ نے آنکھیں کھول کر حسرت سے سلیمان کی طرف دیکھا۔ اور دونوں ہاتھوں سے اشارہ کیا۔ کہ اب کیا رہا؟ پھر زبان سے بھی فرمایا۔ "اب کیا" "اب کیا"۔ لوگوں نے پانی میں جواہر مہرہ گھول کر ایک چمچہ پلایا۔ تو جسم میں یکبار طاقت محسوس ہوئی۔ اس وقت علامہ نے معاہدہ کے طور پر سلیمان کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر فرمایا۔ "سیرت میری تمام عمر کی کمائی ہے۔ سب کام چھوڑ کے سیرت تیار کر دو۔" سلیمان نے بھرائی ہوئی آواز میں وعدہ کیا۔ "ضرور۔ ضرور"۔[۱]

اگلے روز شام کو مولانا حمید الدین بھی آ گئے۔ پھر انہیں اور سلیمان کو بلا کر کہا "سیرت سیرت"۔ اور انگلی سے لکھنے کا اشارہ کر کے کہا۔ "سب کام چھوڑ کے"۔

مولانا کی طاقت اس وقت جواب دے چکی تھی۔ طبی علاج و اہتمام جاری تھا۔

---

[۱] حیات شبلی از سید سلیمان ندوی

ضمیمہ

# مولینا شبلی اور خاندانِ فیضی

"مولینا شبلی کی جب ہم سے پہلی ملاقات ہوئی ہے تو ہمارے درمیان کوئی اجنبیت نہ تھی۔ وہ ۱۸۹۱ء میں جب استنبول گئے تھے تو میرے والد مرحوم حسن آفندی صاحب نے جو بارگاہِ سلطانی میں کافی رسوخ اور ارکانِ سلطنت پر بہت کچھ اثر رکھتے تھے ان کی بہت خاطر تواضع کی تھی۔ اور علی گڑھ کالج کے پروفیسر کی حیثیت سے خاص حلقوں میں ان کا تعارف بھی کرایا تھا۔

ایک مدت بعد والد مرحوم کا انتقال ہو گیا۔ اور ہمارے خاندان کا مستقل قیام بمبئی میں ہوا۔ ایک مرتبہ ہم بہنوں کو لکھنؤ جانے کا موقع ملا۔ یہاں شیخ مشیر حسین قدوائی بار ایٹ لاء و تعلقدار گدیہ کے دولت خانہ پر مولینا شبلی سے ملاقات ہوئی جن کی علمی شہرت ہم سُن چکے تھے۔ ہم بہنیں ان کی باتوں سے بہت متاثر اور محظوظ ہوئیں۔ اس وقت وہ ایک پُرانے خیال کے مولوی معلوم ہوتے تھے۔ اس کے بعد مولینا بمبئی آئے ہم سب نے بزرگ و عالم سمجھ کر بڑی عزت کے ساتھ عزیزوں کی طرح ان کا استقبال کیا۔ اور جب واپس ہوئے تو سلسلہ خط و کتابت جاری ہو گیا۔

دوسرے سال ان کے پاؤں میں گولی لگنے کے بعد وہ مصنوعی پاؤں کے انتظام کے لئے بمبئی آئے اور پھر تو بارہا آئے ہم سب سے بے تکلفانہ ملاقاتیں رہیں۔ کبھی کبھی ان ملنے والوں میں ہمارے خاندان کی اور بیگمات بھی شریک ہوتی تھیں علمی۔ قومی سیاسی باتیں ہوتی تھیں اور سب ہی عورتیں اور مرد ان کی عزت کرتے تھے۔ جنجیرہ میں بھی ان کو مدعو کیا گیا۔ اور ان کے ندوہ کو بھی اخلاقی و مالی مدد دی گئی۔

۔ آج تک کوئی پرنسپل مقدس اور بااثر نہیں ملا۔

ایک زمانہ میں مولوی فاروق صاحب مرحوم تھے۔ وہ خود بے پروا تھے بہلول صاحب خود پابند تھے۔ لیکن اثر کچھ نہ تھا۔ خود ان کا لڑکا مولوی..... ڈاڑھی منڈواتا تھا۔ اور وہ کچھ نہ کہتے تھے۔ اس کی نماز فجر نہ پڑھنے کی میں نے ان سے شکایت کی تو فرمایا کہ رات کو مطالعہ زیادہ دیکھتا ہے۔ اس لئے صبح کو سو جاتا ہے۔"

ارکین کا شدید باہمی نفاق اس پر مستزاد تھا۔ شبلی اپنے رفقا پر سخت الزام لگاتے تھے۔ اور وہ ان کے خلاف۔ شبلی کہتے ہیں :۔

میں اس کو قطعی ثابت کر سکتا ہوں۔ کہ فلاں صاحب صبح کی نماز نہیں پڑھتے۔ فلاں صاحب نے اپنی غفلت سے اس وقت تک ہزاروں روپیہ لوگوں کا ضائع کر دیا ہے۔ بعض لوگوں نے کمرہ کی تعمیر کے لئے دیا تھا۔ وہ تعلیم پر صرف کر دیا۔ علی بدل ذاال صاحب نے وقف کر کے اپنی جائداد دارالعلوم کو دی اور اب تک رکن ندوہ ہیں۔ مکان دارالعلوم کا روپیہ ندوہ ادا کر چکا باوجود اسکے دستاویز واپس نہیں کرتے۔ اور اسی وجہ سے باوجود اس کے کہ دو دفعہ جلسہ انتظامیہ میں منظور ہو چکا کہ مکان موجودہ فروخت کر ڈالا جائے۔ وہ فروخت نہیں کرنے۔

لیکن شبلی کی اپنی روح جسم اس سے کہیں زیادہ تاریک تھی۔ مولینا ایک پُردرد خط میں مولینا ابوالکلام آزاد کو لکھتے ہیں :۔

"فرد جرم بہت بڑی ہے۔ خورد برد کا بھی الزام ہے۔ بہاول پور کے عطیہ کا اشتہار بھی جرائم میں شامل ہے۔ گورنمنٹ سے ایڈ کے متعلق خط و کتابت

انجمن کا کام شروع کیا۔ اور ان کی وفات کے چند ماہ بعد دارالمصنفین کا باقاعدہ آغاز ہوا جس نے شبلی کے خیالات کی اشاعت اور ان کے ارادوں کی تکمیل میں ندوہ سے بھی بڑھ کر کام کیا ہے۔ ندوے کی بساط پر شبلی نے بازی ہاری تھی۔ لیکن آج شبلی کے ندوی حریفوں کو کون جانتا ہے؟ مسلم گزٹ کے جن پرچوں میں ان کے خلاف اعتراضات اور الزامات چھپے تھے۔ انہیں سخت تلاش کے بعد بھی حاصل کرنا دشوار ہے۔ لیکن شبلی کے قلم کی ایک ایک سطر موجود ہے۔ اور اردو ادب کا جزو بنتی جاتی ہے۔

شبلی کے خیالات آج بھی فضا میں گونج رہے ہیں۔ اور قوم کے دل و دماغ پر ان کا سکہ برابر جاری ہے۔

لیکن اس گراں قدر امداد سے بعض الجھنیں بھی پیدا ہوئیں۔ ندوہ کی باقی آمدنی دوسو روپے سے بھی کم تھی۔ اور یہ پانچ سو فقط غیر مذہبی تعلیم کے لئے تھے۔ اس امداد کا نتیجہ یہ ہوا کہ غیر مذہبی تعلیم کا پلہ بھاری ہوگیا۔ اور ندوہ زیادہ تر ایک غیر مذہبی مدرسہ ہوگیا۔ اب مولینا کو اس صورت حالات کی اصلاح کی فکر ہوئی۔ اس وقت بھوپالی میں مولینا کے ایک دلی بہی خواہ اور ندوہ کے سچے محسن مولوی محمد امین زبیری حضور بیگم بھوپال کے لٹریری سیکرٹری تھے۔ مولینا نے انہیں خط لکھا۔

آپ کو معلوم ہے۔ کہ ندوہ کی مستقل آمدنی ابھی تک صرف دوسو ہے گورنمنٹ نے پانچ سو دیئے۔ اس لئے اب خالص مذہبی علوم کا صیغہ اس کے مقابلے میں بہت کم وقعت رہ جاتا ہے۔ ضرور ہے کہ خود ندوہ کی آمدنی میں اضافہ ہو۔

مولوی محمد امین نے یہ صورت حالات حضور بیگم صاحبہ کی خدمت میں عرض کی جنہوں نے بھوپال کی سابقہ امداد (پچاس روپے) میں دوسو روپے ماہوار کا اضافہ کر دیا۔ اسی طرح رامپور سے بھی پانچ سو روپے سالانہ ملنے شروع ہوئے۔ اور جب ۱۹۱۰ء میں ہز ہائی نس آغا خاں ندوہ تشریف لائے۔ تو انہوں نے بھی پانچ سو روپے سالانہ کی امداد منظور کی۔

ندوہ کے مالی استحکام کے علاوہ شبلی نے اس کی عام شہرت اور مقبولیت پر توجہ کی۔ انہوں نے ندوہ کے ایک بالکل ابتدائی اجلاس میں یہ خیال ظاہر کیا تھا۔ کہ علما ندوہ کے پلیٹ فارم پر متحد ہوکر قومی معاملات کی باگ اپنے ہاتھ میں لے سکتے ہیں۔ چنانچہ انہوں نے تعلیمی مشغلوں کے علاوہ بعض دوسرے کاموں میں بھی ہاتھ ڈالا۔ اور ان معاملات میں ندوہ کو قوم کی آواز

شبلی کی وفات پر عطیہ بیگم صاحبہ کی خاندانی ڈائری میں جو اندراج ہوا، شاید وہ بھی کسی قدر دلچسپی سے پڑھا جائے۔ یہ اندراج، جو وفات کے کوئی دو مہینے بعد لکھا گیا، حسب ذیل تھا:۔

وفات مولانا شبلی نعمانی نومبر ۱۹۱۴ء

وفات مولانا الطاف حسین صاحب حالی دسمبر ۱۹۱۴ء

یہ کیسے مشاہیر ہند چلے گئے۔ اور مولانا شبلی صاحب تو کیسے ہمارے دوست تھے۔ اور ہمیشہ یہ کہا کرتے تھے۔ کہ

سن رکھو فسانہ ہیں ہم یادگار زمانہ ہیں ہم

مولانا شبلی اولاد کے معاملے میں خوش قسمت نہ تھے۔ ان کے بہت سے بچے صغر سنی میں وفات پا گئے۔ دو بیٹیاں جو جوان ہوئیں، وہ بھی صاحب اولاد ہو کر انکی زندگی میں ہی چل بسیں۔ مولانا کی وفات کے وقت فقط حامد حسن نعمانی زندہ تھے۔ لیکن مولانا کی اصل اولاد سلیمان، مسعود علی ندوی۔ اور عبد الباری تھے۔ جو ان کے علمی وارث بنے۔ اور جن سے زیادہ سعادتمند اولاد کسی خوش نصیب باپ کے حصے میں نہ آئی ہو گی۔

مولانا کے آخری سال بڑی مایوسیوں اور ناکامیوں کے تھے۔ لیکن یہ مایوسیاں عارضی اور یہ ناکامیاں ظاہری تھیں۔ وفات سے کچھ عرصہ پہلے انہیں اس امر کا اندازہ ہو گیا تھا۔ کہ خواہ وہ علما کے "شیخ الکل" بننے یا پولیٹکل مجلس کے صدر نشین ہونے کے اہل نہ ہوں لیکن وہ ایک کامیاب شاعر اور کامل الفن ادیب تھے۔ اور "ایک کامیاب مصنف لاکھوں دلوں پر حکمرانی کرتا ہے"۔ انہوں نے اس زمانے میں ایک تصنیفی

کلکتہ گیا۔ ایک خاص کام تھا۔۔۔۔ دلچسپیوں کی نئی راہیں نکلیں۔ لیکن ؏

چہ حظ خضر برد از عمر جاوداں تنہا

اس خط سے یہ بھی خیال ہوتا ہے۔ کہ بمبئی کی ایک کشش مولینا ابوالکلام آزاد کی صحبت تھی۔ جو اس زمانے میں گاہے گاہے بمبئی قیام کرتے تھے۔ ندوہ میں شبلی کے بعض حریفوں نے انہیں ندوہ سے نکالنے کے لئے ووٹ طلب کئے تھے۔ مولینا اس کا ذکر کر کے ابوالکلام آزاد کو لکھتے ہیں:۔

افسوس ہے۔ کہ ان کے ووٹ نہیں آئے۔ ورنہ بمبئی میں آکر ٹھکانا ملتا۔ اور خوب صحبت رہتی۔

ایک اور خط میں ہے:۔

مَیں آج بمبئی جا رہا ہوں۔ گو آپ کے بغیر وہ ویرانے سے بدتر ہے۔

دسمبر ۱۹۰۹ء میں ابوالکلام آزاد شبلی سے کسی بات پر کشیدہ خاطر ہو گئے۔ مولینا انہیں ایک مختصر سے خط میں لکھتے ہیں:۔

مَیں سمجھتا تھا۔ کہ آپ نے میری نیازمندی کو تسلیم کر لیا ہے۔ لیکن جب طلبی کے الزام سے ثابت ہُوا۔ ؏ خود غلط بود الخ۔ یہ بھی بار بار لکھنے کی بات تھی؟

اگلا خط فقط ایک شعر پر مشتمل ہے ؎

دوسہ روزے است کہ در دیدۂ نگر دیں عجب است

نہ تو آلے زمن آمد، نہ گنا ہے گا ہے!

شبلی نے ابوالکلام آزاد کے نام کئی خطوں میں اظہار مدعا فقط ایک شعر یا ایک مصرعے تک محدود رکھا ہے۔ ایک خط ہے ؎

لیکن اب مولینا نے دوا کے استعمال سے انکار کر دیا۔ اور آخری تین روز کوئی دوا نہیں پی۔ سترہ کی شام کو ڈاکٹر محمد نعیم جو انصاری وفد میں شریک تھے آئے۔ تو اُنہوں نے تمام اعضا کا معائنہ کر کے کہا "دماغ کے سوا باقی تمام اعضا معطل ہو چکے ہیں۔ اب تدبیر بے سُود ہے" اس کے کوئی بارہ گھنٹے بعد شبلی نے آخری سانس لیا۔ اور ۱۸ نومبر ۱۹۱۴ء کو چہارشنبہ کے دن صبح کے ساڑھے آٹھ بجے دُنیا کو الوداع کہا۔

شبلی کی وفات پر علمی دنیا میں کہرام مچ گیا۔ دوستوں۔ شاگردوں۔ اور عقیدتمندوں نے مرثیے اور تاریخیں لکھیں۔ عزیز لکھنوی کا قطعۂ تاریخ تھا ؎

آہ سرِ دفترِ اربابِ کمال　　کردہ دفتر کدۂ فانی رفت
حاکمِ محکمۂ علم و حکم　　ناظمِ مُلکِ سخن دانی رفت
فاضل و افضل و بے مثل نماند　　کامل و اکمل و لاثانی رفت
باکمالے کہ تو آگاہی ازو　　ہمہ دانے کہ تو مے دانی رفت
بر دل و جانِ من ز رفتنِ او　　رنجِ روحانی و جسمانی رفت

نماست چوں از سرِ جاں ہاتف گفت
مولوی شبلی نعمانی رفت

سید سلیمان نے لوحِ مزار کے لئے تاریخ لکھی۔ جو شاعرانہ اور ادبی نقطۂ نظر سے بیش قیمت نہ سہی لیکن لکھنے والے کے حسنِ عقیدت کا پتہ دیتی ہے ؎

سعدیِ عصر و غزالیِ زماں خلد دُن رفت　　شبلیِ نعمانی والا گہر عالی سرشت
سیزدہ صد بود و سی و دو در روزِ پنجمیں　　بست و ہشتم ماہِ ذی حج کہ ایں منزل بہشت

# کشمکش

علی گڑھ چھوڑنے کے بعد شبلی کو دو تین سال سخت مصیبتوں کا سامنا کرنا پڑا۔ ان کی صحت ان دنوں خراب رہنی شروع ہو گئی تھی۔ اور وہ قیام کالج کے دوران میں ہی سیر و سیاحت کے لئے کشمیر جانے کا ارادہ کر رہے تھے۔ کالج سے فراغت ملی۔ تو دیرینہ ارادے کو پورا کرنے کا موقع ہاتھ آیا۔ اور کالج سے رخصت ہوتے ہی جون ۱۸۹۸ء میں انہوں نے کشمیر کا رخ کیا۔ یہاں پہنچ کر وہ سخت بیمار ہو گئے۔ اور جب تک یہاں رہے۔ بیمار ہی رہے۔ وہ سفر میں تنہا گئے تھے۔ یہاں تک کہ کوئی ملازم بھی ساتھ نہ تھا۔ کشمیر کے احباب نے بڑی خدمت کی۔ لیکن شبلی نے یہاں بہت صعوبتیں اٹھائیں۔ اور جب طبیعت ذرا سنبھلی۔ تو جولائی کے اخیر میں وطن کا رخ کیا۔

یہاں پہنچ کر انہوں نے الفاروق کو جسے انہوں نے علی گڑھ چھوڑنے سے چار پانچ سال پہلے شروع کیا تھا۔ اختتام پر پہنچایا۔ لیکن صحت کا اب بھی یہ حال تھا۔ کہ آج اچھی ہے۔ تو کل خراب۔ بلکہ گھنٹے گھنٹے کے بعد حالت بدلتی تھی۔ اس دوران میں وہ لکھنؤ گئے۔ ندوہ کے دفتر میں قیام کر کے لکھنؤ کے اطبا کا علاج کیا۔ لیکن طبیعت پھر بھی راہ پر نہ آئی۔ اور وہ اعظم گڑھ واپس آ گئے۔ نواب محسن الملک کو

بظاہر اس خواہش کی تعمیل روائت و درائت کے تمام اصولوں کے خلاف ہے۔ لیکن ہم ناظرین سے کہیں گے۔ کہ وہ سرسید کی سوانح عمری والا قصہ صحیح مان لیں۔ بات تو عجیب ہے۔ اور سرسید کی شخصیت کا جو نقشہ دوست دشمن نے کھینچا ہے۔ اس پر کسی طرح نہیں پھبتی۔ لیکن مولوی اقبال احمد سہیل اس قصہ کے راوی ہیں۔ اور مولینا سلیمان ندوی اس کے ناقل۔ ان پر کیوں نہ اعتماد کیا جائے ع

حدیث اگرچہ غریب است راویاں ثقہ اند!

لیکن عربی کی تعلیم سے سرسید کی جس مخالفت کا سید سلیمان نے ذکر کیا ہے۔ اس کے متعلق ہم حیران ہیں۔ کہ ان کے بیان کو صحیح تسلیم کریں۔ یا ان کے اُستاد کے ارشاد کو۔ جو مولوی بشیر الدین کا ایک فقرہ نقل کر کے لکھتے ہیں

کیا اس کا یہ مطلب ہے۔ کہ صرف انگریزی علوم و فنون میں کمال حاصل کرنا اور عربی زبان اور مذہبی علوم سے بے بہرہ ہونا تمام دینی و دنیوی ترقی کا وسیلہ ہے؟ اگر یہ مطلب ہے۔ تو محض تہمت ہے۔ کہ سرسید مرحوم کا یہ خیال اور یہ رائے تھی۔

اس مجلس مقدس میں بیچارے سرسید کو کہاں بار مل سکتی ہے۔ لیکن اگر سید سلیمان کے ایوان عدالت میں ملزم کو بھی کچھ بولنے کا حق حاصل ہے۔ تو سرسید کا اپنا بیان بھی موجود ہے۔ وہ نواب عماد الملک کو مسلمانوں کی عام تعلیم کا ذکر کر کے لکھتے ہیں:-

علامہ شبلی شدید علالت کی وجہ سے جلسے کی صدارت نہیں کر سکے لیکن شہر کے دوسرے معززین جمع تھے۔ اور اتفاق رائے سے ترکوں سے علیحدگی کا رزولیوشن منظور ہوا!!

(قدرت کی ستم ظریفی دیکھئے۔ ترکوں سے اختلاف کے اظہار کے لئے ترکوں کے سب سے بڑے محب کا گھر منتخب کیا جاتا ہے۔ مولینا اس وقت مکان پر موجود ہیں۔ جس کمرے میں جلسہ ہو رہا ہے۔ اس کے ساتھ والے کمرے میں لیٹے ہوئے ہیں۔ لیکن اتنی سکت نہیں۔ کہ جلسے کو روک سکیں!!)

شبلی کی صحت دو چار سال سے بہت خراب رہنے لگی تھی۔ ان کا قلب ایک عرصے سے کمزور تھا۔ اور معدے کی حالت اس سے بدتر تھی۔ اخیر عمر میں اسہال کے دورے جلد جلد پڑنے لگے۔ اور ضعف بہت بڑھ گیا۔ نومبر ۱۹۱۳ء میں انہوں نے افیون کھانی شروع کر دی تھی لیکن سے فقط عارضی افاقہ ہوا۔ اس کے قریباً ایک سال بعد نومبر ۱۹۱۴ء کو وہ عید اضحیٰ کی تقریب سے بندول تشریف لے گئے۔ دوسرے دن پلٹ کر واپس آئے۔ تو اپنے قدیمی مرض اسہال اور ہچکی میں مبتلا تھے۔ تین روز تک انگریزی ڈاکٹر کا علاج رہا لیکن اس سے کوئی افاقہ نہ ہوا۔ چوتھے روز یونانی طبیب کو بلایا گیا۔ اس کی دوا سے حالت اور بگڑ گئی۔ ایک دن میں ۵۰-۶۰ دست آئے۔ اور خون بھی بہت آیا۔ اس سے ضعف کی شدت بڑھ گئی۔

مولینا کو اس حالت میں بھی سیرت کا خیال سب سے پہلے تھا۔ جب ان کی علالت کا ابھی آغاز تھا۔ تو انہوں نے سیرۃ نبویؐ کے تمام مسودے اور مبیضے بستے میں بندھوا کر الماری میں مقفل کروا دئے تھے۔ جب حالت نازک ہو گئی۔ تو انہوں نے اپنے تین

اس بات کے دیکھنے کا خواہشمند ہو سکتا ہے۔ کہ کوئی مسلمان اس کی مذہبی تصنیفات سے نظر انصاف سے بحث کرے۔ پس اگر ہم یہ جانتے۔ کہ سرسید کا ناگزیر وقت قریب آپہنچا ہے۔ تو کم سے کم جو کچھ ہم نے سرسید کی مذہبی خدمات کی نسبت لکھا تھا۔ وہ ضرور ان کی نظر سے گذران دیتے۔

حالی بطور ایک سوانح نگار کے شبلی سے کم پایہ کا نہیں۔ اگر ایک کی الفاروق اردو ادب کا زیور ہے۔ تو دوسرے کی یادگار غالب ہمارے ادب کا بیش بہا خزانہ ہے۔ لیکن سرسید نے حالی کے لائف لکھنے پر جن خیالات کا اظہار کیا۔ انہی سے اندازہ ہو سکتا ہے۔ کہ وہ اپنی سوانح عمری لکھوانے کے لئے کس طرح بیتاب تھے!!

مندرجہ بالا اقتباس میں حالی نے صاف بتا دیا ہے۔ کہ جب انہوں نے سرسید کی لائف لکھنے کا خیال ظاہر کیا۔ تو سرسید اس خیال کا مذاق اڑاتے رہے اس کے علاوہ حیاتِ جاوید کے دیباچہ میں حالی یہ بھی بتا دیتے ہیں۔ کہ شروع میں جب انہوں نے سرسید کی سوانح عمری لکھنی چاہی۔ تو سرسید نے کس حد تک انکی مدد کی!

حالی یہ لکھ کر کہ انہوں نے سرسید کی زندگی کے واقعات قلمبند کرنے شروع کردئے تھے۔ آگے چل کر لکھتے ہیں:۔

میں نے..... کم و بیش سو سوال ایک کاپی میں لکھ کر سرسید کے پاس بمقام علی گڑھ اس غرض سے بھیجے۔ کہ ان کے جواب مختصر طور پر لکھ دیں۔ مگر وہ کاپی ان کے پاس یونہی پڑی رہی کسی سوال کا جواب وہاں سے نہ ملا۔

حیاتِ جاوید کے دیباچہ سے ہم نے جو طویل اقتباسات دئے ہیں۔

ہیں ایک اور چرکا لگا (یورپ کی پہلی جنگِ عظیم اگست ۱۹۱۴ء میں شروع ہوئی تھی۔ اور نومبر میں ترکی بھی برطانیہ کے خلاف میدان میں آگیا۔ اس وقت ترکی کے اس سچے شیدائی کے دل کی جو کیفیت ہوتی ہوگی۔ اس کا اندازہ لگانا دشوار نہیں لیکن بے بس تھے۔ شبلی کے جذبات شعر بن کر اُبلتے ہوں گے۔ لیکن لہو کے گھونٹ پی کر خاموش ہونا پڑتا تھا۔ وہ ان دنوں بیمار، بلکہ بسترِ مرگ پہ دراز تھے۔ کہ انہیں ایک خاص طور پر رنجیدہ صورتِ حالات سے دوچار ہونا پڑا۔ سید سلیمان ندوی لکھتے ہیں:۔

نومبر ۱۹۱۴ء میں ترکوں نے بھی لڑائی میں جرمنوں کے ساتھ ہو کر انگریزوں اور اتحادیوں کے خلاف جنگ کا اعلان کیا۔ ہر شہر کے پرانے وفادار مسلمانوں کی طرح اعظم گڑھ کے چند وفاداروں نے بھی ترکوں سے برأت کا اعلان مناسب سمجھا۔ اور اس کے لئے قیامت یہ کی کہ خود شبلی منزل کو جلسہ کا مقام بنایا۔ جسکی مولینا کو خبر نہ تھی۔ عین وقت پر جب وہ دوسرے کمرہ میں موت کے بستر پہ پڑے تھے۔ ان کے بچپن کے ایک بے تکلف دوست ان کے پاس گئے۔ "کہ آپ رضامندی دیں تو جلسہ آپ کی صدارت میں ہو۔" مولینا یہ سن کر بے چین ہو گئے۔ ان کی طرف منھ کر کے فرمایا۔ "بھائی صاحب میں تو اپنے کو اس قابل بھی نہیں سمجھتا کہ ترک اپنی جوتیوں میں میری کھال کا تسمہ بھی لگائیں۔"

مولینا نے جلسے کی صدارت نہیں کی لیکن اخبارات میں اعلان ہوا۔ حکام کو اطلاع دی گئی۔ کہ اعظم گڑھ کے مسلمانوں کا ایک عظیم الشان جلسہ برطانوی حکومت سے وفاداری اور ترکوں سے علیحدگی کا اظہار کرنے کے لئے شبلی منزل میں منعقد ہوا۔)

انسانی حافظے پر اعتماد کرنے سے (جہاں جانبداری یا غیر جانبداری کا بھی کوئی سوال نہ ہو) جو غلطیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ ان سے حیاتِ شبلی کا فاضل مصنف ناآشنا نہیں۔ مثلاً مولوی عبدالرزاق مصنف البرامکہ کی یادِ ایام کی نسبت انہوں نے خود یہ شعر نقل کیا ہے ؎

وقتِ پیری شباب کی باتیں
ایسی ہیں جیسے خواب کی باتیں!

اسی طرح انہوں نے شبلی کے عزیز شاگرد، مولینا ضیاء الحسن علوی کا ایک طویل بیان شبلی کے آخری ایام کی یاد میں درج کتاب کیا ہے۔ لیکن اس میں بیانِ واقعات کی اس قدر واضح غلطیاں تھیں۔ کہ انہیں نوٹ لکھنا پڑا۔ "مضمون نگار کو واقعہ کی صحیح تاریخ میں کچھ تشابہ ہو گیا"۔

اسی طرح ۱۹۱۴ء میں ندوۃ العلما کی سٹرائک کا مسئلہ ہے۔ جس کا ایک سبب یہ بتایا جاتا تھا۔ کہ کارکنانِ ندوہ کے حکم سے مفتی محمد عبداللہ ٹونکی نے شبلی کے درسِ بخاری کی ممانعت کر دی۔ شبلی کہتے تھے۔ کہ مفتی عبداللہ صاحب نے اس حکم کا ذکر خود ان سے کیا۔ لیکن مفتی صاحب شبلی کی اس روایت کو غلط بتاتے تھے۔ اس پر شبلی ایک خط میں لکھتے ہیں:-

مولینا عبداللہ صاحب نے ایک نہیں، متعدد دفعہ، مجھ سے صحیح بخاری کے سبق روکنے پر اپنی مجبوری ظاہر کی۔ اور کہا کہ مَیں کیا کروں ..........

اب اگر مولینا موصوف ان واقعات سے منکر ہیں۔ تو خدائے عالم الغیب کے سوا اور کون اس کا فیصلہ کر سکتا ہے۔[1]

---

[1] حیاتِ شبلی ص ۶۶۴ - ۶۶۵

میں سیرت النبی کا مقدمہ شائع کیا تھا۔ مولوی عبدالشکور صاحب ایڈیٹر النجم نے اپنے نقطۂ نظر سے اس مقدمہ پر نہایت سخت تنقید لکھی۔ مخالفین نے جن میں دیوبند کے کچھ لوگ بھی شامل تھے۔ اس تنقید کو دستاویز بنالیا۔ اس کو چھاپ کر ہر جگہ تقسیم کیا"

مولینا کی صحت بھی اب بالکل جواب دے رہی تھی۔ اور انہیں نظر آرہا تھا۔ کہ یہ کام ان سے ختم نہ ہوگا۔ سیرت کی ناتمامی ان کے دل پر ایک سخت رنج دہ داغ تھا۔ مولوی حمیدالدین کو ایک خط میں لکھتے ہیں ۔

سیرت پوری نہ ہوسکی۔ اور کوئی نظر نہیں آتا۔ کہ اس کام کو پورا کرسکے۔

افسوس کہ یہ پیشینگوئی صحیح ثابت ہوئی۔ شبلی سے سیرت پوری نہ ہوئی۔ اور اگرچہ ان کی وفات کے بعد سید سلیمان ندوی اور ان کے رفقائے کار نے کتاب کو مکمل کردیا۔ لیکن جس انداز اور معیار پر شبلی نے کتاب لکھنے کا وعدہ کیا تھا۔ وہ نظر انداز ہوگیا۔

اخیر عمر میں شبلی کو سیرت سے بے حد شغف ہوگیا تھا۔ اب سیرت ان کے لئے ایک ڈھال بھی تھی۔ اور ایک شمشیر خارہ اشگاف بھی۔ جب مخالف ان پر طرح طرح کے الزام لگاتے۔ تو وہ حضور رسالت مآب کی بارگاہ میں پہنچ کر اور سیرت میں مشغول ہوکر دشمنوں کے حملوں اور مناقشات سے پناہ لیتے۔ سیرت ان کی اسکیموں کی کامیابی کا ذریعہ بھی تھی۔ چنانچہ انہوں نے مولوی محمد امین زبیری کی مدد سے بھوپال کے ماہوار دوسو روپیے سیرت سے دارالمصنفین کو منتقل کرائے۔ اور اپنی تجویزوں کے نئے مرکز کو شروع سے ہی وہ مالی امداد بہم پہنچادی۔ جو ندوہ کو دس بارہ سال کی مدتِ حیات کے بعد بھی حاصل نہ ہوئی تھی۔

سیرت کی ناتمامی کے داغ کے علاوہ شبلی کو اپنی عمر کے آخری ایک دو مہینوں

مولینا ۱۸۵۵ء میں ایک زبردست قصیدہ پڑھ چکے تھے۔ اور ان سے علی گڑھ میں بھی اچھی طرح روشناس ہو گئے تھے۔ دوسرے نواب صاحب کے ہاں مولوی سید علی بلگرامی کا' جن سے مولینا کے تعلقات استوار ہو چکے تھے۔ خاص رسوخ تھا۔ ان دونوں کی مدد سے سو روپے کا ماہوار وظیفہ شبلی کے نام جاری ہوا۔ اور شرط یہ قرار پائی۔ کہ آئندہ سے مولینا کی تمام تصنیفات سلسلہ آصفیہ میں شامل ہوں۔

حیدر آباد کے تصنیفی وظیفے سے مولینا کے لیے روزگار کا مسئلہ تو حل ہو گیا لیکن انہوں نے تجربے کے طور پر جو رخصت لی تھی۔ اس کا نتیجہ خوشگوار نہ ہوا۔ وہ رخصت لے کر اعظم گڑھ چلے گئے۔ لیکن یہاں ان کا دل نہ لگا۔ اور وہ ایک سال کے بعد نومبر ۱۸۹۷ء میں کالج میں واپس آ گئے۔ وہ اسی زمانے کے ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

باقی ترک تعلق' اس کی یہ کیفیت ہے۔ کہ میں نے سال بھر کی رخصت اسی تجربہ کے لئے لی تھی۔ میں نے دیکھا۔ کہ اعظم گڑھ سال بھر نہیں رہ سکتا ہوں کوئی ایسی دلچسپی نہیں۔ کہ سارا سال کام چل سکے۔ اس لئے کچھ یہاں (علیگڑھ) کچھ وہاں (اعظم گڑھ) کچھ ندوہ' اس طرح بسر کرنے کا ارادہ ہے۔

ایک سال کی دشت نوردی میں شبلی نے اندازہ کر لیا۔ کہ کالج سے قطعی ترکِ تعلق ان کے لئے مفید نہیں۔ چنانچہ وہ علی گڑھ واپس آ گئے۔ اور سرسید کے کاموں میں پرانی سرگرمی سے شریک ہو گئے۔ اس وقت سرسید اور ان کے تعلقات بڑے خوشگوار تھے۔ اور دونوں کے درمیان پورا اتحادِ خیال اور

یہاں آئے۔ تو قطعی دل نہ لگا۔ اور اس زمانے کے کئی خطوں میں کہتے ہیں۔ کہ اعظم گڑھ میں ہرگز بسر نہیں کر سکتا۔ ایک خط میں لکھتے ہیں "اعظم گڑھ میری قسمت میں نہیں ہے۔ اور اب مجھ کو وہ لگاؤ بھی نہیں رہا۔" انہیں اپنے دُنیادار والد سے بھی کئی شکایتیں تھیں۔ لیکن خدا کی شان ہے۔ کہ مخالفت کے اس طوفان میں، جو اخیر عمر میں شبلی کے خلاف برپا ہوا ان کی آخری جائے پناہ ان کے باپ کا باغ اور بنگلہ تھا۔ اور وہ اعظم گڑھ جسے شبلی تمام عمر اپنی تجویزوں کے لحاظ سے نہایت حقیر سمجھتے رہے۔ ان تجویزوں کی تکمیل کا سب سے موزوں گہوارہ ثابت ہُوا!

اعظم گڑھ پہنچ کر شبلی کی طبیعت میں تسکین آگئی لیکن اب ان کے خطوں سے ایک قسم کی تکان اور پژمردگی ٹپکتی ہے۔ فیضی زہرا کو ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

مکرمۂ من! آہ کیا لکھوں میں اب کسی کام کا نہیں رہا۔ برادر مرحوم کی وجہ سے میں آزاد پڑا پھرتا تھا۔ اور جہاں چاہے رہتا تھا۔ اب وطن سے نکلنا محال سا ہو گیا ہے۔ مرحوم گھر کا چراغ تھا۔ اور سب کاروبار اس کی بدولت چلتا تھا۔

اس حالت میں بھی عطیہ کی یاد دل کی گہرائیوں میں اسی طرح جلوہ فگن تھی۔ جس طرح اندھیری رات میں ایک جگنو ٹمٹماتا ہے۔ اسی خط میں آگے چل کر حریم دوست کے پاسبان سے کہتے ہیں:۔

عطیہ اگر آجائیں تو بہت سلام شوق کہئے۔ اور کہئے۔ کہ کاش وہ میرے گھر آکر تحریک کرتیں۔ کہ دل کو تسکین ہو سکتی۔"

اس کے علاوہ ان پر مخالفوں کے تیر ابھی چل رہے تھے۔ ملک کو اپنی نئی تصنیف سے روشناس کرنے، اور سیرت النبی کا انداز تحریر دکھانے کی خاطر، انہوں نے الہلال

دُنیائے اسلام کے سب سے اہم مدرسے جامع الازہر کی نسبت وہ لکھتے ہیں :-

مجھ کو اپنے تمام سفر میں جس قدر جامع الازہر کے حالات سے مسلمانوں کی بدبختی کا یقین ہُوا کسی چیز سے نہیں ہُوا۔

بلادِ اسلامی کے سفر سے مولٰینا اس درجہ مایوس ہو کر آئے۔ کہ قدیم تعلیم کی اصلاح کے جو منصوبے ان کے دماغ میں تھے۔ وہ پس پشت پڑ گئے۔ اور مسلمانوں کی ترقی و قوت کی نسبت ان کی جو اُمیدیں تھیں برباد ہو گئیں لیکن ان کی واپسی کے ایک دو سال بعد ۱۸۹۳ء کے اخیر میں لکھنؤ میں ندوۃ العلما کی تحریک اُٹھی۔ اور بقول سید سلیمان" اس زور سے اُٹھی۔ کہ معلوم ہوتا تھا کہ ہندوستان میں مولویوں کی حکومت قائم ہو جائے گی"۔ علما میں سے مولٰینا رشید احمد گنگوہیؒ اس تحریک سے بالکل بے تعلق رہے۔ اور انہوں نے شروع سے کہہ دیا۔ کہ مجھے ندوہ کا انجام اچھا نظر نہیں آتا۔ اور مولوی محمد علی ناظم ندوہ کو جو انہیں بُلانے کے لئے گنگوہ آنے والے تھے۔ صاف لکھ دیا۔ کہ وہ اس مقصد کے لئے آنے کی تکلیف نہ کریں۔ لیکن بہت سے علما اور ارباب علی گڑھ نے اس کا خیر مقدم کیا۔ سرسید۔ نواب محسن الملک اور وقار الملک نے اس کے اغراض و مقاصد کو پسند کیا۔ لیکن ندوہ کی صدا پر لبیک کہنے والوں میں سب سے آگے مولٰینا شبلی تھے۔ انہیں اس میں اپنی دیرینہ آرزو یعنی قدیم تعلیم کی اصلاح و تنظیم کی تکمیل ہوتی نظر آئی۔ بلکہ آرزو ؤں کا یہ متوالا" جس کی ہمت کو شروع سے ایک نشیمن بلند کی تلاش تھی" یہ خواب دیکھنے لگا۔ کہ علما کو متحد کر کے اور ان کا سرتاج

تھا۔ ۶ برس تک کشاکش ہی گزرے۔ جو ہوگیا وہ تعجب انگیز ہے۔ بہرحال صورت موجود یہ ہے کہ اسکول کے پاس ہی میرا اور میرے خاندان کا باغ ہے جس کا کل رقبہ گیارہ بیگہ پختہ ہے۔ اسکو وقف کر دیا ہے دل۔ اور شرکا بھی راضی ہوگئے ہیں مسودہ لکھا جا چکا۔ رجسٹری کرانا ہے۔ دو بنگلے پہلے سے موجود ہیں۔ کتب خانہ (دوبارہ) بقدر معتدبہ مہیا ہوگیا ہے۔ اور بڑھتا جاتا ہے۔ دفتر سیرت کا کل سرمایہ اس طرف منتقل ہوجائے گا۔ بلکہ صرف کتب خانہ کیلئے کافی ہوگا۔ دارالمصنفین کی عمارت کیلئے کچھ اضافہ ہوگا۔

شبلی کو بھائی کی وفات کا دلی صدمہ تھا لیکن معلوم ہوتا ہے۔ کہ اعظم گڑھ پہنچ کر اور کام شروع کرکے انہیں ایک طرح کا سکون آگیا۔ ان کے آخری دو سال بلکہ قیام ندوہ کے آخری پانچ سال بڑی کشمکش اور کرب و بے چینی میں گزرے تھے۔ ان ہنگاموں سے نکل کر وہ اعظم گڑھ کی عزلت گاہ میں آئے۔ تو طبیعت کو بالکل ایک نیا قرار محسوس ہوا۔ بلکہ ان کی زخم خوردہ انانیت کی تسکین کے لئے ایسی سہولتیں بسر آئیں۔ کہ دل میں فرحت و مسرت کے جذبات ابلنے لگے۔ مولوی مسعود علی ندوی کو ایک خط میں لکھتے ہیں :۔

> میں نے یہاں اپنا مستقل انتظام کرلیا ہے۔ ہر طرح کا آرام اور پھیلاؤ ہے۔ تعلیمی کام شروع ہوگئے ہیں کسی طرف سے کوئی رکاوٹ نہیں۔ بالکل ایک بادشاہت معلوم ہوتی ہے۔ اور افسوس ہوتا ہے۔ کہ میں نے کیوں اتنے دن پاجیوں میں بسر کئے۔ باغ ہے۔ بنگلہ ہے۔ حکومت ہے۔ گریجویٹ ہیں۔ اسکول ہے۔ تعلیمی انجمن ہے۔ اور سب حسب دلخواہ کام کرتے ہیں۔ نہ کہ وہاں مکان بازاری کے ساتھ عوعو میں مبتلا ہوا۔

شبلی کو تمام عمر اعظم گڑھ ناپسند رہا۔ علی گڑھ سے ایک سال کی رخصت لے کر

صاحبا! گوش بہ من دار کہ تا شرح دہم — آنچہ بر ما ز سیہ کاریِ دوراں گذرد
بود روزے کہ گراں پایگیِ رتبۂ ما — بیش ازاں بود کہ در وہم سخنداں گذرد
حالیا کار بآں بے سر و پائی بکشید — کہ بما ہر کہ رسد بر زدہ داماں گذرد
بگذرد از غم و آزار پیاپے بر ما — آنچہ بر شیشہ ز افتادن سنداں گذرد
ہر چہ از بیکسی و ذلت و خواری بینی — خود عیاں است و بریں آنکہ بہ پنہاں گذرد

گر نہ ایں مکتب و ایں مدرسہ برپا مے گشت
ہمہ آں بود کہ ایں درد ز درماں گذرد
ایں مسیحا نہ اگر بہرِ مداوا مے خاست
ہمہ آں بود کہ رنجور خود از جاں گذرد

(ان نظموں، دوسری تصانیف اور علی گڑھ کی ملازمت کی وجہ سے شبلی، کا شمار سرسید کی فوج کے نامی پہلوانوں میں سے ہونے لگا۔ اور بعض لوگ انہیں اب بھی اسی حیثیت سے دیکھتے ہیں۔ لیکن ایک زمانہ ایسا بھی آیا۔ جب شبلی نے علی گڑھ اور سرسید کی پالیسی کے خلاف ایک محاذ قائم کیا۔ اور اُس ردِ عمل کو مستحکم کیا۔ جو علی گڑھ تحریک کے خلاف اسلامی ہندوستان میں جاری ہوا۔

بظاہر تو یہ بات بڑی عجیب معلوم ہوتی ہے لیکن اگر شبلی کی ابتدائی نشوونما اور ان کی طبیعت کا دھیان رکھیں۔ تو اس قدر غیر متوقع نہیں) شبلی کی تمام تعلیم قدیم اسلوب کے ماتحت ہوئی تھی۔ ان کے اساتذہ سب

کے عنوان سے اس کا ایک دل ہلا دینے والا مرثیہ لکھا ؎

وہ برادر کہ مرا یوسفِ کنعانی تھا — وہ کہ مجموعۂ ہر خوبیِ انسانی تھا
وہ کہ گھر بھر کیلئے رحمتِ یزدانی تھا — قوتِ دست و دلِ شبلیِ نعمانی تھا

جوش اسی کا تھا جو میرے سرِ پُر شور میں تھا
بل اسی کا یہ مرے خامۂ پُر زور میں تھا

جب کیا والدِ مرحوم نے دنیا سے سفر — گھر کا گھر تھا ہدفِ ناوکِ صد گونہ خطر
بن گیا آپ اکیلا وہ ہر آفت میں سپر — تیر جو آئے گیا آپ وہ ان کی زد پر

خود گرفتار رہا تاکہ میں آزاد رہوں
اس نے غم اسلئے کھائے تھے کہ میں شاد رہوں

اسکا صدقہ تھا کہ ہر طرح سے تھا میں بے غم — گھر کے جھگڑوں سے نہ کچھ فکر نہ کچھ رنج و الم
امن و راحت کے جو سامان تھے ہر طرح بہم — میں تھا اور مشغلۂ نامہ و قرطاس و قلم

اسکے صدقے سے تھی میری سخن آرائی بھی
اس کا ممنوں تھا مرا گوشۂ تنہائی بھی!

بھائی کی وفات نے مولینا کا دل بٹھا دیا لیکن یہ ہمت اور استقلال کا پہاڑ اپنی جگہ سے نہیں ہلا۔ وہ مولینا شروانی کو یہ لکھ کر کہ "عزیز مرحوم کے واقعہ نے مجھ پر اس قدر سخت اثر کیا۔ کہ تمام عمر کبھی نہیں ہوا تھا" انہیں اپنے منصوبوں اور ارادوں کی اطلاع دیتے ہیں۔ ایک کام تو محمد ابن شبلی سکول کا چلانا تھا۔ جسے انہوں نے اعظم گڑھ میں ۱۸۸۳ء میں قائم کیا تھا۔ اس کے بعد لکھتے ہیں:۔

مجھ کو اس کام کے علاوہ دار المصنفین اور دار التکمیل کی فکر ہے۔ ندوہ میں کام کرنا ممکن نہ

پاسکتا ہے۔ تو اس کا آغاز، اس کی نشوونما، اس کی ترقی، اس کی نمود، اس کا امتیاز، جو کچھ ہُوا ہے۔ اس کالج سے ہُوا ہے۔

مَیں یہ نہیں کہتا۔ کہ یہاں آنے سے پہلے میں نے تصنیف کے دائرہ میں قدم نہیں رکھا تھا۔ یہ سچ ہے۔ کہ آج سے بہت پہلے میری دو تین کتابیں چھپ چکی تھیں۔ اور شائع ہو چکی تھیں۔ لیکن ان کا کیا مقصد تھا۔ آپ کے مذہبی جھگڑے اٹھانا! مسلمانوں کی جماعت کو منتشر کرنا اور جو انتشار پہلے سے موجود تھا۔ اس کو قوت اور استحکام دینا!

میں آج سے بہت پہلے فارسی شعر بھی کہتا تھا لیکن وہ کس قسم اور کس درجہ کے تھے؟ یہ نہ خیال فرمائیں۔ کہ مَیں اپنی موجودہ شاعری کو اعلےٰ رتبہ کی خیال کرتا ہوں۔ بلکہ مطلب یہ ہے۔ کہ آج کی میری شاعری اگر پست ہے تو اس وقت پست تر تھی۔ غرض یہ مَیں نے جو کچھ سیکھا ہے۔ اور جو کچھ ترقی کی ہے۔ وہ اسی کالج کی بدولت ہے۔ اس لحاظ سے میں جس طرح اس کالج کا پروفیسر ہوں۔ اسی طرح اس کا ایک تربیت یافتہ شاگرد بھی ہُوں!۔

آپ یہ نہ خیال فرمائیں۔ کہ یہ کالج صرف طالب علموں اور اسٹوڈینٹس کو علمی ترقی دلاتا ہے۔ بلکہ وہ پروفیسروں اور ماسٹروں کی علمی اور روحانی ترقی کا بہت بڑا ذریعہ ہے۔ اگر وہ طالب علموں کو بی۔ اے۔ ایم۔ اے کی ڈگریاں دیتا ہے۔ تو وہ پروفیسروں اور ماسٹروں کو شمس العلما کر سکتا ہے۔“.....

اس کے بعد ان اہلِ کمال (مثلاً سید محمود۔ حالیؔ نواب محسن الملک) ذکر کئے، جو کالج کے احاطہ میں موجود تھے۔ مولینا شبلی نے (سرسید کے متعلق) فرمایا۔

ایک دو دفا نے اس طرح خالی تھے۔ کہ ان کے لئے علما کی محفل میں میرِ مجلس ہونا ناممکن تھا۔ قومی قیادت کے میدان میں بھی اب معاملہ خوشنما تجاویز اور محض لبرل خیالات سے بہت آگے نکل چکا تھا۔ اور اس میدان میں وہ نوجوانوں کا ساتھ نہ دے سکتے تھے لیکن اس وقت بھی ایک مملکت ایسی تھی جس میں ان کا سکہ چلتا تھا۔ اور ایک محفل اس طرح کی تھی۔ جس کی صدارت کے لئے ان کا کوئی حریف نہ تھا۔ یہ مملکت علم و ادب کی مملکت اور یہ محفل ادبا و اہلِ علم کی محفل تھی۔ اب شبلی کو ان چیزوں کی قدر و منزلت معلوم ہوئی۔ اور انہوں نے اندازہ لگا لیا۔ کہ اگرچہ بڑے بڑے ادارے چلانے ان کے بس میں نہیں۔ لیکن اپنے قلم کی مدد سے ہی وہ ایسا اثر حاصل کر سکتے ہیں۔ جو بڑے بڑے مدرسوں کو عالیشان اداروں کو بھی میسر نہیں۔ وہ نومبر ۱۹۱۳ء کے ایک خط میں لکھتے ہیں :-

ہندوستان میں اور ہر کام کے لئے انجمنیں ہیں لیکن تصنیفی انجمن کا میدان خالی ہے اور یہ سب سے بڑا اہم کام ہے۔ ایک لائق مصنف ہزاروں آدمیوں کے دل پر حکمرانی کرتا ہے۔

جلسۂ دہلی کے بعد مولینا بمبئی میں سیرت النبی کی تالیف میں مصروف تھے۔ اور ساتھ ساتھ احباب سے یہ مشورہ کر رہے تھے۔ کہ دار المصنفین کو کس جگہ قائم کیا جائے۔ علیگڑھ میں؟ لکھنؤ میں؟ یا اعظم گڑھ میں؟ کہ اس سوال کا حل خود قضا و قدر نے کر دیا۔ اگست ۱۹۱۴ء میں ان کے بھائی مولوی محمد اسحٰق نے وفات پائی۔ اور اب وہ مجبور ہو گئے۔ کہ سب طرف سے آنکھیں بند کر کے اعظم گڑھ کا رُخ کریں۔ اس بھائی کی وفات نے ان پر بڑا اثر کیا۔ ایک تو وہ خود ان دنوں غموں، مایوسیوں اور جسمانی کمزوری سے نڈھال تھے۔ دوسرے اسحٰق مرحوم نے انہیں سب خاندانی ذمہ داریوں سے آزاد کر رکھا تھا۔ بھائی کی وفات نے مولینا کی کمر توڑ دی۔ اور انہوں نے بربادیٔ خانمانِ شبلی

اس زمانے میں مولوی محمد کامل صاحب ولید پوری جو ضلع بستی میں منصف تھے۔ اعظم گڑھ آئے۔ اور مولینا کی بے شغلی دیکھ کر انہیں اپنے ساتھ لے گئے۔ چنانچہ ۱۸۸۲ء میں مولینا نے چند مہینے بستی میں وکالت کی
تعلیم سے فراغت اور حصولِ روزگار کے درمیان جو وقفہ ہوتا ہے۔ وہ عام طور پر ایک کشمکش اور اُمید و بیم کا زمانہ ہوتا ہے۔ اور شبلی کو جن حالات سے سابقہ پڑا۔ وہ تو غیر معمولی طور پر افسوس ناک اور مایوس کُن تھے۔ لیکن ان کی ہمت کی داد دینی چاہیئے۔ کہ ان نامساعد حالات میں بھی وہ ایک لمحہ کے لئے اپنے درخشاں مستقبل سے مایوس نہیں ہوئے۔ شبلی کے جاننے والے انہیں متکبر اور خود پسند سمجھتے تھے۔ تھے۔ لیکن ایک تو قدرت نے انہیں جو صلاحیتیں عطا کی تھیں۔ ان کی بنا پر یہ تکبر بیجا نہ تھا۔ اور پھر جو تکبر و خود پسندی انسان کو ہمت شکن حالات کے سامنے سر جھکانے سے بچاتی ہے۔ وہ ایک بُرائی نہیں۔ خوبی ہے۔
شبلی نے اس زمانے میں در در کی ٹھوکریں کھائیں۔ وہ نہائت معمولی اسامیوں پہ ناکام رہے تھے۔ ان کے حساس دل پہ اُن ناکامیوں کا جو اثر ہوتا ہوگا۔ وہ ظاہر ہے۔ ان کے اس زمانے کے خطوط رنج و الم اور بے چینی سے پُر ہیں۔ لیکن غموں کی اس تاریک گھٹا میں بھی ان کی ہمت اور خود اعتمادی کا ماہتاب روشن رہا۔ وہ اس زمانے میں بھی، جب انہیں پندرہ روپے کی قرق امینی کے

# وفات

ندوۃ العلما کی بساط پر شبلی نے بُری طرح مار کھائی تھی۔ اور قومی قیادت کی مجلس میں بھی انہیں بالآخر رنج و مایوسی کا تلخ جام پینا پڑا) اس وقت ان کی صحت کا یہ حال تھا۔ کہ وہ اپنے آپ کو ایک "متحرک لاش" کہتے تھے۔ اور کوئی ہوتا۔ تو ہمت ہار دیتا۔ اور قومی کاموں سے دست بردار ہو جاتا۔ لیکن مولینا میں بلا کا استقلال اور حوصلہ تھا۔ انہوں نے اپنی تمام عمر کے ارمانوں کو خاک میں دفن ہوتے دیکھا۔ انہیں رنج تو بے حد و بیرون از قیاس ہُوا ہوگا۔ لیکن انہوں نے دل پر پتھر رکھا۔ اور دہلی کے جلسہ سے بے نیل مرام رخصت ہونے کے فوراً بعد سید سلیمان ندوی کو لکھا۔

ندوہ تو سرِ دست گیا۔ اب کیا کرنا چاہیئے؟ آزاد سے مشورہ ہُوا۔ رائے یہ ٹھہری۔ کہ اصل غرض قابل اشخاص کا تیار کرنا ہے۔ اس لئے مَیں خود دو چار قابل طلبا کو اپنے پاس رکھوں۔ اور ان کو کسی کسی فن میں تیار کروں۔ اور صحیح مذاق ان میں پیدا کرایا جائے۔ ان کے مصارف کا تکفل بھی (جن کو ضرورت ہو) میرے ذمہ ہوگا۔

مولینا نے اس زمانے میں دار المصنفین جاری کرنے کا پختہ ارادہ کر لیا تھا۔ اور الہلال میں اپنی تجویز ملک کے سامنے پیش کر دی تھی۔ اب انہیں ہر طرف سے بھٹک بھٹک کر نظر آ گیا تھا۔ کہ وہ سب سے پہلے ایک مصنف ہیں۔ اُنہوں نے دیکھ لیا تھا۔ کہ انتہائی علم و فضل اور مذہب سے کمال محبت کے باوجود ان کی شخصیت میں حسنِ سیرت کے

# عنفوانِ شباب

حج سے واپسی کے بعد بھی، شبلی ابھی طلب علم کے کوچے کو چھوڑنا نہیں چاہتے تھے۔ مگر ان کے والد مُصر ہوئے۔ کہ وہ اب کتابوں کو چھوڑ کر دنیوی زندگی میں قدم رکھیں۔ مولینا نے علم وفن سے اپنا سلسلہ بالکل منقطع تو نہ کیا۔ لیکن انہیں والد کے حکم کے سامنے سر جھکانا پڑا۔ اور تلاشِ روزگار کی کٹھن منزل شروع ہوئی۔ جب دو تین سال تک بھٹکنے کے بعد کوئی ٹھکانہ نہ ملا۔ تو مولینا کے والد نے انہیں مشورہ دیا۔ کہ وہ وکالت کا امتحان پاس کر کے، اعظم گڑھ میں وکالت شروع کریں۔ چنانچہ شبلی نے تیاری شروع کی اور ۱۸۷۹ء میں وکالت کے امتحان میں شریک ہوئے۔ لیکن وہ پہلی مرتبہ ناکام رہے۔ اور خدا کی قدرت، اُن کا چھوٹا بھائی مہدی، جسے وہ اپنی کتابوں کے مضامین سُنایا کرتے تھے۔ اور جو محض تفریحِ طبع کے طور پر امتحان میں بیٹھا تھا کامیاب ہو گیا! مولینا کی حساس طبیعت کے لئے یہ ایک اور چرکا تھا۔ اگلے سال اُنہوں نے زیادہ محنت اور باقاعدگی سے امتحان کی تیاری کی۔ اور کامیاب ہو کر اعظم گڑھ میں وکالت شروع کی لیکن وہ طبعاً مغرور اور کم آمیز تھے اوہ اس سے ایک سال بعد لکھتے ہیں۔ "من کہ از

ان کی اخیر عمر کی ایک نظم ہے "خطاب بہ احرار۔ ایک مرکز کی ضرورت تھا"۔ اس کے بعض اشعار ہیں ؎

بتکدے آپ نے ڈھائے، بہت اچھا، لیکن — شرط یہ ہے، کہ حرم کی بھی تو رکھئے بنیاد
آبلہ قابلِ نشتر تھا، یہ مانا، لیکن — دیکھئے یہ کہ کہیں زخم میں آئے نہ فساد
آپ کہتے ہیں، کہ وہ مجمع ناجائز تھا — خیر جو کچھ تھا، مگر جمع تو تھے کچھ آزاد
اب کوئی مرکزِ قومی ہے، نہ توحیدِ خیال! — نہ کوئی جادۂ مقصد ہے، نہ کچھ توشہ زاد

خوف یہ ہے کہ بکھر جائے نہ شیرازۂ قوم!
خوف یہ ہے کہ یہ ویرانہ نہ ہو پھر آباد!
ذرّے جس طرح سے ہو جاتے ہیں اُڑ اُڑ کے فنا
یونہی ہو جائے گی پھر قوم بھی آخر برباد!

انسانی تجویزوں اور منصوبوں کا عجیب حال ہے۔ ذہنِ انسانی کے اندر تو ان کا کچھ اور ہی رنگ ہوتا ہے لیکن جب وہ تخیل کے حجروں سے نکل کر عمل کی دنیا میں آتے ہیں۔ تو بعض اوقات ایسی عجیب عجیب شکلیں اختیار کر لیتے ہیں۔ کہ خود انہیں سوچنے والا حیران و ششدر رہ جاتا ہے۔

شبلی نے کیا سوچا تھا۔ اور ہو کیا گیا!!

---

مصلحتوں کی خاطر، اپنے حقوق سے دست بردار ہوگئی۔ تب بھی اس کا ذکر خطوں میں "پھاؤنی" کہہ کر نہایت کراہت سے کیا ہے!

اس واقعے نے گھر کی عام فضا پر اثر ڈالا۔ شبلی اور اس کے والد کے درمیان کئی موقعوں پر تکدّر کے آثار ملتے ہیں۔ جب وہ تعلیم کی غرض سے لاہور گئے ہیں۔ تو جس تنگی ترشی سے انہوں نے آٹھ دس روپے میں دو مہینے گزارے اور والد کو تکلیف نہ دی (چوں مزاج عالی اندکے برہمی داشت) اس سے باپ بیٹے کے بعد کے تعلقات کا کچھ اندازہ ہو سکتا ہے!

سوتیلی ماں کی آمد کے بعد شبلی کی خانگی مسرت عنقا ہوگئی۔ لیکن اب بھی ایک میدان ایسا تھا۔ جس میں ان کے لئے طمانیت و کامیابی کے پھول کھلتے تھے۔ اب ان کی تعلیم شروع ہوگئی تھی۔ اور چونکہ وہ ذہین اور طباع تھے۔ اور دل لگا کر پڑھتے تھے۔ اس لئے ہم چشموں میں ممتاز رہتے۔ اور جو خوشی انہیں اپنے گھر میں نصیب نہ ہوتی تھی۔ وہ مدرسے کی چار دیواری میں مل جاتی۔

شبلی کی تعلیم چھ برس کی عمر میں شروع ہوئی۔ اور اگرچہ ایک لحاظ سے اخذِ علوم کا سلسلہ تمام عمر جاری رہا لیکن ۱۸۷۶ء میں جب وہ حج کی غرض سے روانہ ہوئے۔ ان کی رسمی تعلیم کا خاتمہ ہوگیا۔

مولانا نے کلام مجید اور فارسی کی کتابیں اپنے گاؤں بندول میں پڑھیں۔ پھر اعظم گڑھ کے عربی مدرسے میں تعلیم حاصل کی۔ چند روز

دلی خواہشات کی تکمیل کا موثر ذریعہ تھا۔ لیکن بالآخر الہلال نے جو رنگ اختیار کیا۔ اور مخالفوں کی تضحیک کے لئے جو طریقے استعمال کئے شبلی ان سے بالکل کنارہ کش تھے۔ اور انہوں نے علانیہ ایک نظم میں جس کا عنوان تھا۔ مدو جزر۔ الہلال کا لب و لہجہ۔ اس پر نکتہ چینی کی اس نظم کے چند شعر ہیں ؎

دیکھ کر حریتِ فکر کا یہ دورِ جدید ۔۔۔ سوچتا ہوں کہ یہ آئینِ خرد ہے کہ نہیں؟
راہنماؤں کی یہ تحقیر یہ اندازِ کلام ۔۔۔ اس میں کچھ شائبۂ رشک و حسد ہے کہ نہیں؟
شاطروں نے جو نئی آج بچھائی ہے بساط ۔۔۔ اس میں ان پر بھی کہیں سے کوئی زد ہے کہ نہیں؟
پہلے گر شانِ غلامی تھی تو اب خیرہ سری! ۔۔۔ اس دورا ہے میں کوئی بیچ کی حد ہے کہ نہیں؟

لیکن شبلی کو زیادہ دکھ اس بات کا تھا۔ کہ قومی معاملات نے جو رنگ اختیار کیا۔ اس کی وجہ سے قوم کا شیرازہ منتشر ہو گیا شبلی میں ایک طرح کی انانیت کی کمی نہ تھی۔ انہیں اپنی ذات سے محبت تھی۔ اپنے ندوہ سے محبت تھی۔ اپنے خیالات سے انس تھا۔ لیکن اس مجموعۂ اضداد کو سب سے زیادہ محبت، سب سے زیادہ انس، سب سے زیادہ لگاؤ اسلام اور اپنی قوم سے تھا۔ اور جب انہوں نے دیکھا۔ کہ ان کے اپنے خیالات کی اشاعت و مقبولیت کا یہ نتیجہ نکلا ہے۔ کہ قوم کا شیرازہ منتشر ہو گیا۔ تو انہوں نے نئی صورت حالات پر رنج و کرب کا اظہار کرنے میں دیر نہیں لگائی۔ پہلے شبلی نے شخصی خطوط میں قوم کی نئی لامرکزیت پر آنسو بہائے۔ مولینا ابوالکلام آزاد کو ایک خط میں لکھتے ہیں۔ "اس وقت مسلمان سخت پراگندہ اور پریشاں خیال اور پریشاں عمل ہو رہے ہیں۔ کسی خاص مرکز پر ان کو لانا ہے ورنہ ہر طرف سے بھٹکتے بھٹکتے آخر بالکل برباد ہو جائیں گے"۔ اور جب یہ نجی تحریریں کارگر نہ ہوئیں۔ تو انہوں نے اخبارات میں اشعار کے ذریعے اپنا دردِ دل بیان کیا۔

حالی اور آزاد محسن الملک اور وقار الملک کتنے آسمانوں کے تارے تھے؟ ایک یا دو باتیں کہیے۔ ان میں شبلی کی بوقلمونی کہاں سے آ گئی؟ جو رندوں میں رند تھے۔ زاہدوں میں زاہد۔ نثاروں میں نثار۔ شاعروں میں شاعر۔ معلموں میں معلم۔ مؤرخوں میں مؤرخ۔ سیاستدانوں میں سیاس۔ اردو میں عشقیہ خطوط کے بانی۔ تعلیم میں نئی روش کے آموزگار اور علمی تصنیف و تالیف کے میدان میں ہماری زبان کے سب سے بانکے شہسوار!

قلیل مدتِ حیات اور کمزورئ صحت کے باوجود شبلی نے جو کچھ کر دکھایا۔ کیا وہ ایک معجزہ سے کم ہے؟

دبیرم۔ شاعرم۔ رندم۔ ندیمم۔ شیوہ ہا دارم
(موجِ کوثر) گرفتم رحم بر فریاد و افغانم نمے آید!

ہیجان پیدا ہو جائے گا۔ وہ الطبع ایک جوشیلے اور جذباتی انسان تھے۔ لیکن نامساعدات اور اپنے مقاصد کی تکمیل کی خواہش نے انہیں سکھا دیا تھا۔ کہ جذبات کو عقل کے تابع رکھنا چاہیئے۔ انہیں قوم کے نوجوان راہنماؤں کا بے نتیجہ جوش و خروش سخت ناپسند تھا۔ اور انہوں نے کئی نجی خطوط میں نئی صورتِ حالات پر رنج و افسوس کا اظہار کیا۔ ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

سخت افسوس ہے۔ کہ ہر حیثیت سے زمانہ میں خربازاری بڑھ گئی ہے۔ نیک و بد کی تمیز مطلق نہیں۔ ابھی آغا خاں۔ علی محمد خاں۔ محمد علی کو آسمان پر چڑھایا۔ ابھی اوپر سے زمین پر دے مارا۔ اپنی گرہ کی عقل نہیں۔ مسلم گزٹ کی ہر تحریر کو ایک لونڈا پڑھ کر سمجھ سکتا ہے۔ کہ معاندانہ اور رکیک طرفہ ہے لیکن سینکڑوں احمق اس کی حریت کے قائل ہیں۔

اس زمانے میں مسلم لیگ کے سیکرٹری مسٹر (حال سر) وزیر حسن اور لیگ کی شاخ لندن کے صدر سید امیر علی کے درمیان مسجد کانپور' بلکہ لیگ کے عام انتظامی معاملات کے متعلق اختلاف پیدا ہو گیا۔ مولینا محمد علی۔ مولینا ابوالکلام آزاد۔ اور دوسرے تمام نوجوان احرار نے وزیر حسن صاحب کا ساتھ دیا۔ صرف شبلی ہی طبقۂ احرار کے ایک فرد تھے۔ جنہیں قوم کے ایک دیرینہ اور پختہ کار خادم' سید امیر علی کے ساتھ نوجوانوں کی یہ کم نگہی گراں گزری۔ ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

پولیٹیکل معاملات میں جو طوائف الملوکی پیدا ہو گئی ہے۔ سخت قابلِ نفرت ہے۔ وزیر حسن اور امیر علی کا کیا مقابلہ ہے؟ قوم حقیقت میں سرسید مرحوم کے وقت بھی اندھی تھی' اور اب بھی ہے۔ مولینا ابوالکلام آزاد کا الہلال ایک لحاظ سے شبلی کے خیالات کا آئینہ اور ان کی

اسے کامل سوانح عمری نہ بھی سمجھیں (اور کرٹے نقطۂ نظر سے آخر ہماری زبان میں کتنی کامل سوانح عمریاں ہیں؟) تب بھی حیاتِ شبلی میں فاضل مؤلف نے ہماری تیس چالیس سال کی مکمل علمی، ادبی اور مذہبی تاریخ جس طرح پیش کی ہے۔ اور (یادش بخیر) دیارِ پورب کی کوئی سات سو سال کی علمی تاریخ لکھ دی ہے۔ اس کے احسان سے کس طرح انکار ہوسکتا ہے؟

سید سلیمان کے علاوہ جناب عطیہ بیگم صاحبہ فیضی کا شکریہ ادا کرنا بھی ہمارا فرض ہے، جنہوں نے بہ کمال فیاضی ہمیں شبلی کے اصل خطوط اور ان کی دوسری قلمی تحریریں دیکھنے کو دیں۔ شبلی کی دو پرانی اور غیر مشتاز تصاویر بہم پہنچائیں۔ اور اپنی بیش قیمت خاندانی ڈائری سے شبلی کے متعلق اندراجات اور ان کے بعض غیر مطبوعہ اشعار نقل کرنے کا موقع دیا۔

ڈاکٹر غلام محی الدین صاحب صوفی مصنف المنہاج (انگریزی) بھی ہمارے دلی شکریے کے مستحق ہیں۔ انہی کی بدولت عطیہ بیگم صاحبہ تک ہماری رسائی ہوئی۔ اور انہوں نے دو روز ہمارے ساتھ شریک رہ کر شبلی اور بعض دوسرے اکابر (مثلاً اقبال اور مولینا ابوالکلام آزاد) کے متعلق جو چیزیں ہم نقل کرنا چاہتے تھے۔ انہیں نقل کرنے میں ہمارا ہاتھ بٹایا۔ ڈاکٹر صاحب، شبلی اور مولینا ابوالکلام آزاد کے پرانے جاننے والوں میں سے ہیں۔ اور ان کی گفتگو ان دو بزرگوں کے متعلق ان واقعات کا بیش بہا خزانہ ہوتی ہے۔ جن سے نئی نسل بہت حد تک ناآشنا ہے۔

آخر میں ایک افسوسناک فرض، جناب عبدالرزاق انعامدار مرحوم کا اعتراف

عین اس زمانے میں جب قومی اخبار داں پیر مولینا شبلی دو سرے ناموں کا برقع پہن کر وفد میں شریک ہونے اور ایڈریس پیش کرنے والوں پر طعن و تشنیع کے تیر برسا رہے تھے۔ اور ان کی غلامانہ ذہنیت کا مذاق اڑا تے تھے۔ ٹھیک اسی وقت وہ خود اس وفد میں شامل تھے۔ اور تحریر وفا پیش کرنے والوں میں پیش پیش تھے!

(یکم اپریل ۱۹۱۴ء کے الہلال میں مسلم وفد کے ۸۴ ممبران کی جو فہرست چھپی ہے۔ اس کے شمارہ ۴۵ پر "شمس العلما مولوی شبلی نعمانی" کا نام نامی اور اسم گرامی درج ہے!!

خدا کی شان ہے۔ یہ ان بزرگوں کے کارنامے ہیں۔ جو مذہب کے سرپرست بنتے ہیں۔ جو قوم کے ان محسنوں کو خوشامد اور غلامی کے طعن دیتے ہیں۔ جن کی زندگی کی پاکیزگی اور یکرنگی کی قسم کھانی چاہیئے۔ اور حیرت تر تماشا یہ ہے۔ کہ لوگ فرط عقیدت سے انہیں اسلام کا محافظ اور ترجمان مان لیتے ہیں ؎

پری نہفتہ رُخ و دیو در کرشمہ و ناز
بسوخت عقل ز حیرت کہ ایں چہ بوالعجبی است!

(اپنے حریفوں کو زک پہنچانے کے لئے شبلی نے موقع تو اچھا تاکا تھا لیکن کاغذی ہنڈیا بار بار نہیں چڑھتی۔ ان کا افسوں کارگر نہ ہوا۔ اور قوم کی عنانِ قیادت مولینا محمد علی کے ہاتھ میں ہی رہی!

شبلی کو اگر قوم کی عنانِ قیادت کے اپنے ہاتھ سے نکل جانے کا افسوس تھا۔ تو انہیں اتنا ہی افسوس ملک کی نئی فضا اور قوم کے نئے رنگ کا تھا۔ انہوں نے اس فضا کے پیدا کرنے میں بڑا حصہ لیا تھا لیکن انہیں یہ خیال نہ تھا۔ کہ قوم میں اس قدر تموج اور

سید سلیمان ندوی کی نسبت ہم موجِ کوثر میں خوب زہر اُگل چکے ہیں۔ (اگر
اگر بزرگانِ اعظم گڑھ ہماری جسارت نظر انداز کر کے، ہماری شکایات کو بہ نظرِ انصاف
دیکھیں۔ تو شاید انہیں ان میں اپنے ادارے کے بعض بڑھتے ہوئے امراض کا
مداوا بھی نظر آجائے!) موجودہ کتاب میں بھی، ایک بحث میں، جہاں ہمارے خیال
میں سید سلیمان نے میزانِ عدل کا پلّہ جھکا ہی نہیں، بالکل بٹھا دیا تھا۔ ہم نے اپنے
خیالات بلاکم و کاست بیان کر دئے ہیں۔ اور کوئی بات لگی لپٹی نہیں رکھی۔ یقین
ہے۔ کہ ہمیں سید سلیمان کے خاص عقیدت مندوں میں سے نہ گنا جائے گا
لیکن ہمیں سخت افسوس ہوگا۔ اگر ان چند شکایات و اختلافات کی بنا پر یہ خیال کیا
جائے۔ کہ ہمارے دل میں سید سلیمان کی دوسری بے اندازہ اور ٹھوس علمی، اخلاقی،
اور روحانی خوبیوں کی قدر نہیں۔

سید سلیمان نے جس طرح حیاتِ شبلی میں شبلی کی زندگی کا ایک پہلو بالکل نظر انداز
کر دیا ہے۔ اس سے ہمیں اختلاف ہے۔ شبلی اور سرسید کے متعلق انہوں نے جس
انداز سے بحث کی ہے۔ اس سے ہمارے خیال میں شبلی کو بجائے فائدے کے نقصان
ہوگا۔ لیکن آخر الاعمال بالنیات۔ سید سلیمان نے ان دونوں باتوں میں جو طرزِ عمل اختیار
کیا ہے۔ اسکا سبب ایک نیک بیں اور سعادتمند شاگرد کی فرطِ عقیدت کے سوا کچھ نہیں۔
اور اگر یہ کہا جائے۔ کہ سوانح نگار کیلئے فرطِ عقیدت طرۂ دستار نہیں۔ بلکہ زنجیرِ پا ہوتی ہے۔
تو ہم کہینگے کہ جو عقیدتمندی کسی سے حیاتِ شبلی جیسی سیر حاصل اور فاضلانہ کتاب لکھوالے۔ اسے
کس طرح ایک عیب سمجھا جا سکتا ہے؟ آپ مولف کی ایک آدھ بات سے اختلاف کرلیں
لیکن اس میں جو ذخیرۂ معلومات جمع ہے۔ اس کی قدر نہ کرنا بے انصافی ہے۔ اگر آپ

اب صاف ہو گیا حق و باطل میں امتیاز | اب فصلِ نو بہار الگ ہے خزاں الگ
اب آفتابِ صدق گہن سے نکل گیا | اب شمعِ دلفروز الگ ہے دھواں الگ
وہ اختلاطِ دُرد و مئے صاف اب نہیں | گم گشتگانِ راہ سے ہے کارواں الگ
جو لوگ ہیں متاعِ خوشامد کے مایہ دار | کھولیں گے اب وہ ملک میں اپنی دکاں الگ

یہ مختصر فسانۂ بزمِ شبینہ ہے
سنئے گا الہلال میں یہ داستاں الگ!

ایک اور نظم میں انہوں نے کہا ہے

سچ تو یہ ہے کہ وفا کیش ازل میں ہم لوگ | ہم کو شکوہ نہیں آئینِ جہانبانی کا
ہم نے یہ لکھ کے جو دی آپ کو تحریرِ وفا | یہ مثنیٰ ہے ہماری خطِ پیشانی کا

شبلی نے شکریہ کے ایڈریس کو تحریرِ وفا کہا۔ اور اپنی اس تحریرِ وفا کو بھول گئے۔ جو انہوں نے اس سے کوئی دو مہینے پہلے چیف سیکرٹری حکومت صوبجات متحدہ کے حضور میں پیش کی تھی لیکن اس موقع پر تو علامہ نے کمال کر دیا۔ یوں تو ان کا تمام عمر دستور العمل یہی تھا۔ کہ ہے

رات کو پی گئے اور صبح کو توبہ کر لی
رند کے رند رہے ہاتھ سے جنت نہ گئی!

اور ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ حافظ کا یہ شعر خاص ان کے لئے لکھا گیا ہے

معشوقِ ما بہ شیوۂ ہر کس موافق است | با ما شراب خورد و بہ زاہد نماز کرد!!

لیکن اس وقت انہوں نے جو کچھ کیا اس کے تصور ہی سے عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ اس موقعہ پر انہوں نے پینے اور توبہ کرنے کے لئے شراب خوری اور ادائے نماز کیلئے مختلف اوقات کا انتظار نہیں کیا۔ بلکہ وہ بہ یک وقت بادہ نوشی اور تہجد خوانی میں مشغول تھے:

لیکن یہ تو شاید سید سلیمان بھی نہ کہیں گے۔ کہ انہوں نے ان ترقیوں سے جنہوں نے گزشتہ چالیس سال میں علمِ نفسیات کا نقشہ بدل دیا ہے۔ یا ان تبدیلیوں سے، جو حیاتِ جاوید کی تصنیف کے بعد سیرت نگاری کے فن میں رونما ہوئی ہیں۔ کسی طرح بہرہ ور ہونے کی کوشش کی ہے!!

نہ صرف ہمارے اربابِ علم و ادب نے دوسرے ملکوں کی فنی اور علمی ترقیوں سے آنکھیں بند کرلی ہیں۔ بلکہ مُلک میں ایک نیا رجحان پیدا ہُوا ہے۔ جو صحیح سیرت نگاری کیلئے بادِ سموم کا اثر رکھتا ہے۔ یعنی جس رفتار سے ہمارے اکابر اور راہنماؤں کی اخلاقی حالت تنزل کر رہی ہے۔ بالکل اسی تناسب سے قوم میں یہ جذبہ بڑھ رہا ہے۔ کہ انہیں ہر طرح سے بے عیب و مستقم بنا کر پیش کیا جائے۔ ع

ہر چہ از سرمایہ کاست در ہوس افزودہ ایم

اس مقصد کے لئے نہ صرف سوانح نگار سے یہ توقع کی جاتی ہے۔ کہ وہ صاحب سیرت کی زندگی کی بعض بُنیادی باتیں نظر انداز کردے۔ بلکہ اب تو یہ کوشش ہو رہی ہے۔ کہ سوانح نگار کو صحیح تصویر کھینچنے کے لئے جو رنگ و روغن درکار ہے۔ اس سے بھی محروم کر دیا جائے۔ اور صاحبِ تذکرہ کی زندگی کے متعلق جو مواد موجود ہے۔ اس میں سے وہ عناصر نکال لئے جائیں۔ جو عقیدت مندوں کو پسند نہیں!

سوانح نگاری کے متعلق قوم کے نقطۂ نظر میں جو تبدیلی ہوگئی ہے۔ اس کا اندازہ اس امر سے ہو سکتا ہے۔ کہ حضرت خواجہ معین الدین اجمیری قدس سرہ العزیز کے تذکرہ نگار تو ان کی نسبت لکھ دیتے ہیں۔ کہ وہ حصولِ زمین کی خاطر سلطان شمس الدین التمش سے ملنے، اجمیر سے دہلی آئے۔ اور حضرت خواجہ کی شان میں

پر انگشت نمائی کا موقع ملے۔ ہنگامۂ کانپور کے خاتمے نے اس کا بھی سامان کر دیا۔ یہ واقعہ بڑی کشمکش کے بعد اس طرح ختم ہوا تھا۔ کہ لارڈ ہارڈنگ وائسرائے ہند نے صوبہ کے گورنر کی رائے کے خلاف مسلمانوں کے حق میں فیصلہ کر دیا۔ اس پر مسلمانوں میں ان کے لئے بڑا جذبۂ احسان مندی پیدا ہو گیا۔ اور مسلمان راہنماؤں نے، جن میں (سوائے مولینا ابوالکلام آزاد کے) ہر طبقہ و خیال کے لوگ شامل تھے۔ اور جن میں مولینا محمد علی اور مولینا شوکت علی بھی شریک تھے۔ وائسرائے کی خدمت میں ایک شکریئے کا ایڈریس پیش کیا۔ اس موقع پر مولینا شبلی نے گرم گرم اشعار لکھے۔ تاکہ فریق ثانی کے طبقۂ احرار سے قوم کو بدظن کریں۔ انہوں نے اس موقع پر جو نظمیں لکھیں۔ ان کے دیباچہ میں سید سلیمان ندوی کہتے ہیں:-

> ۲۵۔ اپریل[۱] ۱۹۱۴ء کو حزب الاحرار کے بعض سرگرم ارکان کی سرکردگی میں وائسرائے کی خدمت میں ایک وفد حاضر ہوا۔ اور صلح کانپور کے متعلق شکریہ اور مسلمانوں کی وفاداری کا ایک ایڈریس پیش کیا۔ فرقۂ احرار کی دوسری جماعت کے ارکان نے اس میں شرکت نہیں کی۔ اور اس طریقۂ کار سے اختلاف کیا۔

شبلی کی ایک نظم کا عنوان تھا۔ "تفرقۂ حق و باطل"۔ اس کے بعض اشعار سنیئے:-

احرار اور مدعیانِ وفا ہیں اور
دونوں کا ہے طریقۂ سود و زیاں الگ

دونوں کا منتہائے نظر ہے جو مختلف
ہے خود بخود ہر ایک کا طرزِ بیاں الگ

اس پہ بھی صاف صاف نہ تھا امتیازِ حق
کھلتا نہ تھا کہ کون الگ ہے؟ کہاں الگ؟

دہلی کی انجمن نے وہ پردہ اٹھا دیا
قائم ہوا جو معرکۂ امتحاں الگ

---

[۱] صحیح تاریخ ۲۵ مارچ ۱۹۱۴ء ہے۔

# فہرس

۱۹۱۲ء سے اسلامی ہندوستان کے خیالات میں جو انقلاب پیدا ہوا تھا۔ اس سے مولینا شبلی کو خوشی تو بے حد تھی۔ لیکن یہ خوشی عارضی ثابت ہوئی علیگڑھ کے ویران ہوجانے سے شبلی کا ندوہ آباد نہ ہوا۔ بلکہ واقعات ایسے پیش آئے۔ کہ ندوہ بھی شبلی کے ہاتھ سے نکل گیا۔ اس سے طرفہ تر تماشا یہ پیش آیا۔ کہ حریت و حق طلبی کے میدان میں بھی ندوہ سے وہ لوگ بازی لے گئے جنہیں شبلی کارخانۂ غلامی کی پیداوار کہتے تھے[۱]۔ وہ خود ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

علی گڑھ کے لڑکے اب ہم لوگوں سے بھی آگے ہیں۔ بلکہ سچ تو یہ ہے۔ کہ ان کی حالت شوریدگی تک پہنچ گئی ہے۔ آزاد وہاں جائیں۔ تو لوگ ان کی گاڑی کھینچیں۔

اس کے علاوہ میدانِ قیادت میں بھی بالآخر علی گڑھ کا پلہ بھاری رہا۔ قوم کی نئی سیاسیات میں علی گڑھ کے ترجمان مولینا محمد علی تھے۔ اور شبلی کے نمائندے ان کے شاگردِ رشید مولینا ابوالکلام آزاد۔ مولینا محمد علی کو بعض امور میں آزاد کے نقش قدم پر چلنا پڑا۔ لیکن جو قبولیت اور شہرتِ عامہ انہیں حاصل تھی۔ ابوالکلام کو کبھی نصیب نہیں ہوئی۔ اور قومی قیادت کا سہرا انہیں کے سر بندھا۔

مولینا شبلی کا دل یہ دیکھ کر جلتا تھا۔ کہ نئے میدان میں بھی حریف بازی لے گئے۔ اور وہ کسی ایسے موقع کی تلاش میں تھے۔ جس سے انہیں علی گڑھ کے طبقۂ احرار

---

[۱] فی الحقیقت اس میں تعجب کی کوئی بات نہ تھی۔ علی گڑھ میں اگر وفاداری کی تلقین ہوتی تھی۔ تو اس سے کہیں زیادہ قومی محبت کا سبق ملتا تھا۔ اور وفاداری کی تلقین بھی اس لئے تھی۔ کہ اس میں قومی مصلحتیں پنہاں تھیں۔ بقول نواب وقارالملک وفاداری غرض تھی۔ جوہر نہ تھی۔ یہ پالسی مقصود بالذات نہ تھی۔ بلکہ اس کی بنیاد کسی اور چیز (قومی مصلحت) پر تھی۔

کیا شانِ ایزدی ہے کہ وہ ندوۂ علوم — جو مدعیِ رہبریِ روزگار ہے
جو مایۂ اُمید ہے نسلِ جدید کا — جو کاروانِ رفتہ کی اِک یادگار ہے
جس پر یہ حسنِ ظن ہے کہ ہے مجمعِ کرام — جس کا کرّۂ صبح و شام میں اب تک وقار ہے
آیا تھا جسکے شوق میں وہ فاضلِ عرب — جس کا مرقعِ ادبی المنار ہے
چلتے ہیں جسکے نقشِ قدم پر حریف بھی — گو اعترافِ حق سے ابھی انکو عار ہے
جس نے خطابتِ عربی کو دیا رواج — جو فنِ جرح و نقد کا آموزگار ہے
جس نے بدل دیا روشِ شیوۂ قدیم — یہ انقلابِ گردشِ لیل و نہار ہے!
آتے ہیں اسکی جانچ کو نا آشنائے فن — جو رہبرِ طریقۂ اصلاح کار ہے!

ہم اس تحریری عرضداشت کا ذکر کر چکے ہیں۔ جو علامہ شبلی نے مولینا عبدالماجد دریابادی سے انگریزی میں لکھوا کر چیف سیکرٹری صوبجات متحدہ کے حضور میں پیش کی۔ اور جس میں اپنی وفاداریوں کے ثبوت گنائے تھے۔ کوئی دوسرا ہوتا۔ تو اس کے بعد "احراری" سیاسیات سے کنارہ کش ہو جاتا۔ یہ ظاہر تھا۔ کہ قوم نے جو نیا راستہ اختیار کیا تھا۔ اس پر چلنے کی مولینا میں ہمت نہ تھی۔ لیکن شبلی بہ یک وقت مختلف معبودوں کی پرستش میں مہارتِ تامہ رکھتے تھے۔ ان کے معافی نامہ کا دو تین افراد کے سوا کسی کو علم نہ تھا۔ قوم اس سے یکسر ناواقف تھی۔ وہ ایک ایسی تحریر کو اپنے کاموں اور تحریکِ حریت کی راہنمائی میں کیوں مخل ہونے دیتے؟

اب اُنھوں نے سیاسیات میں اور بھی بڑھ چڑھ کر قدم مارنا شروع کیا۔ بلکہ علی گڑھ کے طبقۂ احرار پر بھی چشم نمائی کی ع

نوا را تلخ تر مے زن چو ذوقِ نغمہ کم یابی!

بنائی گئی۔ تاکہ وہ "ندوہ کے لئے ایک ایسا نیا دستور العمل بنائے۔ جس سے کسی کو پھر مستبدانہ کاروائی کا موقع نہ ملے"

(مولینا شبلی نے جلسے کے سلسلے میں کوئی ڈھائی تین مہینے دہلی میں قیام کیا۔ لیکن اس میں انہیں حسب دلخواہ کامیابی نصیب نہ ہوئی۔ ندوہ میں ان کے حریف ویسے کے ویسے برسر کار رہے۔ اور اصلاحی کمیٹی ان کی زندگی میں کوئی قابل ذکر کام نہ کر سکی۔ اس دوران میں نظر کی پھانس کا سامان کثرت سے ملتا رہا جب وہ ندوہ سے علیحدہ ہوئے۔ تو ریاست بھوپال نے ندوہ کی بد انتظامی کی بنا پر اپنی امداد روک لی تھی۔ اس پر صاحبزادہ آفتاب احمد نے ایجوکیشنل کانفرنس کی طرف سے بقول سید سلیمان ندوی "معاملات کی تحقیقات کے بہانہ سے ایک کمیشن بھیجنے کی تجویز پیش کی۔ جو موجودہ منتظمین کے موافق ایسا معائنہ لکھے۔ جس کو وہ سرکار بھوپال اور گورنمنٹ میں پیش کر کے مسدود امدادوں کو دوبارہ جاری کر سکیں"۔ شبلی کو اس تجویز کا زیادہ رنج تو اس لئے تھا۔ کہ اس کے ذریعے منتظمین کو مسدود امدادیں مل جائینگی۔ اور ان کے ہاتھ اور مضبوط ہو جائیں گے۔ دوسرے اگرچہ کمیشن کے بھیجنے سے علی گڑھ والوں کا واحد مقصد ارباب ندوہ کی مدد تھا۔ اور یہ وفد ارباب ندوہ کے ایما پر بھیجا گیا۔ لیکن شبلی کو اس بات کا بھی دکھ تھا۔ کہ علی گڑھ کانفرنس کے ارکان (اغیار!) ان کے اس ندوۃ العلوم کا معائنہ کریں۔ جسے وہ علی گڑھ کا مد مقابل، بلکہ کامیاب حریف سمجھتے تھے۔ انہیں اپنے خواب کی یہ تعبیر پریشاں دیکھ کر دلی رنج ہوا۔ اور انہوں نے "ندوۃ العلما اور ننگ معائنۂ اغیار" کے عنوان سے ایک نظم لکھی۔ جس کے چند شعر ہیں ؎

بنائے۔ اسے چاہیئے۔ کہ وہ ہر وقت اپنے نفس کا محاسبہ کرکے دیکھتا رہے۔ کہ جس راہ پر وہ چل رہا ہے۔ اس میں اس کی (پنہاں) انانیت اور اس کی ذاتی طبعی کمزوریوں کو دخل تو نہیں۔ شبلی کے "زود اشتعال جذبات[1]" اور "مناظرانہ عادت[2]" نہیں ایک ایسی راہ پر لے گئے۔ جس سے قوم میں ایک مہلک کشمکش کا آغاز ہوا۔ اس سے ندوہ کو بھی نقصان پہنچا۔ اور شبلی کی ذاتی مخالفت کا بھی ایسا سامان ہوا۔ کہ ہر خیال کے لوگ ان کے خلاف صف آرا ہو گئے!

اصلاح ندوہ کے نام سے دہلی میں جو جلسہ ہوا۔ اس میں مولانا محمد علی مرحوم بھی شریک تھے۔ اور اس زمانے میں ان کا قومی معاملات میں بڑا دخل تھا۔ انہوں نے حالات کو دیکھ کر اور فریقین سے مشورہ کرنے کے بعد ایک تو سٹرائک کو ختم کرنے کا انتظام کیا۔ اور دوسرے یہ طے کیا۔ کہ پچھلے واقعات کی تنقید شروع کرکے کشمکش کو طول نہ دیا جائے۔ بلکہ آئندہ کے لئے جمہور کی قوت بڑھائی جائے۔ اور ایسے قاعدے جاری ہوں۔ جن سے منتظمین ندوہ کو خود مختارانہ کاروائی کا موقع نہ ملے۔

شبلی کو مولانا محمد علی کے طریق کار سے مایوسی تو ہوئی ہوگی۔ کیونکہ اس کے مطابق نہ انہیں استعفے واپس ملتا تھا۔ اور نہ ہی موجودہ کارکنوں میں تغیر ہوتا تھا۔ لیکن انہوں نے ساری کاروائی اصلاح ندوہ کے نام پر اُٹھائی تھی۔ اور اصلاح کا تعلق آئندہ سے ہوتا ہے۔ ماضی سے نہیں۔ اسلئے اصول کی بنا پر کچھ نہ کہہ سکتے تھے۔ اس کے علاوہ جلسے میں ان کے مخالفوں کا اتنا زور تھا۔ کہ جو کچھ مولانا محمد علی تجویز کرتے تھے۔ اس سے زیادہ کامیابی محال تھی۔ چنانچہ انہیں بھی اس طریق کار سے اتفاق کرنا پڑا۔ اور ایک سب کمیٹی

---

[1] و [2] شبلی کے متعلق یہ دونوں جملے جانشین شبلی سید سلیمان ندوی کے ہیں۔

ہوگئے۔ اور اب وہ شبلی کی راہنمائی میں نہیں، بلکہ ان کی مخالفت میں، یکدل و یکزبان تھے!

شادم کہ بر انکار من شیخ و برہمن گشتہ جمع
کز اختلاف کفر و دیں خود خاطر من گشتہ جمع

شبلی کی زندگی میں عبرت و نصیحت کا بڑا سامان ہے۔ ان کی سیرت میں ایک دو چیزیں نظر کو کھٹکتی ہیں لیکن اگر انہیں ایک کمزور صحت اور کمزور اعصاب والے انسان کی فروگزاشتیں سمجھ کر یا علم و ادب کے ایک صیقلی آئینہ کا زنگار خیال کرکے نظر انداز کردیں، تو دیکھنے والے کو شبلی کی زندگی میں قابلیت۔ ایثار۔ بلند ہمتی مسلسل جد و جہد۔ فنی پختہ کاری۔ حب قومی۔ دع ماکدر، خذ ما صفا۔ دولت کی بے قدری نفاست پسندی اور تنظیم اوقات کے بڑے کارآمد سبق ملتے ہیں۔ بالخصوص جو کوئی ادب کو بطور ایک فن کے اختیار کرنا چاہتا ہے۔ اس کیلئے جدید اردو نثر میں فقط دو ہی لائق تقلید استاد ہیں۔ آزاد اور شبلی۔ لیکن شبلی کی زندگی میں دوسروں کے لئے عبرت بھی ہے۔ اور اس سے ایک بات واضح ہوجاتی ہے۔ کہ سچی قومی خدمت کیلئے قابلیت۔ ایثار۔ شدید مذہبی حمیت۔ اور ذہن با تدبیر کافی نہیں۔ شبلی میں یہ سب کچھ بدرجۂ اتم موجود تھا لیکن اس کے باوجود ان کی قومی زندگی نہ صرف ان کے لئے سوہانِ روح بنی رہی۔ بلکہ اس کی وجہ سے قوم میں علما و اکابر اور قدیم و جدید کے درمیان غیر ضروری اور مضر اختلاف کا وہ دروازہ کھلا۔ جو آج تک بند نہیں ہوا۔ وجہ اس کی یہ تھی۔ کہ جہاں شبلی میں بڑی خوبیاں تھیں۔ وہاں سیرت کے ایک دو بنیادی نقص بھی تھے۔ اور سچے قومی خادم کے لئے یہ ضروری ہے۔ کہ وہ اپنی روحانی پاکیزگی اور اخلاقی سربلندی کا سامان کرکے اپنے آپ کو قومی خدمت کا ایک بے عیب آلۂ کار

(اصلاحی کانفرنس کا جلسہ دس مئی ۱۹۱۴ء کو مولوی ثناء اللہ امرتسری کی صدارت میں منعقد ہوا۔ دونوں فریق اور ان کے حمائتی جلسے میں موجود تھے۔ ندوۃ العلما کے معاملے میں مولینا کے سب سے پُرجوش ساتھی یا ان کے شاگرد اور رفقائے کار (مثلاً مولینا ابوالکلام آزاد) تھے۔ یا وہ لوگ جو طبقۂ علما سے باہر تھے (مثلاً نواب سید علی حسن خاں۔ خواجہ غلام الثقلین۔ مرزا حیرت دہلوی۔ سید جالب دہلوی) ملک کے اکثر علما (مثلاً فرنگی محل کے مولینا عبدالباری۔ دہلی کے مولوی عبدالحق حقانی پھلواری شریف کے شاہ سلیمان۔ دیوبند کے مولینا محمود الحسن) مخالفین شبلی کے ساتھ تھے۔ ان میں سے بعض جلسے میں تشریف نہ لائے تھے لیکن پھر بھی شبلی کے مخالفین کثیر تعداد میں موجود تھے۔ اور ان میں فقط علما نہ تھے۔ بلکہ علی گڑھ کے ارباب حل و عقد بھی (مثلاً نواب حاجی محمد اسحٰق خاں۔ صاحبزادہ آفتاب احمد خاں) جو علامہ شبلی کی طنزگوئی کے زخم خوردہ تھے۔ جلسے میں شریک تھے۔ اور مولینا شبلی کے خلاف قدیم اور جدید دونوں کے ترجمان جمع تھے۔ سید سلیمان ندوی لکھتے ہیں:-

> مدارس کی عام ڈسپلن اور کارکنان مدارس کی ہمدردی کے نام سے علی گڑھ کالج کے ارباب اقتدار اور مدرسۂ دیوبند کے علما بھی مدعیوں کے ساتھ تھے۔

شبلی کے خلاف علما اور ارباب کالج کی یہ متفقہ صف آرائی بڑی عبرت آموز ہے۔ جب شبلی قومی خدمت کی وادی میں راہ پیما ہوئے۔ تو اُنہوں نے دعوےٰ کیا تھا۔ کہ وہ قدیم اور جدید کے درمیان سنگم کا کام دیں گے۔ لیکن ہُوا یہ کہ قدیم اور جدید کے درمیان ایک رابطۂ اتحاد قائم کرنے کے بجائے اُنہوں نے دونوں سے کچھ اس طرح کی بے رُخی برتی۔ کہ دونوں ان کے خلاف

(ندوہ کو علی گڑھ کا حریف بنانا چاہا تھا۔ تو وہ اس کے ساتھ ساتھ دیوبند کے حریف بھی تھے۔ چنانچہ اس موقع پر ارباب دیوبند نے پوری طرح منتظمین ندوہ کا ساتھ دیا۔ جب اسٹرائک شروع ہوگئی۔ اور مولوی مسعود علی ہڑتالی طلبا کو لے کر الگ مدرسہ قائم کرنا چاہتے تھے۔ تو مولینا نے انہیں لکھا۔

تم نے مدرسہ الگ کر لیا اور فرض کرو۔ چند روز چلا بھی سکے۔ تو بحث یہ ہے۔ کہ کب تک؟ اور اس سے انکو کیا تنبیہ ہوگا۔ وہ دیوبند وغیرہ سے لونڈے بلوالینگے

(جب یہ اسٹرائک بھی کامیاب ہوتی نظر نہ آئی۔ تو مولینا کے حامیوں نے دہلی میں مجلس اصلاح ندوہ کا ایک عام جلسہ بلانا چاہا۔ اس سے مولینا کے مخالف بھی زیادہ سرگرم ہوئے اور انہوں نے جلسے سے پہلے بعض علما کے فتوے شائع کئے۔ جنہوں نے علم الکلام اور کلام کی بعض عبارتوں کی بنا پر شبلی کو کافر قرار دیا تھا۔ ان فتووں کی نسبت مولینا ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

جلسہ کے دن چار فتوے الگ الگ تقسیم ہو رہے تھے۔ جو مولوی عبدالحق (مفسر تفسیر حقانی) سے تیار کرائے گئے تھے۔ سفرائے ندوہ کے ذریعے اور شہر میں ان کی اشاعت کرائی گئی۔ چنانچہ رائے بریلی کی دیوار سے ایک صاحب اتار کر میرے پاس لائے۔"

---

[بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ]

(ایک نمبر میں سید سلیمان (!) نے دیوبند اور دوسرے ممتاز عربی مدارس کا ذکر کر کے لکھا۔ "یہ تینوں مدرسے عصبیت و جمود کے مخزن اور مقتضیات زمانہ سے بے خبر تھے۔ جہاں سے ہر سال بیسیوں فراغت کے شملے لہراتے ہوئے نکلتے ہیں" (جلد ۴ نمبر ۷))

خلاف تھے۔ لیکن مولوی عبدالسلام ندوی نے اس سٹرائک سے پہلے ایک خط لکھا تھا۔ جس کی نسبت الہلال نے بھی کہا۔ کہ اس خط میں " جتنے الفاظ لکھے گئے۔ ان میں کوئی لفظ بھی کسی عقلمند آدمی کا لکھا ہوا معلوم نہیں ہوتا "۔ اس میں منجملہ دوسری باتوں کے مولانا احمد علی محدث کی شائع کردہ صحیح بخاری کا مضحکہ اڑایا گیا تھا۔ خط کا آخری فقرہ تھا۔" اس خط کی خبر کسی کو نہ ہو۔ یہ مولانا کا حکم ہے "۔ اور خط میں کہا گیا تھا۔" سرکشی اور سٹرائک کا اب وقت آیا تھا"۔ اس سٹرائک سے مولانا کو بجائے فائدے کے نقصان پہنچا۔ مذہبی مدارس میں سٹرائک کا یہ پہلا واقعہ تھا۔ اور ڈر تھا۔ کہ اگر یہ بدعت پھیل گئی۔ تو ان مدارس کے لئے سخت مضر ہو گی۔ علما نے عام طور پر فتوے دئے۔ کہ یہ سٹرائک ناجائز ہے۔ اور جب مولوی عبدالباری ندوی نے الہلال کلکتہ میں اس کے جواز میں سلسلۂ مضامین شروع کیا۔ تو دیوبند کے مولانا شبیر احمد عثمانی نے ان کے خلاف ایک زبردست تردیدی مضمون لکھا۔

سٹرائک کے سلسلے میں دیوبند کے علما نے علانیہ شبلی کی مخالفت کی اور فریق مخالف کا ساتھ دیا۔ اس کی ایک وجہ تو یہ تھی۔ کہ مولوی خلیل الرحمن سہارنپوری کا ان کے والد اور ان کی ذاتی خوبیوں کی وجہ سے دیوبند میں بڑا احترام کیا جاتا تھا۔ دوسرے مولانا شبلی، دیوبند کے خلاف کئی جگہ زہر اگل چکے تھے۔ تیسرے اگر مولانا نے

---

لہ ایک خط میں مولانا شروانی کو لکھتے ہیں۔" کیا ندوہ کا یہی دعوئے تھا۔ کہ دیوبند کی فرسودہ عمارت کو ہم حرم بنائینگے"۔ ایک اور خط میں ہے" دارالعلوم (ندوہ) کی کل میں نہایت ذلیل پرزے لگائے گئے۔ کیا قوم کو اس قدر امیدیں دلاکر دیوبند سے بھی گھٹیا مال دینا چاہتے۔" الندوہ کے

[باقی اگلے صفحہ پر]

ایک رزولیوشن بھی پاس کروایا۔ پھر معاملہ مولوی عبدالکریم میں مجھے محض اس جرم پر کہ میں نے اپنے ضمیر کے مطابق ایک باغیانہ مضمون کی اشاعت بند کی۔ اخبارات میں گالیاں سننا پڑیں۔ رہا واقعہ کانپور کے متعلق نظمیں تو وہ ایک ہنگامی جوش کا نتیجہ تھیں جس سے سارے ہندوستان کے مسلمانوں کے ساتھ میں بھی شریک تھا۔

اس معذرت نامے سے مولینا کے تعلقات حکومت سے تو بحال ہوگئے۔ لیکن ندوہ بدستور ان کے حیطۂ اقتدار سے باہر رہا۔ انہوں نے استعفیٰ ایک اضطرار کی حالت میں حرکت مذبوحی کے طور پر دے دیا تھا۔ اور اب اپنے اس فعل پر پچھتا رہے تھے۔ چنانچہ انہوں نے اپنے شاگردوں سے ایسے مضامین شائع کروانے شروع کئے۔ جن سے یہ ثابت کرنا مقصود تھا کہ جس جلسے نے شبلی کا استعفیٰ منظور کیا۔ اسے اس کے منظور کرنے کا اختیار نہ تھا[1] وغیرہ۔ سید سلیمان ندوی۔ مولوی مسعود علی نے اس کا خوب پراپاگنڈا کیا لیکن اس کا ندوہ کے کارکنوں پر کوئی اثر نہ ہوا۔ اس کے بعد مولینا شبلی لکھنؤ آئے۔ اور ندوہ سے کوئی باقاعدہ تعلق قائم کئے بغیر طلبا کو صحیح بخاری کا درس دینا شروع کیا۔ طلبائے ندوہ کا ایک باثر طبقہ مولینا کے ساتھ تھا۔ اور ملک کے اخبارات میں ان کے حق میں ایجی ٹیشن کر رہا تھا۔ مولینا کے لکھنؤ آجانے سے طلبا میں ایک عام بے چینی پھیل گئی۔ اور ندوہ کے اراکین نے اسے روکنے کے لئے طلبا کو خارج اوقات میں کسی سے درس لینے کی ممانعت کر دی۔

جب مولینا کے حامیوں کی یہ کوششیں سرسبز نہ ہوئیں۔ تو ۲ مارچ ۱۹۱۴ء کو طلبا نے سٹرائک کا عام اعلان کر دیا۔ مولینا کا بیان تھا۔ کہ وہ سٹرائک کے

---

[1] مکاتیب شبلی حصہ اول ص ۲۵۲ - حصہ دوم ص ۹۰ وغیرہ

خلافِ معمول بات ہوئی۔ ورنہ میں نے تو ہمیشہ بے تعصبی پھیلانے کی کوشش کی ہے۔ لیکن قیاس ہے۔ کہ شاید حکام ان کے خلاف کوئی قانونی کارروائی کرنا چاہتے تھے۔ وہ یکم فروری کو حکیم اجمل خاں کو ساتھ لے کر چیف سیکرٹری کی خدمت میں گئے۔ اور معاملے کو صاف کرنا چاہا۔ لیکن وہ اس وقت بھی کبیدہ خاطر رہے۔ چنانچہ مولینا نے واپس آکر رات ہی کو ایک رقعہ لکھ کر مولینا عبد الماجد دریا بادی کو بلایا اور اُن سے ایک انگریزی تحریر لکھوا کر بارگاہِ حکومت میں اپنی صفائی پیش کی۔ مولینا عبد الماجد دریا بادی اس رقعے کی نسبت لکھتے ہیں:۔

تحریرِ بالا شب کو ملی۔ میں اسی وقت گیا۔ مولینا بہت دیر تک تخلیہ میں گفتگو کرتے رہے۔ ماحصل یہ تھا۔ کہ گورنمنٹ آجکل مجھ سے بدظن ہے۔ خصوصاً معاملہ کانپور کے متعلق میری نظموں سے۔ حاذق الملک حکیم اجمل خاں مجھے آج مسٹر برلن چیف سیکرٹری کے پاس لے گئے تھے۔ وہ بہت کبیدہ تھے۔ حالانکہ اس سے پیشتر نہایت اخلاق و تپاک سے ملتے تھے۔ تم اس کے نام ایک مفصل چٹھی اس مضمون کی میری طرف سے لکھ دو۔ کہ میں مُدت العمر کبھی انگریزی گورنمنٹ کا بدخواہ نہیں رہا ہوں۔ میری ہمیشہ یہ کوشش رہی ہے کہ مشرق و مغرب کے درمیان یگانگت بڑھے۔ اور ایک دوسرے کی طرف سے جو غلط فہمیاں مُدت دراز سے چلی آتی ہیں۔ دُور ہوں۔ چنانچہ اس پر میری تمام تصانیف شاہد ہیں۔ اس سے بڑھ کر یہ کہ ۱۹۰۸ء میں میں نے الندوہ میں ایک مُستقل مضمون کے ذریعے یہ ثابت کیا۔ کہ مسلمانوں پر انگریزی حکومت کی اطاعت و وفاداری مذہباً فرض ہے۔ اور اسی سال ندوہ کے سالانہ جلسہ میں وفاداری کا

یہی دس بیس اگر ہیں کشتگانِ خنجر اندازی — تو مجھ کو سستیِ بازوئے قاتل کی شکایت ہے
شہیدانِ وفا کے قطرۂ خوں کام آئیں گے — عروسِ مسجدِ زیبا کو افشاں کی ضرورت ہے
عجب کیا ہے جو نوخیزوں نے سب سے پہلے جانیں دیں — کہ یہ بچے ہیں ان کو جلد سو جانے کی عادت ہے
شہیدانِ وفا کی خاک سے آتی ہیں آوازیں — کہ شبلی بمبئی میں رہ کے محرومِ سعادت ہے

ایک اور واقعہ میں اسیرانِ کانپور سے خطاب کیا تھا ۔

ہم قدم آپ کا ہونا تو بہت ہے دشوار — ان کا کیا ذکر جو اس درد میں شامل ہی نہیں
پاؤں کٹنے کا مجھے آج ہوا ہے صدمہ — یعنی افسوس میں زنجیر کے قابل ہی نہیں!

ایک اور قطعہ تھا ۔

اگرچہ آنکھ میں نم بھی نہیں ہے اب باقی — اگرچہ صدمۂ بلقان سے جگر شق ہے
بچا رکھے ہیں مگر میں نے چند قطرۂ خوں — کہ کانپور کے بھی زخمیوں کا کچھ حق ہے

شبلی نے واقعۂ کانپور پر دل ہلا دینے والے شعر لکھے لیکن نظم و نثر کے موتی پرونا اور بات ہے ۔ اور عملی ایثار کے میدان میں اترنا کارِ دگر۔ اور بدقسمتی سے اب شبلی کو یہ امتحان پیش آگیا ۔ ان کے تیز اور شوخ اشعار سے لکھنؤ کے احرار میں تو ان کی ساکھ بحال نہ ہوئی ۔ لیکن حکومت میں ان کا جو اعتبار تھا ۔ وہ جاتا رہا ۔ جنوری ۱۹۱۴ء میں کوئی سرکاری پارٹی تھی جس میں مولینا بھی شریک تھے ۔

(ع یار ما آں دارد و ایں نیز ہم!)

اس میں لفٹنٹ گورنر صاحب سے سامنا ہوا ۔ تو انہوں نے کانپور کی نظموں کی نسبت شکایت آمیز بلکہ طعن آمیز فقرے کہے ۔ اور چیف سیکرٹری نے بھی شکایت کی ۔ پارٹی میں تو مولینا نے چیف سیکرٹری کی یہ کہکر تسلی کرنی چاہی "کہ یہ اتفاقیہ

اس کے بعد دوسرے معتمدین، مثلاً مولوی عبدالحی اور منشی احتشام علی اپنی معتمدیوں سے اور بعض اراکین اپنی رکنیت سے مستعفی ہوئے لیکن جولائی کے تیسرے ہفتے میں جلسہ انتظامیہ ہوا۔ اس میں مولوی خلیل الرحمٰن صاحب مستقل ناظم بنائے گئے۔ ندوہ کے قدیم محسن کرنیل عبدالمجید خاں سرپرست اور مولوی عبدالحی اور منشی احتشام علی نائب ناظم مقرر ہوئے۔ اب ندوہ کا کام نئے سرے سے باقاعدہ چلنا شروع ہوا۔

(شبلی نے جولائی ۱۹۱۳ء میں ندوہ سے استعفا دیا تھا) اس کے ایک ہفتے بعد مسجد کانپور کا واقعہ پیش آیا۔ جس نے قوم میں طرابلس و بلقان کی لڑائیوں سے بھی زیادہ جوش پیدا کیا۔ مولوی عبدالکریم کے واقعہ سے طبقۂ امراء میں مولانا کی ساکھ کم ہو گئی تھی۔ اب انہیں موقعہ ملا کہ پھر سے اس طبقے میں داخل ہوں۔ اس وقت تک ان کی سیاسی نظمیں کنفرڈ۔ نقاد یا اس طرح کے فرضی ناموں سے شائع ہوتی تھیں۔ اب انہوں نے علانیہ اپنے نام سے نظمیں شائع کرائیں۔ اور نظمیں بھی پہلے سے کہیں زیادہ جوشیلی، موثر اور اشتعال انگیز تھیں۔ ایک نظم کا جس میں حکومت سے خطاب تھا۔ آخری مصرع تھا۔ ؏

آپ ظالم نہیں زنہار یہ ہم ہیں مظلوم!

ایک نظم کا عنوان تھا "علمائے زندانی"۔ ؎

مساجد کی حفاظت کیلئے پولیس کی حاجت ہے ۔۔۔ خدا کو آپ نے مشکور فرمایا، عنایت ہے
عجب کیا ہے کہ اب ہر شاہراہ سے یہ صدا آئے ۔۔۔ مجھے بھی کم سے کم اک جیل خانے کی ضرورت ہے
پنہائی جا رہی ہیں عالمان دین کو زنجیریں ۔۔۔ یہ زیور سید سجاد "عالی کی وراثت ہے

آئی تھی۔ یہ مضمون جون ۱۹۱۲ء میں شائع ہوا۔ اور مولینا نے جلسہ ۲۸ جنوری ۱۹۱۳ء کو بُلایا۔ ظاہر ہے۔ کہ اگر اس مضمون کی بنا پر حکومت کو ندوہ سے کوئی باز پرس کرنا تھی۔ تو وہ مضمون کے ایک، دو، تین مہینے بعد تک کر لیتی۔ یہ حقیقت کہ سات مہینے تک کوئی باز پرس نہ کی گئی۔ اس امر کا بین ثبوت ہے۔ کہ حکومت یا تو اس مضمون سے بے خبر تھی یا وہ ایک خشک فقیہانہ مضمون کا جس میں فقط جہاد کے مذہبی مسائل بتائے گئے تھے۔ نوٹس لینا غیر ضروری سمجھتی تھی۔ یہ صحیح ہے۔ کہ جب خود ندوہ والوں نے مولوی عبدالکریم کو چھ ماہ کے لئے معطل کر دیا۔ اور مولینا شبلی نے اس فیصلے کی باقاعدہ اطلاع حاکم ضلع کو دی۔ اور پھر اس کے بعد جلسہ انتظامیہ نے یہ حکم منسوخ کیا۔ تو اس وقت کمشنر نے کہا۔ کہ ایڈیٹر کو "کچھ نہ کچھ تنبیہ ضروری ہے۔" لیکن سات ماہ تک حکومت کے کوئی نوٹس نہ لینے کا صاف مطلب ہے۔ کہ اگر مولینا شبلی حکام تک یہ معاملہ نہ پہنچاتے۔ تو وہ اس میں کوئی دخل نہ دیتے۔

(بہر کیف مولینا اس وقت طبقۂ احرار کے راہنما تھے۔ اور نہایت پُر جوش مضامین اور تیز تیز نظمیں لکھ رہے تھے۔ جب عوام کو معلوم ہُوا۔ کہ آزادی اور مذہب پرستی کے اس دعویدار نے ایک رکنِ اسلامی پر مضمون لکھنے کی پاداش میں ندوہ کے نقیہ اول کے ساتھ یہ سلوک کیا ہے۔ تو ان کے خلاف لکھنؤ میں ایک طوفان برپا ہو گیا۔ مولینا کے مخالفین نے جو ویسے بھی مولوی عبدالکریم کے طرفدار تھے، جلتی پر تیل ڈالا۔ اور قومی اخبارات، مثلاً مسلم گزٹ نے شبلی کے خلاف سخت، سخت، مضامین لکھے۔ مولینا اس ایجی ٹیشن سے گھبرا گئے۔ پہلے تو لکھنو چھوڑ کر بمبئی کا رُخ کیا۔ اور پھر وہاں سے دارالعلوم کی معتمدی سے اپنا استعفیٰ بھیج دیا

کی۔ اس وقت عام جوش اور بے چینی کا زمانہ تھا۔ اور زمانہ حال کی سیاسی تحریکوں کو مقبول بنانے کے لئے زمانہ قدیم کی مذہبی ترکیبیں استعمال ہو رہی تھیں۔ مولوی عبدالکریم نے بھی نئے خیالات کا ساتھ دینا چاہا۔ اور اپنی ادارت کے پہلے پرچے میں ہی جہاد پر ایک فقیہانہ طرز کا مضمون لکھا۔ جسے مولینا شبلی نے خلاف مصلحت اور قابل اعتراض قرار دیا۔ اور مقامی اراکین کا ایک جلسہ بلا کر انہیں کہا کہ مولوی عبدالکریم کے خلاف کارروائی کی جائے۔ بلکہ ان اراکین کا بیان ہے۔ کہ مولینا نے انہیں دھمکی دی تھی۔ کہ اگر وہ کوئی کارروائی نہ کریں گے۔ تو مولینا یہ معاملہ گورنمنٹ تک پہنچائیں گے۔[۱]

موج کوثر میں ہم نے یہ خیال ظاہر کیا تھا۔ کہ مولینا کی یہ ساری کوشش ندوہ کو عتاب حکومت سے بچانے کے لئے تھی۔ لیکن موج کوثر کی اشاعت کے بعد حیات شبلی شائع ہوئی ہے۔ اور اس میں مولینا شبلی اور مولوی عبدالکریم کے جو تعلقات بیان کئے گئے ہیں۔ ان کی روشنی میں یہ معاملہ ایک مختلف صورت اختیار کر لیتا ہے۔ سید سلیمان، مولوی عبدالکریم کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

موصوف (مولوی عبدالکریم) اچھے خاصے طباع اور ذہین تھے۔ مگر افسوس ہے کہ اس ذہانت کا رخ دوسری طرف تھا۔ وہ بہت جلد دوسروں کے حلقۂ اثر میں آ گئے جنہوں نے ان کو فضل و کمال میں مولینا شبلی کا مدمقابل بنا کر کھڑا کیا۔

اس کے علاوہ جب مضمون کی اشاعت اور مقامی اراکین کے جلسے کی تاریخوں پر غور کریں۔ تو صاف نظر آتا ہے۔ کہ یہ کارروائی ایک "مدمقابل" کی شکست کے لئے تھی۔ ندوہ کو عتاب حکومت سے بچانے کی کوئی ضرورت پیش نہ

---

[۱] الہلال ۲۳۔ اپریل ۱۹۱۳ء۔ ص ۲

# آخری مشکلات و مصائب

شبلی کے لیے ۱۹۱۲ء کا سارا سال اور ۱۹۱۳ء کا آغاز انتہائی کامرانی کا زمانہ تھا۔ ندوہ کا سالانہ جلسہ بڑا کامیاب رہا۔ شبلی کی سب سے بڑی تصنیفی مہم نہائت ہمت افزا حالات میں شروع ہوئی۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ حریفوں کے پرشکوہ قصر و ایوان دھم سے زمین پر آگرے اور انکے کھنڈرات کے بالمقابل شبلی کے خیالات کا دلفریب محل ساری قوم کو اپنی طرف کھینچنے لگا۔ ظاہر ہے۔ کہ اس سے زیادہ دل خوش کن صورت حالات کیا ہو سکتی ہے۔ لیکن قدرت کی ستم ظریفیاں غضب کی ہیں۔ شبلی کو کیا معلوم تھا۔ کہ جو دیوار وہ بلند کر رہے تھے۔ وہ خود اس کی زد میں آجائیں گے اور جو آگ وہ روشن کر رہے تھے۔ وہ سب سے پہلے انکی امیدوں کا خرمن تباہ کرے گی!!

شبلی نے قوم میں جوش اور شوق آزادی پیدا کرنے میں بڑا حصہ لیا تھا۔ واقعات نے بھی ان کا ساتھ دیا۔ اور ایک دو سال میں قوم کے خیالات میں ایک انقلاب آگیا۔ شبلی نے اپنے نئے خیالات کا اظہار کلکتہ کے 'الہلال'۔ لاہور کے 'زمیندار' اور لکھنؤ کے 'مسلم گزٹ' میں کیا تھا۔ الندوہ میں ان خیالات کو جگہ نہ دی (لیکن مئی ۱۹۱۲ء میں وہ الندوہ کی ادارت سے مستعفی ہو گئے۔ اور کارکنوں نے ان کی جگہ دار العلوم کے ایک مدرس مولوی عبد الکریم کو یہ خدمت تفویض

کامیاب رہا تھا۔ اس وقت ہر طرف شبلی اور ان کے ہمخیالوں کا دور دورہ تھا۔ شبلی کے جو حریف تھے۔ وہ یا تو کونوں میں چھپے ہوئے تھے۔ یا شبلی اور شبلی کے رفقائے کار کے اشاروں پر چل رہے تھے۔ ایسا نظر آتا تھا۔ کہ قومی قیادت کی بساط پر جو بازی شبلی نے کھیلی تھی۔ اس میں وہ کامیاب رہے تھے۔ اس حالت میں اگر ان پر فاتحانہ غرور و تفاخر طاری ہو جاتا۔ تو کیا تعجب تھا۔ اس نشہ آور حالت کا بیان ان کے اپنے پُر کیف الفاظ میں سُنئے:-

وہ دن گئے کہ بتکدہ کو کہتے تھے حرم
وہ دن گئے کہ خاک کو دعویٰ نور تھا

وہ دن گئے کہ شانِ غلامی کے ساتھ بھی
ہر بوالہوس خمارِ سیاست میں چور تھا

وہ دن گئے کہ "شارعِ اوّل" کا حرف حرف
ہم پایۂ کلام سخن گوئے طور تھا

اب معترف ہیں دیدہ ورانِ قدیم بھی
اس نقشِ سیمیا میں نظر کا قصور تھا

اس دستِ مرتعش میں نہ تھی قوتِ عمل
اک کاسۂ تہی یہ بسر پر غرور تھا

یہ لمعۂ سراب، نہ تھا چشمۂ بقا
یہ تیرگی تھی۔ جس کو سمجھتے تھے نور تھا

آئینِ بندگی میں تملق کی شان تھی
اخلاص و صدق شائبہ مکر و زور تھا

ان کی دکان کی وہ ہوا اب بگڑ چلی
جن کے گھروں میں جنسِ وفا کا وفور تھا

اب یہ کھلا کہ واقفِ سِر تھا اسی قدر
جو جس قدر مقامِ تقرب سے دور تھا

ہر دل میں برادرانِ وطن کی برائیاں
ظاہر ہوا۔ کہ فتنۂ اربابِ زور تھا

سب مٹ گیا سیاستِ سی سالہ کا طلسم
اک ٹھیس ہی لگی تھی کہ یہ شیشہ چور تھا

آپ دونوں سے کئے دیتے ہیں ہمکو محروم — نہ سیاست ہے، نہ ناموسِ شریعت کا وقار
مدتوں بحثِ سیاست کی اجازت ہی نہ تھی — کہ وفاداریٔ مسلم کا تھا یہ خاص شعار
اب اجازت ہے مگر دائرۂ بحث ہے یہ — کہ گورنمنٹ سے اس بات کے ہوں عرض گزار
ہم کو پامال کئے دیتے ہیں ابنائے وطن — ڈر ہے پس جائے نہ یہ فرقۂ اخلاص شعار
اب رہا جذبۂ دینی تو وہ اس طرح مٹا — کہ ہمیں آپ ہی آتا ہے اب اس نام سے عار
وضع میں طرز میں اخلاق میں سیرت میں کہیں — نظر آتے نہیں کچھ حرمتِ دیں کے آثار
آپ نے ہم کو سکھائے ہیں جو یورپ کے علوم — اس ضرورت سے نہیں قوم کو ہرگز انکار
بحث یہ ہے کہ وہ اس طرز سے بھی ممکن تھا — کہ نہ گھٹتا کبھی ناموسِ شریعت کا وقار
آج ہر بات میں ہے شانِ تفرنج پیدا! — آج ہر رنگ میں یورپ کے نمایاں ہیں شعار
ہیں شریعت کے مسائل بھی وہیں تک محدود — کہ جہاں تک انہیں معقول بتائیں اغیار
شریعت نہ سیاست تو پھر اب کس کے لئے؟ — یہ تگ و دو ہے یہ شورش ہے یہ غل ہے یہ پکار؟

سنہ ۱۹۱۲ء کے آخر میں شبلی کامرانی کے نشے میں جھوم رہے تھے۔ اس سال کے نصفِ آخر میں کلکتہ سے ان کے محبِ خاص اور رفیقِ کار، مولینا ابوالکلام آزاد نے الہلال جاری کیا۔ اور چند ہی مہینوں میں اس نے جو اثر و اقتدار حاصل کرلیا۔ اس سے یہ خیال بیجا نہ تھا۔ کہ قومی معاملات کی باگ اس کے ہاتھ میں آگئی ہے۔ اور رہے گی۔ ترکی کے معاملات کو اسلامی ہندوستان کے مسائل پر اہمیت دینے کی جو پالسی اس نے شروع کی تھی۔ (اور جو سرسید کی پالسی کے عین مخالف تھی)۔ وہی بالآخر کامریڈ۔ ہمدرد۔ زمیندار کو اختیار کرنی پڑی۔ مسلم یونیورسٹی کے مسئلے پر اس نے علانیہ رئیس الاحرار مولینا محمد علی سے ٹکر لی تھی۔ اور اس میں

اُردو کے باب میں جو ذرا کھُل گئی زباں — اب تک جبین پر عرقِ انفعال ہے
دامن غبارِ حق طلبی سے رہا ہے پاک — یہ فیضِ خاصِ رہبرِ دیرینہ سال ہے
آیا جو حرّیت کا کبھی دل میں وہم بھی — سمجھا دیا کہ جوشِ جنوں کا اُبال ہے
ابتک اسی طریق پہ ہیں بندگانِ خاص — گو صحبتِ عوام میں کچھ قیل و قال ہے
الحاق سے کچھ اور نہ تھا مُدعائے خاص — بس اِک عمومِ درسِ وفا کا خیال ہے
یعنی کہ پھیل کر یہ زمانے کو گھیر لے — ابتک جو مختصر یہ علی گڈھ کا جال ہے

پانچویں شعر میں رہبرِ دیرینہ سال سے مراد وہی "پیرِ دیریں" ہے۔ جس کے متعلق شبلی نے کوئی پچیس سال پہلے مثنوی صبح امید میں لکھا تھا۔ ؎

دیکھا تو وہاں بہ جاہ و تمکیں — آیا نظر اِک پیرِ دیریں
صورت سے عیاں جلالِ شاہی — چہرے پہ فروغِ صبح گاہی
وہ ریشِ دراز کی سپیدی — چھٹکی ہوئی چاندنی سحر کی
پیری سے کمر میں اک ذرا خم — توقیر کی صورتِ مجسّم!
وہ مُلک پہ جان دینے والا — وہ قوم کی ناؤ کھینے والا

۲۔ اربابِ علی گڑھ پر سب سے مسلسل طنز ایک نظم میں ہے۔ جس کا عنوان تھا "مذہب یا سیاست"۔ لیکن اگر اس کا عنوان ہوتا۔ "اربابِ علی گڑھ سے خطاب"! تو شاید نفسِ مضمون زیادہ واضح ہو جاتا۔ اس نظم کے بعض اشعار ہیں ؎

تم کسی قوم کی تاریخ اُٹھا کر دیکھو — دو ہی باتیں ہیں کہ جن پر ہے ترقی کا مدار
یا کوئی جذبۂ دینی تھا کہ جس نے دم میں — کر دیا ذرّۂ افسردہ کو ہمرنگِ شرار
یا کوئی جاذبۂ ملک و وطن تھا جس نے — کر دئے دم میں قوائے عملی سب بیدار

دوسرے شعر میں علی گڑھ کالج کا صاف نام نہیں لیا گیا۔ بلکہ اس کے لئے "بزم گہر خاص" کی ترکیب استعمال کی گئی ہے۔ لیکن ایک رباعی میں "کالج" اور "خوشامد" کا ذکر صاف صاف ہے ؎

کامیابی میں بس اک آدھ برس باقی ہے
لیگ سے سلسلۂ کانگرس باقی ہے
اب بھی آجاتی ہے کالج سے خوشامد کی صدا
جا چکا قافلہ اب بانگ جرس باقی ہے

لفظ "کالج" کی تشریح کی کوئی ضرورت نہ تھی لیکن کلیات شبلی کے مرتب سید سلیمان ندوی ان باتوں میں کسی شبہ کی گنجائش نہیں چھوڑتے۔ انہوں نے اس پہ ایک حاشیہ چڑھا کر نمایاں کو نمایاں تر کر دیا ہے۔ "علی گڑھ کالج، جو اب علی گڑھ یونیورسٹی ہے"!

اسی مسئلۂ الحاق کے سلسلے میں ایک نظم ہے "عرض نیاز بہ جناب ملک الملک" اس میں ارباب علیگڑھ حکومت کے سامنے سر بہ سجود ہو کر عرض کرتے ہیں ؎

ہم تو ازل سے حلقہ بگوش نیاز ہیں
یہ سر ہمیشہ زیر قدم پائمال ہے
ہم نے تو وہ ثنا و صفت کی حضور کی
جو خاص شیوۂ صفت ذوالجلال ہے
آیا کبھی نہ حرف تمنا زبان پر
یاں تک تو ہم کو پاس ادب کا خیال ہے

---

[بقیہ نوٹ صفحہ گذشتہ]

روشن خیال علما کا پیدا کرنا ہے۔ اور اس قسم کے علما کا ایک ضروری فرض یہ بھی ہے۔ کہ گورنمنٹ کی برکات حکومت سے واقف ہوں اور ملک میں گورنمنٹ سے وفاداری کے خیالات پھیلائیں۔ اسلئے مولوی موصوف نے ندوہ کا فرض ادا کیا۔ ندوہ سے اور سفرا اور وکلا بھی، موقع بہ موقع، اس فرض کو انجام دیتے رہتے ہیں۔"

عالم میں ہیں ہر اک کے فرائض جدا جدا! | یہ مسئلہ مسلمۂ خاص و عام ہے
ہے مقتدی کا فرض فقط امتثالِ امر | ارشاد و حکم منصبِ خاص امام ہے
تھا قوم کا جو فرض وہ تھا بس عطائے زر | آگے مقدسینِ علی گڑھ کا کام ہے
یہ بارگاہِ خاص ہے۔ تہیں مجلس عوام | سمعاً و طاعۃً یہ ادب کا مقام ہے

مخصوص ہیں مناصبِ خاصانِ بارگاہ
تم کون ہو جو تم کو یہ سودائے عام ہے؟

ایک اور نظم کا عنوان تھا۔ "مسئلہ الحاق"۔ اس کے چند شعر ہیں ؎

مجھ کو حیرت تھی کہ تعلیم غلامی کیلئے | وہ نیا کونسا پہلو ہے کہ جو باقی ہے
پہلے جو بزم کہ خاص تھی اس فن کیلئے | آج جو کچھ ہے اسی درس کی مشتاقی ہے
اسکے ہوتے ہوئے پھر لیگ کی حاجت کیا تھی | جب وہی بادۂ گلگوں ہے وہی ساقی ہے
شیخ صاحب نے کہا مجھ سے باندازِ لطیف | اسمیں اک راز ہے اِک نکتۂ اشراقی ہے
یوں تو ہیں جامعۂ درس غلامی[1] دونوں | فرق یہ ہے کہ وہ محدود یہ الحاقی ہے!

---

[1] شبلی نے سرسید کی وفادارانہ پالیسی کی بنا پر علی گڑھ کو "جامعۂ درسِ غلامی" کہا ہے۔ لیکن اگر ندوہ کے اوراقِ تاریخ ذرا تلاش سے دیکھیں۔ تو پتہ چلتا ہے۔ کہ اس معاملے میں یہ علی گڑھ سے بھی بڑھا ہوا تھا۔ اور ندوہ کے سفیر، باقاعدہ اطاعتِ حکومت کا وعظ کیا کرتے تھے!

۱۹۰۸ء کے الندوہ میں جس کے مولینا شبلی ایڈیٹر تھے، مولوی غلام محمد شملوی وکیل ندۃ العلما کی ایک وفا آموز تقریر کا ذکر کر کے ندوہ کی پالسی پر حسبِ ذیل الفاظ میں روشنی ڈالی گئی ہے:۔
"ندوہ اگرچہ پالیٹکس سے بالکل الگ ہے لیکن چونکہ اس کا اصل مقصد

[باقی اگلے صفحہ پر]

شبلی کے سوانح نگار کے لئے وہ نظمیں، جن میں وہ علانیہ اپنے قدیم محبوبین سرسید اور علی گڑھ کے خلاف صف آرا ہوتے۔ بڑی دلچسپی رکھتی ہیں اور ان کا مطالعہ کئے بغیر اس انقلاب کا اندازہ ہی نہیں ہو سکتا۔ جو شبلی کے خیالات میں ہُوا۔ اور جسے شبلی اُن نظموں کی مدد سے قوم کے خیالات میں پیدا کرنا چاہتے تھے۔ ان نظموں کا زیادہ حصہ اُس وقت لکھا گیا۔ جب ۱۹۱۲ء اور ۱۹۱۳ء میں مسلم یونیورسٹی کے قیام کا سوال درپیش تھا۔ اور شبلی اور مولینا ابوالکلام آزاد اس بات پر مُصر تھے۔ کہ مسلم یونیورسٹی کو ہندوستان میں مسلمانوں کے جس قدر کالج اور سکول ہیں۔ ان سب کے الحاق کا اختیار ہونا چاہیئے۔ شبلی کی نظموں اور مولینا ابوالکلام آزاد کی تحریروں سے باقی قوم بھی ان کی ہمخیال ہو گئی۔ لیکن حکومت صوبجاتی یونیورسٹیوں کی موجودگی میں علی گڑھ یونیورسٹی کو یہ حق نہ دیتی تھی۔ اور شاید علی گڑھ میں بعض لوگ آمادہ ہو گئے (جیسا کہ ہندو یونیورسٹی کی بُنیاد کے بعد انہیں بالآخر کرنا پڑا۔) کہ اس حق کے بغیر ہی یونیورسٹی شروع کر دیں۔ مولینا شبلی اور مولینا ابوالکلام آزاد کو علی گڑھ کی مسلم یونیورسٹی سے جو دلی محبت ہو سکتی تھی۔ اس کا اندازہ دشوار نہیں۔ لیکن وہ کہتے تھے۔ کہ جب قوم نے یونیورسٹی کے لئے چندہ دیا۔ اور قوم ایک الحاقی یونیورسٹی کے حق میں ہے۔ تو علی گڑھ والوں کو اس کا کوئی استحقاق نہیں۔ کہ وہ ایک مقامی یونیورسٹی قبول کریں۔ مولینا نے اس موضوع پر ایک طنزیہ نظم لکھی۔ جو ۱۳۔ نومبر ۱۹۱۲ء کے الہلال میں شائع ہوئی۔ اس کا ایک بند ہے ؎

ان ابلہانِ قوم کو سمجھائے یہ کوئی — عالم کے کاروبار کا اِک انتظام ہے
جس کی بنا تمام ہے تقسیم کار پہ — یعنی ہر ایک شخص کا اِک خاص کام ہے

جو حصّہ لیا تھا۔ اس کا ذکر کیا گیا ہے۔ اور لکھا ہے۔

بالآخر یہ نتیجہ آپ کے سامنے ہے۔ کہ لیگ مر گئی"۔

آج لیگ کی زندگی، بلکہ شان و شوکت دیکھ کر شاید بعض ناظرین کو سید سلیمان کے اس فقرے پر ہنسی آئے۔ اور فی الواقع یہ فقرہ الفاظ کے استعمال اور بیانِ واقعات میں اربابِ ندوہ کی غیر معمولی احتیاط کا ایک ستھرا نمونہ ہے۔ لیکن یہ ایک حقیقت ہے۔ کہ شبلی کی نظموں کا قوم کے ایک طبقے پر کافی اثر پڑا۔ اور واقعہ یہ ہے۔ کہ خیالات سے قطع نظر، شبلی کی اس زمانے کی نظمیں فنی نقطۂ نظر سے اس درجہ کامیاب ہیں۔ کہ ان کا موثر ہونا ناگزیر تھا۔ شبلی نے بمبئی کی فارسی غزلیں لکھنے اور وہاں کے کوئے محبت میں سیر کرنے سے پہلے بھی اردو نظمیں لکھی تھیں۔ مگر سوائے مثنوی صبحِ امید کے باقی سب "تبرکاتِ شبلی" ہیں۔ لیکن اس واقعہ کے بعد ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ ایک بند زبان کھل گئی ہے۔ حافظ کی نسبت ایک قصّہ مشہور ہے۔ کہ شاخِ نبات سے محبت کرنے کی بدولت ان کی زبان رواں ہو گئی۔ اور ان کے اشعار میں اثر اور درد آگیا۔ پتہ نہیں۔ شبلی پر بھی کوئی ایسا عمل کارگر ہوا۔ لیکن اتنا ضرور صحیح ہے۔ کہ چمن زارِ بمبئی میں گل چینی کے بعد ان کے اشعار میں ایک خاص نفاست، شستگی اور دلآویزی آگئی۔ اس کے بعد انہوں نے اگر کنکر ہی اٹھا کر دشمن کی طرف پھینک دئے ہیں۔ تو وہ پھول بن گئے ہیں۔ ان کے الفاظ کا انتخاب، ترکیبوں کی چستی اور طنز بہ طرزِ بیان بالکل بے پناہ ہے۔ "ہر شعر مخالف پر تیر و نشتر کا اثر رکھتا ہے۔ اور پھر گرفت کی کوئی چیز نہیں"۔

شبلی کی سیاسی نظموں سے بحث ہمارے دائرۂ غور و فکر سے باہر ہے لیکن

اس وقت ان کے دل میں سرسید اور علی گڑھ کے خلاف وہ غیض و غضب تھا۔ جو الہلال کے اجرا اور مولوی ابوالکلام آزاد کے باثر مضامین پڑھنے کے بعد ہوگیا۔ جن کا شروع سے ان باتوں کی نسبت ایک خاص نقطۂ نظر تھا۔ اور جنہوں نے "علیگڑھ کے ایوانِ غلامی" کو گرادینا شروع سے ہی الہلال کا مقصدِ اولیٰ قرار دیا تھا۔ جہاں تک طرزِ تحریر کی مختلف اصناف کا تعلق ہے شاید مولانا شبلی سمجھتے ہوں۔ کہ نثر میں ٹھنڈے دل سے بات کرنی پڑتی ہے (اردو میں اس وقت تک نیا جذباتی اور انشا پردازانہ طرزِ تحریر کسی خاص کامیابی کے ساتھ استعمال نہیں ہوا تھا) اور ممکن ہے خشک دلیلوں میں حریف کا پلہ بھاری ہوجائے۔ اس کے خلاف نثر کے بجائے تمسخر آمیز شعر کا حربہ استعمال کرنا چاہیئے۔ جس کا کوئی جواب نہیں۔ اور جس میں اس لطیف طریقے سے وار ہوسکتا ہے۔ کہ دشمن کو پتہ بھی نہ چلے۔ کہ کیا ہورہا ہے![1]

مولانا شبلی نے ۱۹۱۲ء کے آخر اور ۱۹۱۳ء کے شروع میں جو وقتی نظمیں لکھیں ان کا ایک حصہ "مسلم لیگ" کے متعلق ہے۔ جس میں لیگ کے نئے مقصد "سوٹیبل سیلف گورنمنٹ" کے لفظ سوٹیبل کو استہزا و تمسخر کا نشانہ بنایا ہے۔ کلیاتِ شبلی میں ان نظموں کے شروع میں سید سلیمان ندوی کا ایک پیراگراف درج ہے۔ جس میں اس زمانے کے حالات بیان کرکے مسلم لیگ کے خلاف تحریک اُٹھانے میں شبلی نے

---

[1] نقط الہلال کے پانچویں نمبر میں "نظرے خوش گذرے" کے عنوان سے کشاف (شبلی) نے نثر میں ایک ہجویہ مضمون لکھا تھا۔ جس میں علی گڑھ کی تعلیق "الحاد و غلامی" اور "فرنگی محل کی فرنگی عربی" پر طعن کئے گئے تھے۔ لیکن ایک مضمون کے بعد یہ سلسلہ بند کر دیا گیا۔ اور شعر و سخن کا راستہ اختیار ہوا۔

یونیورسٹی کو پالیٹکس سے کوئی تعلق نہیں۔ یونیورسٹی کے فیلو مسلمان بھی ہیں اور ہندو بھی۔ ہم نے خود اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ کہ ہندو ممبر جب یونیورسٹی کے اجلاس میں جاتا ہے۔ تو مسائل زیر بحث پر تیار ہو کر جاتا ہے۔ تمام ریکارڈوں کو ساتھ رکھتا ہے۔ لوگوں کو پہلے سے اپنا ہم رائے بناتا ہے۔ بخلاف اسکے ہماری تعلیم گاہوں کے تربیت یافتہ جلسہ میں جاکر بھی یہ خبر نہیں رکھتے۔ کہ ان کے سامنے کیا ہونے والا ہے۔

شبلی کو یہ شکایت صرف جدید اداروں کے مسلمان نمائندوں سے نہ تھی۔ بلکہ اپنے ساتھیوں سے بھی تھی۔ وہ سید سلیمان ندوی کو اخیر عمر کے ایک خط میں ندوہ کی اصلاحی کارروائیوں کا ذکر کر کے لکھتے ہیں۔

حالت یہ ہے۔ کہ ایک شخص بھی ایسا نہیں۔ جو قانون اور قاعدہ کو پڑھے۔ اور قانونی حیثیت سے تیار ہو۔ آرٹیکل۔ لکچرز۔ وغیرہ میں صرف لفاظی درکار ہے۔ وہ موجود ہے۔ باقی اصل ضابطہ اور قاعدہ کی بحث آجاتی ہے۔ تو سب رہ جاتے ہیں۔ ابوالکلام صاحب کا تار آیا۔ کہ تم لکھ کر بھیج دو۔ مجھ پر یہ بہت جبر ہوتا ہے۔

شبلی کے مسلم گزٹ والے سلسلۂ مضامین میں' غیر اخلاقی' کا نہ بد باتیں موجود ہیں۔ اور کم از کم ان مضامین کی نسبت یہ نہیں کہا جا سکتا۔ کہ ان میں علی گڑھ یا سرسید کے ساتھ کسی عداوت یا عناد کا اظہار ہے۔ شبلی نے سرسید اور علی گڑھ کے متعلق جلے پھپھولے پھوڑنے کے لئے مولوی وحیدالدین سلیم کے مسلم گزٹ کو نہیں' بلکہ مولوی ابوالکلام آزاد کے الہلال اور نثر نہیں' نظم کو ذریعۂ اظہار بنایا۔ شاید جس وقت انہوں نے مسلم گزٹ' میں مضامین لکھنے شروع کئے تھے

ان سلسلۂ مضامین کی دوسری قابلِ ذکر غیر اختلافی بات، کونسلوں اور کمیٹیوں میں مسلمان اور ہندو ممبران کے طریق کار کا فرق تھا۔ شبلی کے خیالات و عقائد سے اختلاف مشکل نہیں۔ ان کی ذاتی سیرت میں بھی آسانی سے پیچ و خم ڈھونڈے جا سکتے ہیں۔ لیکن اس بات سے انکار نہیں ہو سکتا۔ کہ وہ ایک کامل الفن اور پختہ کار انسان تھے۔ اُن کی زندگی کا تعمیری دَور اس محسن قوم کی صحبت میں گزرا تھا۔ جس کی نگاہ بلند اور جس کا معیار کڑا تھا۔ اور شبلی اس معاملے میں اس کے سچے جانشین تھے۔ وہ "پکے پان" تھے۔ انہیں نئی نسل کی ادھوری کوششیں اور "لچ پچ" باتیں کس طرح گوارا ہوتیں۔ اس کے علاوہ وہ دیکھتے تھے۔ (اور یہ بات آج بھی صحیح ہے) کہ مسلمانوں اور ہندوؤں کی رفتارِ ترقی میں اس لئے فرق ہے۔ کہ پچھلے پچاس سال سے مسلمان محنت سے جی چرانے لگے ہیں۔ کونسلوں کے مسلمان نمائندوں کی نسبت شبلی لکھتے ہیں:۔

> کونسلوں میں ہمارے قائمقاموں نے کس قسم کے سوالات کئے؟ کیا کیا اصلاحی تدبیریں پیش کیں؟ جن مسئلوں پر گفتگو کی۔ وہ بازاری گفتگو تھی۔ یا کسی ماہرِ فن کی! ہندو ممبر تمام ریکارڈوں کا مطالعہ کرتا ہے۔ اعداد بہم پہنچاتا ہے۔ اور کوئی اہم۔ دقیق اور نتیجہ خیز سوال کرتا ہے۔ جو عام آدمیوں کے دائرۂ معلومات سے بالاتر ہوتا ہے۔ اس کے مقابلہ میں ہمارا پولیٹیکل قائم مقام کونسل میں نہایت زور و شور سے الزام دینے کے لہجہ میں سوال کرتا ہے کہ گورنمنٹ کو معلوم ہے یا نہیں۔ کہ فلاں مختار خانہ میں وکلاء کے بیٹھنے کے لئے کرسیوں اور مونڈھوں کا انتظام ہے یا نہیں؟

آگے چل کر یہی شکائت انہوں نے یونیورسٹی کے مسلمان ارکان کی نسبت کی ہے:۔

اثرات کے قبول کرنے یا کم از کم چکھنے کے لئے ہر وقت تیار رہتے تھے۔ ان کا یہ رجحانِ طبع انہیں بعض اوقات عجیب و غریب کوچوں میں لے گیا۔ اور انکی سریع الحسی اور شدتِ احساس نے ان کی قوتِ فیصلہ پر بھی اثر ڈالا۔ لیکن کم از کم اس ذکاوتِ حس کی وجہ سے ان کے لئے نئے رجحانات اور اثرات کا اندازہ لگانا زیادہ آسان تھا۔ اور انہوں نے ہندوؤں کی بعض قابلِ اخذ خوبیوں کی طرف اس وقت اشارہ کیا۔ جب مسلمانوں کے قومی اداروں میں ان خوبیوں کا کوئی احساس نہ تھا۔ شبلی اپنے سلسلۂ مضامین کی پہلی قسط میں لکھتے ہیں:-

ہم سنتے ہیں کہ گروکل میں تین سو وہ بچے تعلیم پارہے جنہوں نے اپنی زندگی قوم کے ہاتھ فروخت کر دی ہے۔ اور جو باوجود دولتمندی کے زمین پر سوتے اور کمبل اوڑھتے ہیں۔ ہم کو معلوم ہے کہ پونا میں سرونٹس آف انڈیا سوسائٹی قائم ہے۔ جہاں اس وقت (۲۹) بی۔اے پالیٹکس کی تعلیم پارہے ہیں۔ جو پانچ برس کی تعلیم کے بعد تمام عمر ہندوستان کی خدمت کریں گے۔ اور ان کی کل زندگی کی قیمت (۳۰) روپیہ ماہوار ہوگی۔ ہم واقف ہیں۔ کہ فرگوسن کالج پونا میں (۱۹) پروفیسروں نے جن میں سے کوئی بی۔اے سے کم تعلیم یافتہ نہیں۔ صرف (۷۵) روپیہ ماہوار پر اپنی تمام عمر فروخت کر دی ہے۔ ہم اخباروں میں پڑھتے ہیں۔ کہ آریہ کالج اور ہندو کالج میں متعدد ہندو پروفیسر ہیں جو بغیر کسی معاوضہ کے کام کرتے ہیں لیکن یہ تمام عبرت انگیز آوازیں، یہ تمام پُرجوش نمونے، یہ تمام حیرت انگیز واقعات، ہمارے دلوں میں ایک ذرہ جنبش نہیں پیدا کر سکتے۔ ہماری قومی درسگاہوں نے آج تک ایثارِ نفس کی ایک مثال بھی پیدا نہیں کی۔

مسلمانوں کی گذشتہ اور آئندہ پالسی سے بحث کی گئی تھی۔ مضمون پُرزور اور انشا پردازانہ خوبیوں سے معمور تھا۔ اس میں نواب وقارالملک کی اس "غلط منطق" پر اعتراض کیا گیا تھا۔ کہ اگر مسلمان کانگریس میں شامل ہو گئے۔ تو ان کی ہستی فنا ہو جائے گی۔ تیسری قسط میں (جو مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس کے بعد شائع ہوئی) لیگ پر بھی چُست فقرے کسے ہیں۔ لیکن یہ اختلافی معاملات ہیں۔ جب کوئی اہلِ قلم کسی مسلک کی حمایت میں قلم اُٹھاتا ہے۔ تو ضرور ہے۔ کہ اس کی تحریریں ایسی باتیں آجائیں۔ جن سے اس کے مخالف اختلاف کریں گے لیکن مسلم گزٹ کے مضمون کی نسبت یہ نہیں کہا جا سکتا۔ کہ اس میں علیگڑھ پر حملہ ہے۔ یا اس میں سرسید سے بے انصافی کی گئی ہے۔ مولینا شبلی نے سرسید کی کئی خوبیاں بیان کر دی ہیں۔ ان کے زمانے سے اب تک حالات میں جو تبدیلیاں ہوئی تھیں۔ انہیں تفصیل سے گنا دیا ہے۔ اور اپنے بیان کو دلیلوں کی مدد سے مدلل اور واضح کیا ہے۔

مسلم گزٹ کے سلسلۂ مضامین کے زیادہ مباحث سیاسی ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ ان پر نقد و تبصرہ ہمارا کام نہیں۔ لیکن ان مضامین میں بعض امور غیر اختلافی اور متفق علیہ بھی ہیں۔ اور ان کا ذکر، شبلی کے سوانح نگار کے لئے بڑا خوشگوار ہے ان میں سے ایک قابلِ ذکر چیز ان قابلِ احترام ہندوؤں کے ایثار کا بیان ہے جنہوں نے اعلےٰ تعلیم حاصل کر کے، صرف قوت لایموت پر اپنے آپ کو قومی خدمت کے لئے وقف کر دیا ہے۔ اور جن کا ہندوؤں کی موجودہ ترقی اور عروج میں بڑا ہاتھ ہے۔ شبلی کو خدا نے غیر معمولی قوتِ حس عطا کی تھی۔ بعض ذاتی اور قومی اثرات نے انہیں قدیم کا ترجمان بنا دیا تھا لیکن وہ بالطبع جدت پسند تھے۔ اور نئے

مبنی تھے۔ تو اب ان کا خاتمہ ہو جانا چاہئے تھا۔ جس پالیسی کو وہ فقط دل ہی دل، یا زیادہ سے زیادہ زبانی گفتگو اور خانگی خطوط میں کو سنتے تھے۔ اسے خود ارباب علی گڑھ نے کھلے بندوں ختم کر دیا تھا۔ اب ایک ختم شدہ سوال کو کھولنا اور گڑے مُردے اکھیڑنا بالکل غیر ضروری تھا۔ لیکن مرے کو مارے شاہ مدار۔ جب حریف خاک و خون میں لوٹ رہا ہو۔ تو اس سے اچھا موقع اس پر ضربیں لگانے کا اور کیسے مل سکتا ہے؟؟ (جب نواب وقارالملک کے مضمون سے ملک کی فضا بدلنی شروع ہوئی۔ اور کامریڈ اور زمیندار کی طرف سے نئی پالیسی کی پُرزور حمائت کی گئی۔ (الہلال ابھی طلوع نہ ہوا تھا!) تو اس مضمون کے چند مہینے بعد شبلی نے لکھنؤ کے مسلم گزٹ میں "مسلمانوں کی پولٹیکل کروٹ" کے عنوان سے ایک مضمون لکھا۔ جس کی پہلی قسط ۱۲ فروری ۱۹۱۲ء کے پرچے میں شائع ہوئی۔ اور چوتھی قسط[۱] ۹۔ اکتوبر ۱۹۱۲ء کو) اس مضمون میں

---

[۱] مولینا کی زندگی میں فقط یہی چار قسطیں شائع ہوئی تھیں۔ لیکن چوتھی قسط میں انہوں نے ہندو مسلم اتحاد کی تائید کرتے ہوئے، مسلمانوں کی بت شکنی اور ہندوؤں کے ساتھ مسلمانوں کی بدسلوکی کا اس طرح ذکر کیا۔ کہ ان کے بیان کے مطابق ان کے "اعزہ و احباب بلکہ قریباً تمام قوم" آزردہ ہو گئی۔ انہوں نے بھی تسلیم کیا۔ کہ "اس مضمون نے بظاہر میزانِ عدل کا ایک پلہ بالکل جھکا دیا ہے" اور تلافیٔ مافات کے لئے مضمون کی ایک اور قسط بڑھا دی۔ جس میں یہ لکھ کر کہ "ہندوؤں کی وفاداری کا زمانہ اکبر سے شروع ہوتا ہے" اکبر کے اتحاد پرور کارناموں کو تفصیل سے بیان کیا۔ لیکن کسی مصلحت کی بنا پر مضمون کی یہ قسط شبلی کی زندگی میں شائع نہیں ہوئی۔ بلکہ چوتھی قسط کے کوئی چار سال بعد اور مصنف کی وفات کے کوئی ایک سال بعد حلیۂ طبع سے آراستہ ہوئی۔

اپی ٹیشن سے دب گئی ہے۔ علی گڑھ کالج کے سیکرٹری نواب وقار الملک بار سے واپس آئے۔ تو انہوں نے اگر پہلی فرصت میں "ہندوستان میں مسلمانوں کی آئندہ حالت" کے عنوان سے ۲۰ دسمبر کے علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں ایک پرزور مضمون لکھا۔ جس میں نہایت متین اور مہذب طریقے سے گورنمنٹ کے فیصلے پر سخت نکتہ چینی کی۔ اور یہ بتا کر کہ "وفاداری عرض ہے۔ جوہر نہیں۔ اس کی بنیاد بھی کسی اور چیز پر قائم ہوتی ہے۔" آخر میں کہا:۔

آفتاب نصف النہار کی طرح اب روشن ہے۔ کہ ان واقعات کو دیکھنے کے بعد جو ں وقت مشاہدہ میں آئے۔ یہ شورہ دینا کہ مسلمانوں کو گورنمنٹ پر بھروسہ کرنا چاہئیے۔ حاصل مشورہ ہے۔ اب زمانہ اس قسم کے بھروسوں کا نہیں رہا۔ خدا کے فضل و کرم لے بعد جس پر بھروسہ کرنا چاہئیے۔ وہ ہماری قوت بازو ہے۔ اور اس کی نظیر جو ہمارے قابل احترام ابنائے وطن نے پیش کی ہے۔ ہمارے سامنے موجود ہے۔

نواب وقار الملک نے اس موقع پر اور مضامین بھی لکھے۔ اور خطوط میں بھی غم و غصہ کا اظہار کیا۔ لیکن ان کا ۲۰ دسمبر والا مضمون ایک تاریخی حیثیت رکھتا ہے۔ اس سے اسلامی ہندوستان کی سیاسیات کا ایک دور ختم ہوا۔ اور دوسرا دور شروع ہوا۔ نواب وقار الملک نے گورنمنٹ کی "نئی پالیسی" دیکھ کر جو رائے دی تھی۔ اس کی مولانا محمد علی نے کامریڈ میں حمایت کی۔ اور اگلے سال مارچ میں "مسلم لیگ" نے اس پر مہر توثیق ثبت کر دی۔ اب ارباب علی گڑھ نے جو پالیسی اختیار کی تھی اس (کی ایک شق (کانگریس سے علیحدگی) کے علاوہ باقی سب سے مولانا شبلی دل و جان سے متفق تھے۔ بلکہ حقیقت یہ ہے۔ کہ اگر ان کے علیگڑھ سے اختلافات محض اصول پر

ہمارے تنزل اور انحطاط کے تمام اسباب اس نقطے پر جا کر ختم ہوتے ہیں۔ کہ قوم کے پریشان اور منفرق گلّے کا کوئی راعی نہیں۔ لیکن دار العلوم (ندوہ) اپنی تعلیم و تربیت سے جو جماعت طیار کر رہا ہے۔ وہ اس بھٹکے ہوئے بے راہ گلّے کو جمع کریگا۔ ۔ ۔ ۔ ۔
اس سے توقعات قائم کرنے میں جس قدر اسراف کیا جائے۔ کم ہے۔

اس مضمون پر علی گڑھ کے حامی چونکے۔ اور اس کے جواب میں اٹاوہ کے البشیر نے "علی گڑھ کالج پر ایک اور حملہ" کے عنوان سے ایک آرٹیکل لکھا جس میں ارکان کالج کو مشورہ دیا گیا تھا۔ کہ انہیں ندوہ سے قطعاً علیحدگی اختیار کرنی چاہئے۔ لیکن ندوہ کی باگ ڈور ایک بڑے ہوشیار اور سمجھدار منتظم کے ہاتھ میں تھی۔ شبلی نے فوراً اس آرٹیکل کا دوستانہ جواب لکھوا کر وکیل وغیرہ میں چھپوا دیا۔ اس کے بعد جب البشیر میں اس مسئلے پر مزید مضامین چھپے۔ تو مولینا نے خود الندوہ میں جواب لکھا۔ اور مضمون نگار کی توجہ ان دوستانہ تعلقات کی طرف دلائی۔ جو سرسید۔ نواب محسن الملک وغیرہ کے ندوۃ العلما سے تھے۔ مولینا شبلی غیر معمولی احتیاط کے انسان تھے۔ وہ ابھی "علی گڑھ کی خدائی" سے ڈرتے تھے۔ اور کھل کر کچھ نہ کہتے تھے۔ لیکن ۱۹۱۱ء کے آخر اور ۱۹۱۲ء کے آغاز میں بعض ایسے واقعات پیش آئے جنہوں نے اس احتیاط کی ضرورت ختم کر دی۔

دسمبر ۱۹۱۱ء میں دہلی دربار ہوا۔ اور اس موقع پر تقسیم بنگال، جس کے متعلق حکومت بار بار اعلان کر چکی تھی۔ کہ اس میں کوئی تبدیلی نہ ہوگی۔ منسوخ کر دی گئی۔ مسلمان بالعموم تقسیم بنگال پر خوش تھے۔ انہیں اس کی تنسیخ کا افسوس ہوا۔ اور دوسرے گورنمنٹ کے فیصلے کا عام طور پر یہ نتیجہ سمجھا گیا۔ کہ حکومت بنگالیوں کی

لکھتے ہیں :-

عبدالسلام نہایت ہونہار ہے ۔ وہ پورا مصنف ہوسکتا ہے ۔ اور ہوگا۔ انگریزی نہیں جانتا۔ لیکن پڑھ رہا ہے ۔ ندوہ اس قسم کے جواہر کا چمکانے والا ہے۔ لیکن علی گڑھ کی بے مہری ندوہ کو ابھرنے نہیں دیتی۔

مہدی حسن، علی گڑھ سے شبلی کے روز افزوں اختلافات سے خوش نہ تھے ۔ نہ انہیں یہ معلوم تھا۔ کہ علی گڑھ نے ندوہ سے کونسی بے مہری برتی ہے ۔ اور نہ انہیں یہ پتہ چلتا تھا۔ کہ ندویت کیا چیز ہے ۔ اور اس کا کیا فائدہ ہوگا۔ شبلی انہیں ایک خط کے جواب میں لکھتے ہیں :-

ندویت آپ کی سمجھ میں نہیں آتی ۔ لیکن انصاف کیجئے ۔ جن لوگوں کی آپ قدر دانی کرتے ہیں ۔ وہ کس کان کے جوہر ہیں ۔ کالج کے یا ندوہ کے ؟

ندوہ اب سن بلوغت کو پہنچ چکا تھا ۔ اور شبلی علی گڑھ کو خوشامد اور غلامی کو کارخانہ سمجھتے تھے ۔ لیکن انہوں نے اپنا اظہار خیال زبانی گفتگو اور نجی خطوط تک محدود رکھا۔ علی گڑھ سے ان کے ظاہری تعلقات برقرار رہے ۔ ندوہ کی اسٹیج پر سب سے پہلے کوس انا ولا غیری شبلی کے نوجوان اور کیف انانیت سے سرشار دست، مولانا ابوالکلام آزاد نے بجایا ۔ جنہوں نے اپریل ۱۹۱۰ء کے الندوہ میں "ندوۃ العلما کا اجلاس دہلی اور قوم کی شاہراہ مقصود" کے عنوان سے ایک ولولہ انگیز مضمون لکھا۔ جس کا ماحصل یہ تھا۔ کہ نئے گروہ اور انگریزی تعلیم کے ترجمانوں سے کچھ نہیں ہوا۔ "صرف ندوہ ہی قومی ترقی کے لاینحل عقدے کو حل کرسکتا ہے" اور دارالعلوم ندوہ کی سہ سالہ رپورٹ پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا :-

لیکن آزاد نہایت ابتدائی عمر ہی سے پرلے درجہ کے پختہ کار تھے۔ اور شبلی کی دماغی ساخت اس طرح کی تھی۔ کہ وہ قدیم کے ترجمان ہونے کے باوجود ہر سمت سے نئے اثرات قبول کر لیتے تھے۔ اس کے علاوہ جس طرف آزاد کے اثرِ صحبت نے شبلی کو کھینچا۔ اس سمت کے لئے ہر طرح کے طبعی، ذہنی، علمی اور سیاسی رجحانات تو پہلے سے موجود تھے۔ فقط اس صحبت میں ان رجحانات نے ایک واضح صورت اختیار کر لی۔

ظاہر ہے۔ کہ جب تک کوئی "عالم السرائر" اس راز سے پردہ نہ اُٹھائے قطعی طور پر یہ کہنا مشکل ہے۔ کہ آزاد کے قیامِ ندوہ کے دوران میں شبلی کا آزاد پر زیادہ اثر پڑا۔ یا شبلی اس ذہین اور تیز و طرار نوجوان سے زیادہ متاثر ہوئے لیکن کم از کم یہ امر تو قرینِ قیاس ہے۔ کہ اس دوران میں دونوں کے درمیان جو گفتگوئیں ہوئیں۔ ان سے دونوں کا طرزِ عمل زیادہ واضح اور مضبوط ہو گیا۔ حتیٰ کہ جب اربابِ علی گڑھ کے خلاف اعلانِ جنگ کا وقت آیا۔ تو شبلی اور آزاد دونوں پہلو بہ پہلو صف آرا تھے۔ اور دونوں کے درمیان، اس زمانے میں اس درجہ "اتحادِ خیال اور اتحادِ عمل" تھا۔ کہ اس جنگ میں علی گڑھ کے خلاف جو اسلحے استعمال کئے گئے۔ ان کی نسبت یہ بھی نہیں کہا جا سکتا۔ کہ وہ آزاد کے دماغ کی اختراع تھے۔ یا شبلی کا عطیہ!!

ان نئے اثرات کے ساتھ ساتھ اب خیر سے شبلی کا ندوہ بھی جوان ہو رہا تھا۔ اور آہستہ آہستہ اس قابل ہوتا جاتا تھا۔ کہ علی گڑھ سے ٹکر لے۔ اب شبلی کے خطوط میں علی گڑھ کی شکایتیں اور علی گڑھ کے مقابلے میں ندوہ کی فضیلت کا اظہار شروع ہو گیا۔ ایک خط میں مہدی حسن کو مولوی عبدالسلام ندوی کی نسبت

---

[1] حیات شبلی از سید سلیمان ندوی۔

ان کے دل میں ابھی کوئی خاص جذبہ عناد و مخالفت نہ تھا۔ وہ کالج سے علیحدگی کے بعد بھی علی گڑھ آتے جاتے رہے۔ محسن الملک سے ان کے مخلصانہ تعلقات تھے۔ اور ۱۹۰۴ء تک ان کے خطوط سے پتہ چلتا ہے۔ کہ وہ بڑی خوشی سے علی گڑھ کے دام میں دوبارہ گرفتار ہونے کے لئے تیار تھے۔ اس دوران میں فقط حیاتِ جاوید کے متعلق ہی شبلی کا ایک ایسا اظہارِ خیال ملتا ہے۔ جس سے سرسید کی مخالفت کا استنباط کیا جا سکتا ہے لیکن یہ استنباط بھی قطعی نہیں۔ اسے سوانح نگاری کے متعلق شبلی کے اس نقطۂ نظر کا نتیجہ بھی قرار دیا جا سکتا ہے جس کا انہوں نے کئی جگہ اظہار کیا ہے۔

شبلی کی خانگی تحریروں میں دسمبر ۱۹۰۶ء سے پہلے اور عام تحریروں اور نظموں میں ۱۹۰۸ء سے پہلے ہمیں کوئی اندراج ایسا نہیں ملا جس سے قطعی طور پہ اندازہ لگایا جا سکے۔ کہ شبلی اب علی گڑھ کے مقابلے میں ایک حریفانہ انداز سے صف آرا ہونے والے ہیں۔ اس کے بعد شکایتوں اور الزاموں کا سراغ ملنا شروع ہو جاتا ہے۔ اور اس دوران میں جن اثرات سے انہیں سابقہ پڑا۔ ان میں، جیسا کہ ہم بتا چکے ہیں ایک ایسے نوجوان کا ندوے میں قیام تھا۔ جو شروع سے سرسید احمد کی مخالفت میں پختہ کار تھا جس نے ۱۹۰۲ء میں ہی حیاتِ جاوید اور سرسید کے برخلاف لسان الصدق میں مضامین لکھے تھے۔ اور جسے سرسید کی مخالفت میں اس قدر غلو تھا۔ کہ حالی جیسے بردبار اور فرشتہ خصلت انسان نے ایک زمانے میں اس کے اخبار الہلال کو ہدیتاً لینے سے انکار کر دیا!

شبلی اور ابوالکلام آزاد کی عمروں میں جو فرق تھا۔ اس کا لحاظ رکھ کے شبلی کا ایک سترہ سالہ نوجوان کے خیالات سے متاثر ہو جانا بظاہر عجیب معلوم ہوتا ہے۔

اپنی ہمخیال عطیہ بیگم کو اس خط کے جواب میں لکھتے ہیں۔

مدتوں کے بعد آج ایک ہم خیال ملا۔ کانفرنس (ایجوکیشنل کانفرنس) وغیرہ کی نسبت سب سے لڑنا پڑتا ہے۔ کہ یہ کیا ڈھکوسلے ہیں لیکن دنیا پاگل ہو رہی ہے۔ کس کو سمجھائیے مسلمان پالٹیکس میں آئے۔ تو جس طرح نادان بچہ بات بات پر مچلتا ہے۔ اور طفلانہ حرکتیں کرتا ہے۔

آج کل یہاں مسلم لیگ کا اجلاس تھا۔ تمام ہندوستان کے لال بجھکڑ جمع تھے۔ ان کی تجویزوں اور خیالات پر ہنسی آتی ہے[1]

اس کے کچھ عرصے بعد انہیں ایک اور ہمخیال ملا جس سے علی گڑھ کالج کی نسبت باتیں ہوتی رہیں۔ شبلی بڑے چاؤ سے اپنی آشنائے راز عطیہ کو اطلاع دیتے ہیں:۔

اب کے دلی میں انعام الحق صاحب سے ملاقات ہوئی۔ اور دیر تک صحبت رہی۔ شکر ہے۔ کہ وہ بالکل میرے ہمخیال ہیں۔ اور ان کا اعتقاد ہے۔ کہ مسلمان جس چیز کو قبلۂ حاجات سمجھ رہے ہیں۔ وہ غلامی اور خوشامد کا کارخانہ ہے۔

(مصر اور بمبئی کے اثرات کے علاوہ ایک اور چیز، جس نے شبلی کے دل میں سرسید اور علی گڑھ کی مخالفت کو مستحکم کر دیا۔ شاید ابوالکلام آزاد کا اثر صحبت تھا۔ جو ۱۹۰۶ء سے ۱۹۰۷ء میں کوئی سال، ڈیڑھ سال تک ندوہ میں مقیم رہے)

جس وقت شبلی علی گڑھ کالج سے علیحدہ ہوئے۔ اس وقت وہ جدید کے مقابلے میں قدیم کے ترجمان تھے۔ اور چاہتے تھے۔ کہ جدید اور قدیم کا ایک معجونِ مرکب بنا کر دیکھیں۔ کہ قوم کے لئے یہ کس حد تک مفید ہوتا ہے۔ لیکن علی گڑھ یا سرسید کیلئے

---

[1] خطوطِ شبلی صر ۴۸ - ۴۹

سید جمال الدین کے اثر نے شبلی کو سرسید سے زیادہ بدظن کر دیا۔ اور شیخ محمد عبدہ نے انہیں ایک ایسا راستہ دکھا دیا۔ جسے وہ احیائے دین اور اصلاح تعلیم کا واحد طریق کار سمجھنے لگے۔ لیکن علی گڑھ کی مخالفت پختہ کرنے میں بعض مقامی اثرات بھی شامل تھے۔ اور شاید اس میں شبلی کے قیام بمبئی کو بڑا دخل تھا۔ بمبئی شروع سے کانگریسی خیالات کا بڑا مرکز رہا ہے۔ سرسید کی مخالفت کے باوجود جو مسلمان کانگریس میں شریک ہوئے۔ ان میں سے بیشتر بمبئی کے تھے۔ اور اتفاق ایسا ہوا کہ جب ندوہ میں آ جانے کے بعد ہر سال موسم گرما میں شبلی بمبئی آتے۔ تو ان کی زیادہ آمد و رفت ان مسلمان خاندانوں میں ہوتی۔ جو سرسید کے مخالف تھے۔

شبلی کے لئے اُفق بمبئی کا سب سے درخشندہ ستارہ، بلکہ ماہتاب عطیہ بیگم تھیں جو کانگریس کے مسلمان پریذیڈنٹ اور سرسید کے سیاسی مخالف (جسٹس) بدرالدین طیب جی کی ایک قریبی عزیز تھیں اور سیاسی معاملات میں اپنی خاندانی روایات کی شدت سے قائل تھیں۔ انہوں نے علی گڑھ کے بعض اداروں کی نسبت شبلی کے نام ایک خط میں جو خیالات ظاہر کئے تھے۔ انہیں انکے اپنے الفاظ میں سُنئے۔

کانفرنس (یعنی علیگڑھ کی مسلم ایجوکیشنل کانفرنس) اور مسلم لیگ سخت ڈھکوسلے ہیں بُزدل لوگوں کے ـــــ انگریز جس قدر مسلمانوں کو بناتے ہیں۔ اُسی قدر یہ بنتے جاتے ہیں۔

شبلی کم وقعت فرقہ "جدیدہ ہند" کی نسبت عطیہ بیگم کے یہ الفاظ نقل کر کے مہدی حسن کو لکھتے ہیں۔

میں تو بہ خدا ان فقروں پر ایمان رکھتا ہوں۔ گو "کافر" کے منہ سے نکلے ہیں۔

سرسید اور نواب محسن الملک مراد ہیں۔ لیکن درحقیقت المنار کا اشارہ شیخ جمال الدین افغانی اور مفتی محمد عبدہٗ کی طرف ہے"!

سید جمال الدین کی آتشیں طبیعت کا تقاضا تھا۔ کہ وہ جم کر کوئی ٹھوس کام نہ کرسکیں۔ لیکن اسی آتش مزاجی کا نتیجہ تھا۔ کہ وہ جہاں گئے۔ انہوں نے فضا کا جمود برہم کر دیا۔ اور گرد و نواح میں ایک نیا جوش، ایک نئی چہل پہل، ایک نئی زندگی پیدا کر دی۔ انہوں نے بعض بڑی عظیم الشان شخصیتوں کو متاثر کیا جن میں شیخ محمد عبدہٗ کا نام خاص امتیاز رکھتا ہے۔

شیخ محمد عبدہٗ ایک زمانے میں مصر کے مفتی اعظم تھے۔ اور انہوں نے مصر میں ملحدانہ خیالات کو روکنے کی بڑی کوشش کی شیخ اور شیخ کے ممتاز شاگرد علامہ رشید رضا نے کلام مجید کی جو تفسیر لکھی ہے۔ بالکل سرسید کی تفسیر کے اصولوں پر ہے۔ لیکن مصر میں جو حالت جدید کی تھی (اور ہے!) اسے دیکھ کر وہ جدید کے بھی بہت مخالف تھے۔ جب شبلی سے شیخ محمد عبدہٗ ملے۔ تو انہوں نے ازہر کی ابتری تعلیم پر افسوس کیا۔" لیکن اس کے ساتھ نئی تعلیم کے بھی سخت شاکی تھے۔ اور کہتے تھے۔ کہ "ھٰؤلاء اضل سبیلا" (وہ اس سے بھی بدتر ہے!)" شیخ نے "بلائحۃ الاصلاح والتعلیم دینی" کی ایک تعلیمی سکیم بھی بنائی تھی۔ جس کے متعلق مولینا ابوالکلام آزاد کہتے ہیں[1]۔ کہ اگرچہ شیخ دس سال تک ازہر کے شیخ الجامعہ رہنے کے بعد بھی اسے ازہر میں جاری نہ کرسکے لیکن شبلی نے اسے ندوۃ العلماء میں عملی جامہ پہنا دیا۔

---

[1] ملاحظہ ہو۔ الہلال۔ فروری۔ مارچ ۱۹۱۳ء مدارس اسلامیہ (ہ و ۲)

چناں مے زیبد کہ در تملق و تضرع ہزار مرحلہ بر سگ ہا پیشی گیرد۔ واگر دم ندارد۔ ریش کم ازاں نیست۔ ناستودۂ مرگ خاں ہمیں نکتہ را فہمیدہ ازاں بود۔ کہ آواز بر آورد۔ ریشے حرکت دارد۔ نان ہائے نثو دما حلال کرد۔ خدا کند۔ کہ ایں شکر سبب مزید نعمت گردد۔

بہت آگے نکل جائے۔ اگر اسکے دُم نہیں توکم از کم ڈاڑھی تو ہے۔ ناستودۂ مرگ خاں نے یہ نکتہ سمجھ لیا تھا۔ اور اس بات کیلئے تیار رہتا تھا کہ آواز نکالے۔ ڈاڑھی کو حرکت دے اور جو روٹی کے ٹکڑے اسے ملے ہیں۔ انہیں اس طرح حلال کرے۔ خدا کرے کہ یہ اظہار شکر مزید عنایات کا ذریعہ ہو!

سر سید کی نسبت قوم کے ایک، سچے (مگر پٹھان!) عاشق نے جس غیظ و غضب کا اظہار کیا ہے۔ اس کے متعلق شاید بعض لوگوں کو خیال ہو۔ کہ یہ غلبۂ خیال "مذہبی اختلافات" کی بنا پر تھا لیکن واقعہ یہ ہے۔ کہ مذہبی معاملات میں سید جمال الدین کا حال بھی سر سید سے مختلف نہ تھا۔ اور ان پر بھی ضعف العقائد اور ترک صلوٰۃ کی بنا پر الحاد و کفر کے فتوے لگے تھے۔ "الندوہ" کی ایک اشاعت میں مولینا شبلی لکھتے ہیں:۔

المنار جو مصر کا مشہور مستند مذہبی رسالہ ہے۔ اور جس کا ایڈیٹر سید رشید نعتا علمائے مصر میں سب سے زیادہ ممتاز ہے۔ اس نے ہماری نسبت جو نوٹ شائع کیا ہے۔ اس کا ترجمہ اخبار وکیل میں شائع ہوا ہے۔ اس میں ایک عبارت کے سمجھنے میں غلطی ہوگئی ہے۔ عبارت (کا ترجمہ) یہ ہے "یعنی شبلی پر لوگوں نے اعتزال اور نماز ترک کرنے کا الزام لگایا ہے۔ جیسا کہ اسکے پہلے اِس مُلک کے دو مصلحین پر یہ تہمت لگائی گئی تھی" وکیل نے اس کا یہ مطلب سمجھا ہے۔ کہ ان دو مصلحین

کا فرق تھا۔ سید جمال الدین، جب تمام عالمِ اسلام پر نظر ڈالتے۔ تو انہیں برطانیہ کی بڑھتی ہوئی استعماری طاقت سے سب سے زیادہ خطرہ محسوس ہوتا۔ لیکن جب سرسید ہندوستان کے خاص حالات کو دیکھتے۔ تو انہیں خیال آتا۔ کہ ہندوستان کے تو حالات ہی ایسے ہیں۔ کہ یہاں برطانوی حکومت اور مسلمانوں میں اتحاد آسان بلکہ ناگزیر ہے!

سید جمال الدین اور سرسید میں خلوص، قابلیت، بے انتہا قومی ہمدردی کے باوجود اس طرح کے بنیادی اختلافات تھے۔ کہ سید جمال الدین کے لئے ہندوستانی مسلمانوں کی خاص مشکلات کا اندازہ لگانا یا سرسید کے ٹھوس طریق کار کی قدر کرنا سرے سے ناممکن تھا۔ لیکن اس بُعد المشرقین کو مدِ نظر رکھتے ہوئے بھی اس آتشیں قلم افغانی نے سرسید اور ان کے خاص احباب اور شرکائے کار[۵۱] کی نسبت جو کچھ لکھا ہے اسے پڑھئے اور اس بڈھے ہندوستانی کی قسمت پر نہیں، بلکہ اسلامی اخلاق و تہذیب کے زوال پر سر پیٹ لیجئے:۔

سگ از برائے استحصالِ استخوانے تملق مے کند۔ دُم حرکت مے دہد۔ و سر بہ پائے معطی نہادہ، چہ خودے باشد چہ بیگانہ، بجہت اظہارِ خلوص نسبت روزہا درمے دہد۔ انسان از سگ ہم کمتر است۔ لاحول ولا۔ انسان را

کتا ایک ہڈی حاصل کرنے کیلئے خوشامد کرتا ہے۔ اپنی دُم ہلاتا ہے۔ اپنے محسن کے پاؤں پر، خواہ وہ اپنا ہو یا بیگانہ، سر رکھ دیتا ہے۔ اور اظہارِ خلوص کے لئے ؟؟؟ ۔۔۔ انسان کُتے سے بھی گیا گزرا ہے۔ لاحول ولا۔ اسے چاہیئے۔ کہ خوشامد اور عاجزی میں کُتے سے

[۵۱] آثارِ جمال الدین افغانی از قاضی عبد الغفار ص ۱۴۵ ص ۱۴۶

معلوماتلے کی بنا پر انہیں افراد و اقوام کی نسبت فیصلہ کرنا پڑتا تھا۔ چنانچہ بعض اوقات شدید غلط فہمیوں میں مبتلا ہو جاتے۔ ان میں اور سرسید میں سوائے شدید اسلامی محبت کے کوئی چیز مشترک نہ تھی۔ سید جمال الدین تحریک اتحاد اسلامی کے سرگروہ تھے۔ اور سرسید کا خیال تھا کہ جب تک عالم اسلام کے تمام اجزا اپنی اپنی جگہ خوشحال اور طاقتور نہ ہوں۔ ان کا اتحاد بھی موثر نہیں ہو سکتا۔ اور کم از کم موجودہ سیاسی حالات میں تو اسے ایک عملی صورت دینا محالات سے ہے۔ اسی طرح طبیعتوں کا اختلاف تھا۔ سید جمال الدین کا دل و دماغ آتشیں اجزا سے مرکب تھا۔ سرسید کے دل کی گہرائیوں میں بھی قومی حرارت بے حد تھی۔ لیکن غدر کی ژالہ باری میں (جس نے اسلامی ہندوستان کا خرمن اقتدار تباہ کیا تھا) اگر سرسید کے سیاہ بال ہجوم غم سے سفید ہو گئے تھے۔ تو وہاں ان کا دماغ بھی برف کی سل بن گیا تھا۔ اب وہ واقعات اور معاملات کو شباب کی کیف آور اور ولولہ انگیز آنکھوں سے نہ دیکھتے۔ بلکہ ان کا مطالعہ خشک اور "نشہ شکن" منطق کی روشنی میں کرتے۔ سید جمال الدین شاید سرسید سے زیادہ ذہین اور تیز نگاہ تھے۔ لیکن سرسید ان سے کہیں زیادہ ٹھوس اور ٹھوس عملی کاموں کے لئے ان سے زیادہ موزوں تھے۔ اسی طرح صورت حالات

---

لے سید جمال الدین نے سید احمد خاں کی نسبت اپنی وسیع معلومات کے موتی جابجا بکھیرے ہیں۔ ایک رشحہ قلم ملاحظہ ہو "انگریزوں نے احمد خاں کے ساتھ احسان کیا۔ اور اسکے لڑکے محمود کو ہندوستان کے ایک چھوٹے سے قصبہ میں میونسپل کمشنر بنا دیا۔"

تو شیخ محمد عبدہ سے ملے۔ اور "دیر تک لطف کی صحبت رہی"۔ سید جمال الدین نے قیام حیدر آباد کے دوران میں ایک فارسی رسالہ ردِ نیچریہ میں لکھا تھا۔ شیخ محمد عبدہ نے اس کا عربی ترجمہ ردِ دہریین کے نام سے کیا تھا۔ اور اس کے شروع میں سید کے حالاتِ زندگی لکھے تھے۔ مولینا شبلی نے اپنے سفرنامہ میں ان حالات کا ایک اقتباس نقل کیا ہے۔ اور شیخ کی مہارتِ فن اور زورِ تحریر کی تعریف کر کے، اربابِ فن کو مشورہ دیا ہے۔ کہ وہ شیخ کے طرز کی تقلید کریں۔

سید جمال الدین افغانی اس زمانے کے ایک مشہور اور مقتدر اسلامی راہنما تھے۔ بلکہ جو لوگ عملی کاموں سے نہیں، بلکہ ارادوں اور منصوبوں سے ایک راہنما کی قدر و قیمت کا اندازہ کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک وہ انیسویں صدی کے سب سے بڑے مسلمان تھے۔ ان کی اصل کی نسبت شبہ ہے۔ کہ وہ ایرانی النسل تھے۔ یا افغانی الاصل لیکن وہ جوانی میں ہندوستان آ گئے۔ پھر مصر۔ فرانس۔ ترکی۔ ایران جا بجا پھرتے رہے۔ اور اپنے زورِ قلم اور زورِ زبان سے ان ملکوں کی سیاسیات پر اثر انداز ہوتے۔ وہ تحریکِ اتحادِ اسلامی کے بڑے حامی تھے۔ لیکن عبرت کا مقام ہے۔ کہ انہیں کسی اسلامی حکومت میں جم کر یا آرام سے رہنا نصیب نہیں ہوا۔ اور جس شخص نے تحریکِ اتحادِ اسلامی کو پہلی مرتبہ عملی صورت دینی چاہی۔ یعنی سلطان عبدالحمید، وہ ان کا جانی دشمن ہو گیا۔ اور اس نے ان کو زہر دلوا دیا!

سید جمال الدین بلا کے ذہین و طباع اور ایک بڑی وجیہ اور مقناطیسی شخصیت کے مالک تھے۔ لیکن انہیں عام طور پر کسی ملک میں بہ یک وقت دو چار مہینے یا ایک دو سال سے زیادہ قیام میسر نہیں آیا۔ اور اس اجنبی نگاہ اور محدود

تصنیفوں اور نظموں کو تو وہ مٹا نہ سکتے تھے۔ جن میں خود ہی اپنی اس حیثیت کو آشکارا کر چکے تھے۔ لیکن اب اس بات کو ناقابل برداشت دیکھ کے علیگڑھ کالج سے علیحدگی اختیار کر کے ندوۃ العلما میں شرکت کی اور سمجھے۔ کہ اس ذریعہ سے میں علما کا سرتاج اور شیخ الکل بن کے اس درجہ پر پہنچ جاؤں گا۔ جو سید صاحب کے درجے سے بھی مافوق تھے۔

نیں نے بارہا ان کو اس خیال سے روکا۔ . . . . مگر انہوں نے نہ مانا۔

سرسید اور علی گڑھ کی نسبت شبلی نے اخیر میں جو رویہ اختیار کیا۔ اس میں ان کے خاص رنگ طبیعت اور نفسیاتی ساخت کو بڑا دخل تھا۔ لیکن بعض خارجی اسباب بھی ایسے تھے۔ جنہوں نے ان میں علی گڑھ کی مخالفت کو بھڑکایا۔ اور ان میں سے ایک بڑا سبب سید جمال الدین افغانی اور شیخ محمد عبدہٗ کی تحریک کا اثر تھا۔

مولینا شبلی علی گڑھ میں ہی اس تحریک سے بخوبی واقف تھے۔ وہ جب مصر گئے

---

لہ مولینا شبلی ندوہ کی ایک بالکل ابتدائی تقریر میں کہتے ہیں "قوم کی زندگی کا بہت بڑا حصہ اب بھی علما ہی کا حق ملکیت ہے۔ اور وہی اس حصہ کی فرمانروائی کے کامل الاختیار ہیں۔ یا ہو سکتے ہیں۔" اسکے بعد علما کی تنظیم اور ندوہ کو زیادہ موثر بنانے کے طریقے بتا کر اس وقت کا نقشہ کھینچتے ہیں۔ جب ندوہ پوری طرح عروج پر ہوگا۔ فرماتے ہیں " ندوہ کو اس وقت یہ قوت حاصل ہوگی۔ کہ تمام جماعت اسلام اسکی ہدایتوں کی پابند ہو۔ اسکے فتووں کے آگے سر جھکائے۔ اس کے فیصلوں سے سرتابی نہ کر سکے۔"

اور برخورداری کا برتاؤ کیا لیکن یہ صاف نظر آتا ہے۔ کہ اگر ان کے اپنے گھر میں ان کے والد کی خواہشات اور تجویزوں کے خلاف کوئی محاذ قائم تھا۔ تو اس کے سرگروہ شبلی تھے!

(یوں تو شبلی کے عام رنگ طبیعت کا تقاضا تھا۔ کہ وہ حزب الاختلاف کے راہنما ہوں لیکن علی گڑھ کی مخالفت کے لئے، ایک خاص نفسیاتی سبب بھی تھا۔ اس کا بیان شبلی کے ایک ایسے واقف کار اور وفادار دوست کی زبانی سنئے۔ جو علم نفسیات کے جدید نظریوں سے تو واقف نہ تھا لیکن جس نے اپنی بالغ نظری اور قوتِ مشاہدہ کی بنا پر شبلی کی شخصیت کا تجزیہ بالکل ایک جدید نفسیاتی عالم کی طرح کیا ہے۔ مولوی عبدالحلیم شررؔ شبلی کے قیام علی گڑھ اور وہاں کے اثرات کا ذکر کر کے لکھتے ہیں:-

> اب ان کے ساتھ ہی ان میں ایک دوسرا تغیر شروع ہوا۔ ان میں باوجود انتہا درجے کے اخلاق کے، خودداری کا خیال بہت بڑھا ہوا تھا۔ سید صاحب کی صحبت۔ علی گڑھ کالج کی مرجعیت اور ان کی ذاتی قابلیت نے انہیں ابتداءً اس حیثیت سے پبلک میں متعارف کرایا۔ کہ سید صاحب کے گروہ کے ایک نامی پہلوان ہیں خصوصاً جب وہ سید صاحب کے ہمراہ حیدرآباد گئے۔ تو مسلمانوں میں اس خیال کو اور پختگی ہوگئی۔ مگر خود مولانا شبلی کی خودداری اس حیثیت کو (اپنے سے بہت کم، بلکہ ذلت اور سبکی تصور کرتی تھی) اپنی اُن

---

لہ خطوط والی عبارت ہم نے رسالہ کتاب سے نقل کی ہے۔ شرر کا جو مضمون ہمیں ملا ہے۔ اس سے یہ غائب ہے۔ اور بیان بے ربط ہے۔

چریا کوٹی کے شاگرد، جن کے نزدیک علم ایک کامیاب مناظرہ باز کا آلہ کار تھا۔ اس کے علاوہ ان کا اپنا "مناظرانہ رنگِ طبیعت" بدقسمتی سے شبلی ان افراد میں سے تھے۔ جو جب تک دوسرے کی پگڑی نہ اتار لیں۔ انہیں یقین ہی نہیں آتا۔ کہ ان کا اپنا عمامہ بھی سلامت ہے۔ وہ ازل سے جوہرِ قابل لے کر آئے تھے۔ لیکن جس طرح نوسا ماحول سے انہیں سابقہ پڑا۔ اس نے ان کا طبعی توازن تہ و بالا کر دیا۔ شبلی ایک امیر گھرانے میں پیدا ہوئے تھے۔ ابتدا میں نشاطِ خاطر کے سب سامان میسر تھے لیکن سوتیلی ماں کی آمد، حقیقی ماں کی آہ و زاری۔ قدیم تعلیم کی، جس میں شبلی نے فروغ حاصل کیا تھا، بے وقعتی۔ تلاشِ روزگار کی صعوبتیں۔ علی گڑھ کالج میں دوسرے علوم کے اساتذہ کے بالمقابل السنۂ شرقیہ کے اساتذہ کی بے قدری۔ ان سب باتوں نے شبلی کے عزتِ نفس کو اس طرح مجروح کیا۔ کہ ایک چوٹ کھائے ہوئے عضو کی طرح، ان کا دل، ہوا کے جھونکوں سے بھی دکھ جاتا۔ جہاں ان سے اظہارِ ہمدردی ہوتا۔ وہاں انہیں "استہزا و شماتت" کے آثار نظر آتے۔ اور جہاں حریفانہ مخالفت کی کوئی ضرورت نہ ہوتی۔ وہاں بھی ان کی زخم خوردہ انانیت مخالفانہ خودنمائی کیلئے تیار ہو جاتی۔

شبلی کے رنگِ طبیعت کا تقاضا تھا۔ کہ وہ جہاں کہیں بھی ہوں حزبِ الاختلاف کی قیادت کریں۔ وہ علی گڑھ میں تھے۔ تو جلد ہی اس کے عزائم اور اساسی طریق کار کے مخالف ہو گئے۔ حیدر آباد گئے۔ تو وہاں بھی ہر ایک سے بیزار اور ایک عجیب ذہنی کشمکش میں مبتلا تھے۔ ندوہ آئے۔ تو یہاں بھی ہر وقت علماء سے دست بگریباں رہتے تھے۔ انہوں نے اپنے والد سے، شکایت و اختلاف کے باوجود بڑی سعادتمندی

# علیگڑھ پہ یلغار

ندوے کی بساط پہ پہلی بڑی بازی شبلی نے ۱۹۱۲ء کے آغاز میں کھیلی۔ لیکن ان دنوں ان پہ ایک عجیب نشۂ بیکار چھایا ہوا تھا۔ اور ٹھیک اسی زمانے میں وہ ایک وسیع بساط پہ اس سے ایک بہت بڑی بازی کھیل رہے تھے!

یہ بازی اسلامی ہندوستان کی قیادت کی بازی تھی۔ اور ان کا مدِمقابل ان کا پرانا ممدوح۔ علی گڑھ۔ تھا!

ہم شبلی کے خیالات کی اس تبدیلی کو نمایاں کر چکے ہیں جس کے تحت ان کو یقین آ گیا۔ کہ قومی مسائل کا حل قدیم یا جدید سے نہیں۔ بلکہ جدید آمیز قدیم سے ہو گا۔ اور اس خیال کو انہوں نے ندوہ میں عملی صورت دینی چاہی۔ فی نفسہ یہ اقدام نیک تھا۔ قومی ہی خواہی کے جتنے بھی ادارے ہوں۔ بشرطیکہ وہ خاموشی سے اپنا کام کئے جائیں۔ اور قومی خدمت کے بجائے ایک دوسرے سے وقفِ پیکار نہ ہو جائیں۔ قوم کے لئے مفید ہو سکتے ہیں۔ لیکن شبلی کی دماغی ساخت اور ابتدائی نشو و نما کا تقاضا تھا۔ کہ وہ قومی خدمت کے میدان کو بھی ہم اور اغیار' ہم اور حریف' اس طرح کے نبرد آزما پیمانوں سے ناپیں۔ ایک تو وہ نسل کے راجپوت تھے۔ پھر مولینا محمد فاروق

سے ہوگئی۔ شبلی اس کی نسبت مہدی حسن کو لکھتے ہیں :-

قرآن میں ہے۔ کہ یہودی ذلیل وخوار بنا دئے گئے لیکن کیا ۵ دسمبر ۱۹۱۲ء[1] کے بھی
جس دن کہ .. (عطیہ) ایک یہودی کو ہاتھ آئی مشہور کیا گیا ہے۔ کہ وہ مسلمان ہوگیا
ہے۔ اس لئے تو نہیں کہ ع۔ میں ہوا کافر تو وہ کافر مسلماں ہوگیا
خیر ع سبحہ را زنار کردست و کند

شبلی نے نکاح میں تو شرکت نہیں کی لیکن اگلے سال جب وہ بمبئی گئے۔ تو دولہا دلہن سے اکثر ملاقاتیں رہیں۔ ایک صحبت کا ذکر عطیہ صاحبہ کی ڈائری میں بھی ہے :-

۳ جون ۱۹۱۳ء۔ اس شام کو تمام شام مولینا شبلی نے ہمارے ہاں گذاری۔ انہوں نے ایک رباعی میرے لئے کہی۔ اور ایک رحمین کے لئے!

عطیہ کی جو شادی پر کسی نے نکتہ چینی کی — کہا میں نے کہ جاہل ہے یا احمق ہے یا نادان ہے
بتان ہند کافر کر لیا کرتے ہیں مسلم کو — عطیہ کی بدولت آج اک کافر مسلمان ہے

شبلی از زبان سیموئیل (رحمین) :-

ایک مدت سے مجھے شوق ہے تصویروں کا — اس سے بڑھ کر کوئی تفریح کی تدبیر نہ تھی
تھی عطیہ کی بھی خواہش کہ مرقع میں مرے — اور سب کچھ تھا فقط حسن کی تصویر نہ تھی

---

[1] عطیہ بیگم صاحبہ کی ڈائری میں نکاح کی تاریخ ۲۵ نومبر ۱۹۱۲ء درج ہے

ندوہ کی کشمکش اور مخصوص کے ساتھ ساتھ شبلی کی دوستیاں برابر قائم تھیں۔ ہم اُن کے اس پُر درد خط کا ذکر کر چکے ہیں۔ جس میں انہوں نے اپنے رفقائے کار سے تنگ آکر، اسی زمانے میں، اپنے رفیقِ کار اور محبِ خاص، مولانا ابوالکلام آزاد سے فریاد کی تھی۔ عطیہ سے وہ خط و کتابت بھی جاری تھی۔ انہوں نے شبلی کو ۱۹۱۰ء کے شروع میں جو "غضب آلود خط" لکھا تھا۔ اس سے شبلی کے آبگینۂ دل کو بڑا صدمہ پہنچا۔ اور انہیں نظر آگیا۔ کہ امیدوں اور آرزوؤں کے جو محل وہ بنا رہے تھے۔ ان کی بنیاد ریت پر تھی۔ لیکن خوابہائے رنگیں پریشاں ہو جانے کے بعد بھی رسمی، دوستانہ مراسم قائم رہے۔ بلکہ اس سال کے آخر میں شبلی کو ایک ایسا موقع میسر آیا جس کی بدولت وہ ان مراسم کو زیادہ مستحکم کر سکے۔ دسمبر ۱۹۱۰ء میں الہ آباد میں نمائش تھی۔ اور عطیہ بیگم اس سلسلے میں وہاں تشریف فرما تھیں۔ شبلی بھی الہ آباد پہنچ گئے۔ اور عطیہ صاحبہ سے اکثر ملتے رہے۔ ان ملاقاتوں پر خطوطِ شبلی سے تو کچھ روشنی نہیں پڑتی۔ لیکن ان کی نسبت عطیہ بیگم کی اپنی ڈائری میں ذیل کا اندراج ہے۔

نمائش الہ آباد۔ دسمبر ۱۹۱۰ء

ان ایام میں مولانا شبلی بھی تشریف رکھتے تھے۔ اور اکثر ہماری ملاقات کے لئے آتے تھے۔ اور بلا ناغہ ایک خوان عمدہ اور اعلےٰ پکوان کا بھیجتے تھے۔ بیچارے بڈھے میاں۔ گو کہ پرانی وضع کے ہیں۔ مگر خیالوں کی وسعت ایسی ہے کہ کاش آج کل کے نئی روشنی والوں میں ذرہ سی یہ بات ہوتی۔

---

نومبر ۱۹۱۲ء میں عطیہ بیگم کی شادی ایک یہودی آرٹسٹ مسٹر سیموئیل رحمین

شکائتیں بیان کیں۔ ایک دوسرے کی تسلی کی گئی۔ اور منقدس علما آپس میں گلے ملے۔ الندوہ میں شائع شدہ مضامین کے جن خیالات و عقائد کے علما شاکی تھے۔ ان سے پرہیز کا اعلان کیا گیا۔ علمائے دیوبند سے علانیہ معذرت کی گئی۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ دلوں کا غبار نہیں گیا۔ مولینا شبلی اس مصالحت کے بعد شروانی کو آنے والے سالانہ جلسہ کی نسبت لکھتے ہیں۔ "ندوہ کی بساط پر یہ آخری بازی ہے۔ جس پر اس کی موت و حیات کا مدار ہے"

سالانہ جلسہ جو مارچ ۱۹۱۲ء میں منعقد ہوا۔ ایک بڑا پررونق اور کامیاب جلسہ تھا۔ اس کی صدارت کے لئے مصر سے المنار کے ایڈیٹر سید رشید رضا تشریف لائے تھے۔ ان سے پہلے 'دورِ حاضر میں مصر یا دوسرے ممالک اسلامی کی کوئی برگزیدہ ہستی ہندوستان کی اسلامی تحریکوں میں شرکت کے لئے یہاں نہیں آئی تھی۔ اس لئے ان کی آمد پر بڑا جوش پیدا ہوا۔ اور اطرافِ ملک کی مشہور ہستیاں جمع ہو گئیں۔ جلسے میں بعض بڑی مفید تجویزیں منظور ہوئیں۔ اور مولینا ابوالکلام اور مولینا شبلی کی پُراثر تقریروں نے حاضرین کو مسحور کر دیا۔

اس جلسے سے مولینا شبلی کا اثر و رسوخ بڑھ گیا۔ اور انہوں نے ارکانِ ندوہ کو دکھا دیا کہ خواہ ندوہ کے اندر یا ٹھیٹھ مذہبی حلقوں میں ان کی قدر نہ ہو لیکن اطرافِ ملک میں ان کا اثر و رسوخ بے انتہا ہے۔ بظاہر تو مولینا کی یہ بازی کامیاب رہی۔ لیکن ندوہ کی بساط پر اُن کی قسمت میں بالآخر شکست لکھی ہوئی تھی۔ مگر اس آخری فیصلے میں ابھی کچھ دیر تھی!

---

[1] الندوہ مئی ۱۹۱۰ء

آپس کی اس کشمکش کا یہ نتیجہ نکلا۔ کہ ندوہ کے اکثر ارکان شبلی کو ندوہ سے نکالنے کے درپے ہو گئے۔ ان لوگوں نے چاہا کہ ایک کمیشن اس امر کی تحقیق کرے۔ کہ ندوہ کے طلبا مذہبی امور کے کیوں پابند نہیں ہوتے۔ اور چونکہ ان کے نزدیک شبلی کی صحبت کو اس میں بڑا دخل تھا۔ اس لئے یہ تجویز ہوئی کہ ان کی بھی شہادت لی جائے۔ مولینا شبلی نے اس تجویز کی مخالفت کی۔ اور اس پر عمل نہ ہوا لیکن اس سے ان کی شہرت کو بہت ضعف پہنچا۔ وہ ایک خط میں مولینا شروانی کو لکھتے ہیں:۔

> کمیشن کی شہرت نے بہت برا اثر پیدا کیا۔ اول تو تمام شہر میں مشہور ہے کہ فلاں شخص علیحدہ کر دیا گیا۔ دوسرے اس کی پختگی کے لئے شاہ سلیمان صاحب وغیرہ ہر جگہ یہ چرچا پھیلا رہے ہیں۔ کہ فلاں شخص کی نسبت تمام ہندوستان میں بدعقیدگی اور الحاد کا شبہ عام ہو گیا ہے۔ اس لئے اب اس کے انتساب سے ندوہ کو نقصان پہنچ رہا ہے اور پہنچے گا۔

اس کے بعد ارکان نے فیصلہ کیا۔ کہ ایک خاص جلسہ انتظامیہ منعقد کر کے مولینا کو برطرف کر دیا جائے۔ چنانچہ جلسے کی تاریخ مقرر ہو گئی۔ اور چونکہ مجلس انتظامیہ کی اکثریت مولینا شبلی کے خلاف تھی۔ اس لئے اُن کی برطرفی کی تجویز کا پاس ہو جانا یقینی تھا۔ لیکن مولینا کے مخالف سادہ دل مولوی لوگ تھے۔ اور مولینا نے وکالت کا امتحان پاس کیا ہوا تھا۔ انہوں نے جلسے کو ہی خلافِ ضابطہ قرار دیا۔ اور مجمع کو بے نیلِ مرام منتشر ہونا پڑا!

اس کے بعد ندوہ کے محسن کرنل عبدالمجید خاں نے ارکان کے درمیان مصالحت کی کوشش کی۔ ان کے سامنے ایک انتظامی جلسہ میں فریقین نے اپنی اپنی

لمحاتِ فرصت کا بچاؤ شروع کیا۔ سید سلیمان کہتے ہیں۔ کہ مولینا کے دروازے پر
جلی قلم سے یہ اعلان چسپاں رہتا تھا۔

چار بجے سے پہلے ملنے کی اجازت نہیں۔

شبلی نے تضیعِ اوقات سے بچنے کے لئے جو طریقہ سوچا تھا۔ وہ ٹھوس مصلحتوں اور قومی بہی خواہی پر مبنی تھا۔ اور فی الحقیقت قوم شاہراہِ ترقی پر جبھی قوموں کا اسی وقت مقابلہ کر سکے گی۔ جب تمام افراد (اپنی اغراض کے لئے ہی نہیں بلکہ قومی بہبودی کی خاطر) اپنے اوقات اور اپنی صلاحیتوں کا بہترین استعمال کریں گے۔ لیکن ہندوستانی مسلمانوں میں جو سب سے قیمتی شے یعنی وقت ہی کو سب سے ارزاں چیز سمجھتے ہیں۔ اور جہاں بیکار لوگوں کی بیکار باتوں میں مصروف اشخاص کے وقت کا بیدردانہ خون ایک شعارِ قومی کی حیثیت رکھتا ہے۔ یہ مصلحتیں کون سمجھے۔ شبلی علی گڑھ میں تھے۔ تو وہ "خشک اور مغرور" گنے جاتے تھے۔ لیکن جب ندوہ کے قدیم الخیال علما ان کے دروازے پر اوقاتِ ملاقات کا اعلان پڑھتے ہوں گے۔ تو دل ہی دل میں کہتے ہوں گے۔ کہ یہ ایک عجیب قسم کا مولوی ہے۔ جس سے ملاقات پر اسی طرح پابندیاں ہیں۔ جس طرح کلکٹر ضلع سے ملنے کے لئے!

شبلی ندوہ میں تھے۔ تو ان کی خامیاں اور خوبیاں دونوں ان کے رفقائے کار کی نظر میں کھٹکتی تھیں ؎

نہ جانوں نیک ہوں یا بد ہوں پر صحبت مخالف ہے
جو گل ہوں تو ہوں گلخن میں جو خس ہوں تو ہوں گلشن میں

ایک بار دارالعلوم میں ایک بڑے مدرّس کے سامنے زمین پر آم کے چھلکے دیکھے۔ تو فرمایا "آپ چھلکے کسی برتن میں کیوں نہیں رکھتے" انہوں نے کہا "بھنگی آئیگا تو اٹھالے جائیگا" بولے کہ "مولوی پہلے لکھتے ہیں۔ پھر مٹاتے ہیں"

اس اختلافِ معاشرت کے علاوہ جو ایک نفیس پسند رئیس زادے اور عام مفلوک الحال، قدیم الخیال علما کے درمیان ناگزیر تھا۔ عام لوگوں کو شبلی کا طریق کار بھی کھٹکتا ہوگا۔ شبلی ازل سے بلند ارادے لے کر آئے تھے۔ علی گڑھ نے ان کی منزلِ مقصود متعین کردی۔ اب ان کی ساری کوششیں اپنے منتہائے نظر کیلئے وقف تھیں۔ لیکن ان کی منزل اتنی بلند تھی۔ اور فرصت اس قدر قلیل۔ کہ انہیں اپنے وقت کا استعمال بڑی کفائت شعاری سے کرنا پڑتا تھا ؎

ایک ایک قطرے کا مجھے دینا پڑا احساب
خونِ جگر ودلیعتِ مژگانِ یار تھا!

شبلی نے بڑی خوشی سے، اپنے مقصدِ بلند کے لئے اپنے اُوپر پابندیاں عاید کرلیں۔ اور اپنے صرفِ اوقات کی کڑی نگرانی شروع کی۔ وہ علی گڑھ میں ہی تھے۔ تو ان کے ملنے والوں کا دائرہ بہت محدود تھا۔ اور سوائے علمی گفتگو کے وہ کسی چیز کو پسند نہ کرتے۔ بلکہ ان کے اور سید محمود کے اخیر عمر کے بگاڑ کا ایک سبب یہ بھی تھا۔ کہ اس زمانے میں سوءِ مزاج کے سبب سید محمود جدھر نکل جاتے گھنٹوں اس کے پاس بیٹھ کر گپ شپ میں مشغول رہتے۔ اور وقت ضائع کرتے۔ مولینا ان کی اس عادت سے زِچ ہوگئے۔" علی گڑھ میں تو شبلی پھر ایک ملازم تھے۔ ندوہ آئے۔ تو یہاں ان کی حیثیت ایک افسر کی تھی۔ اور اُنہوں نے افسرانہ انداز سے اپنے

تھی۔ لیکن عام بُود و باش اور رہن سہن میں ان میں قدیم طرز کے علما میں بہت کم چیزیں مشترک تھیں۔ شبلی ایک رئیس کے بیٹے تھے۔ علی گڑھ میں جس ماحول میں رہے۔ وہ "ملایانِ مکتبی" کے مقابلے میں ضرور امیرانہ سمجھا جائے گا۔ حیدر آباد میں وہ ایک بلند مرتبہ سرکاری افسر تھے۔ "ان کے تین بھائی کامیاب وکیل اور بیرسٹر اور انگریزی طرزِ معاشرت کے دلدادہ تھے۔" ان سب باتوں نے انہیں ایک ایسے طرزِ رہائش کا عادی کر دیا تھا۔ جو قدیم طرز کے علما کو بالکل انوکھا معلوم ہوتا تھا۔ یہ صحیح ہے۔ کہ آخر عمر میں ان میں بڑی سادگی آگئی۔ لیکن عین اس زمانے میں بھی جب وہ گراں زندگی کو قومی ترقی کا بڑا مانع قرار دیتے تھے۔ اور سرسید کو اس کا سبب سمجھتے تھے۔ اس وقت بھی وہ اپنے بھائی کو لکھتے ہیں۔ "اگر میرا قیام اعظم گڑھ میں ہُوا۔ تو ایک وکٹوریہ فٹن کی بھی ضرورت ہوگی۔" جس زمانے میں وہ قائم مقام نقل نویس تھے۔ اور دس روپے ماہوار تنخواہ پاتے تھے۔" اس وقت بھی وہ گھر سے کچہری تک پیدل نہ جاتے تھے۔ اور دس روپے کی تنخواہ میں سے نو روپے گھوڑا گاڑی کے کرائے میں اُٹھ جاتے تھے۔ اخیر عمر میں جب انہوں نے برادرانِ وطن کے کام کرنے کے طریقے غور سے دیکھے۔ تو ان کی طبیعت میں بڑی سادگی آگئی۔ لیکن مزاج کی نفاست پسندی اب بھی باقی تھی۔ اور ان میں اور قدیم طرز کے کوتاہ کیسہ' اور سادہ 'بے تکلف علما میں ردوکد کے کئی موقع نکلتے ہوں گے۔ سید سلیمان لکھتے ہیں۔ "ان کو بعض مولویوں اور عربی خوانوں کی پست ہمتی اور عدم صفائی وغیرہ سے سخت تنفر تھا۔ اس لئے علی الاعلان اس کی بھی بُرائی کرتے تھے۔" انہوں نے اس قسم کا ایک واقعہ بیان کیا ہے جس سے شبلی اور عام علما و مدرسین کے رنگِ طبائع کا اختلاف نظر آجاتا ہے:۔

کے صاحبزادے اور محدثین دہلی ندوہ دیوبند کی ان روایات کے شیدا تھے۔ جن کے تحت مذہبی علما میں سب سے پہلے یہ دیکھا جاتا ہے۔ کہ ان کی اپنی زندگی کیسی ہے؟ تقویٰ اور پرہیزگاری میں ان کی کیا حالت ہے اور ظاہری اعمال اور باطنی پاکیزگی میں ان کا کیا درجہ ہے؟ ان باتوں میں مولینا شبلی عام دنیاداروں سے بھی پیچھے تھے۔ ان کا مذہبی جوش اور علم و فضل بے اندازہ تھا۔ لیکن قدیم علما کے نزدیک ان باتوں سے سیرت کی کوتاہیوں کی تلافی نہیں ہوتی۔ چنانچہ مولوی خلیل الرحمٰن نے اُن کی صحبت کو طلبا کے لئے سخت مُضر قرار دیا۔ اور ندوہ کے دیگر ارکان اور بہی خواہ (مثلاً شاہ سلیمان پھلواری شریف والے) بھی شبلی کو قریب سے دیکھنے کے بعد مولوی خلیل الرحمٰن کے ہمخیال ہوگئے۔

شبلی کے عقائد و اعمال میں کئی چیزیں ایسی تھیں۔ جو علمائے ندوہ کو بجا طور پر کھٹکتی تھیں۔ لیکن صرف شبلی کی کمزوریاں ہی وجہ اختلاف نہ تھیں۔ بلکہ شاید ان کی بعض خوبیاں بھی ایک ناسازگار ماحول میں مخالفت کا سبب بن گئیں۔ قدیم طریقہ تعلیم کی حمایت اور قوم کی محبت شبلی کو علما کے دائرے میں لے گئی

---

ملہ شبلی نے بعض خطوں میں لکھا ہے۔ کہ مولوی خلیل الرحمٰن ناظم بننے کے لیئے انکی مخالفت کرتے تھے لیکن یہ امر غور طلب ہے۔ کہ جونہی شبلی کی آنکھیں بند ہوئیں مولوی خلیل الرحمٰن نے مجلس اصلاح ندوہ کے ایما پر (جو شبلی کے حامیوں کی ایک جماعت تھی) فوراً نظامت سے استعفےٰ دے دیا۔ اس سے ظاہر ہے۔ کہ انہیں نظامت عزیز نہ تھی۔ بلکہ انکا منتہائے مقصود فقط ایک غیر ثقہ ہستی سے ایک مذہبی دارالعلوم کو آزاد کرانا تھا۔

ایک قطعی دلیل ہو جاتا ہے۔ کہ وہ شخص غیور، روشن خیال، بیدار مغز اور دور بین ہے لیکن سرور صاحب اور علما کے نقطۂ نظر میں جو بنیادی فرق ہے۔ وہ آگے چل کر انکے مضمون سے ٹپک پڑتا ہے۔ عطیہ بیگم کے نام شبلی کے خطوط کا ذکر کرتے ہوئے وہ لکھتے ہیں:۔

شبلی جذباتی آدمی تھے۔ پھر شاعر تھے۔ اچھی پڑھی لکھی خواتین سے متاثر ہوتے۔ وہ ان کی صحبت سے لطف اٹھاتے۔ اور زندگی میں اچھے کام کرنے کا ولولہ حاصل کرتے!

سرور صاحب اور علما کے نقطۂ نظر میں جو فرق ہے۔ وہ انہی فقروں سے عیاں ہو جاتا ہے۔ سرور صاحب کے نزدیک اس بات میں کوئی قباحت نہیں۔ کہ ایک شخص الندوہ کے صفحات پر تو پردہ کے حق میں زوردار مضمون لکھے۔ اور جب علما کی محفل سے دور ہو۔ تو بے پردہ خواتین کی صحبت سے لطف اٹھائے۔ بلکہ زندگی میں اچھے کاموں کا ولولہ حاصل کرنے کے لئے اس صحبت کا محتاج ہو!

ہم یہ نہیں کہتے۔ کہ سرور صاحب کا نقطۂ نظر ضرور غلط ہے۔ (اور ذاتی طور پر تو ہم بمبئی والے معاملے میں شبلی کو قابل الزام نہیں، قابل رحم اور مستحق ہمدردی سمجھتے ہیں)۔ لیکن یہ بھی تو انصاف سے بعید ہے۔ کہ ہم علما کو اس لئے تنگ نظر اور تاریک الذہن سمجھیں۔ کہ وہ ایک ایسے شخص کو، کم از کم، مذہبی علما کا سرگروہ ہونے کا اہل نہیں سمجھتے!

شبلی کے عقائد اور ان کی عملی زندگی پر اعتراض کرنے والوں میں مولوی خلیل الرحمٰن سہارنپوری سب سے آگے تھے۔ وہ مولانا احمد علی محدث سہارنپوری

علماء کی ایک جماعت جو متکلمین کی آراء و تحقیقات سے بے خبر تھی۔ ایک مذہبی تعلیم گاہ کی صدارت کے لئے ان کو موزوں نہیں سمجھتی تھی۔

عملی زندگی کی نسبت بھی انہی کا بیان ہے :۔

پھر اس اظہار میں بھی کوئی پردہ نہیں کہ مولینا میں وہ پابندی و اتقا اور مذہبی تورع و تقدس جو علمائے دین کا خاصہ ہے نہیں تھا۔ اور اس لئے ان علماء کی نگاہوں میں جو ان چیزوں کے دیکھنے کے عادی تھے۔ مولینا کا رنگ کھٹکتا تھا۔ اور اسی بنا پر وہ طلبہ کے لئے ان کی تعلیم و صحبت کو سخت مضر سمجھتے تھے۔

شبلی سے ثقہ علما کو جو شکائتیں تھیں۔ ان کا بیان شبلی کے جانشین نے نہایت دیانتداری اور بڑی وضاحت سے کر دیا ہے۔ اور واقعہ یہ ہے۔ کہ اگر سید سلیمان از خود' ان باتوں کا اعتراف نہ کرتے۔ تب بھی' جو کچھ انہوں نے کہا ہے' اس کی تائید میں اس طرح کی قطعی شہادتیں موجود ہیں۔ کہ اس سے انکار ممکن نہیں لیکن شبلی کے پرجوش عقیدت مندوں کا ایک طبقہ ایسا بھی ہے۔ جو شبلی کے خلاف ایک لفظ سننا گوارا نہیں کرتا۔ خواہ اس کے لئے واقعات ہی کا کیوں نہ گلا گھونٹنا پڑے۔ اور شبلی سے فرط عقیدت نباہنے کے لئے کتنے ہی عُلماء و صُلحا پر تبرہ لازم آئے!

پروفیسر آل احمد سرور (اعظم گڑھی؟) اپنے ایک مضمون میں لکھتے ہیں :۔

پرانے رنگ کے علما شبلی سے ناراض تھے یہی ہمارے نزدیک شبلی کی روشن خیالی' بیدار مغزی اور دور بینی کی دلیل ہے۔

پروفیسر صاحب نے اس بات کی وضاحت نہیں کی۔ کہ انہیں غریب عُلماء سے اس درجہ حسن ظن کیوں ہے۔ کہ ان کا کسی شخص سے ناراض ہونا ہی اس بات

حسب ذیل تھے۔

| | |
|---|---|
| نائب ناظم | مولوی خلیل الرحمن |
| دارالعلوم کے تعلیمی ادارے کے معتمد | مولینا شبلی نعمانی |
| دفتر مراسلات کے معتمد | مولینا عبدالحی |
| صیغۂ مال کے معتمد | منشی احتشام علی رئیس کاکوری |

قاعدے کی رو سے مولینا شبلی فقط درسیات کے صیغے کے معتمد تھے لیکن جوں جوں ندوہ ترقی کرتا گیا۔ اور اس ترقی میں شبلی کی کوششوں کو زیادہ دخل ہوتا گیا۔ اُنہوں نے نظامت کے اکثر فرائض اور حقوق سنبھالنے شروع کئے۔ اور اسے نائب ناظم (جو ناظم کی عدم موجودگی میں قائمقام ناظم سمجھے جاتے تھے) اور دوسرے معتمدوں نے پسند نہ کیا۔ مولینا شبلی لکھتے ہیں:-

> اصل یہ ہے۔ کہ منشی احتشام علی صاحب اور مولوی خلیل الرحمن صاحب بلکہ مولینا عبدالحی صاحب کو کسی قدر یقین ہے۔ کہ میں ان لوگوں کے اختیارات میں دست اندازی کرتا ہوں۔ اور ان کے کرنے کا کام خود کرتا ہوں۔ اور اس طرح وہ نمایاں نہیں ہوتے۔

اس سے بھی بڑھ کر مذہبی عقائد اور عملی زندگی کا مسئلہ تھا۔ پہلے کی نسبت سید سلیمان ندوی لکھتے ہیں:-

> مولینا کی تصنیفات میں علم الکلام اور الکلام ایسی دو کتابیں تھیں جو مصنف کی ہزار احتیاطوں کے باوجود علماء کے نزدیک اعتراض کے قابل تھیں۔ ان کے محض مباحث ٹھیٹھ مذہبی خیالات کے سراسر خلاف تھے۔ اس لئے

اکبر الجرائم قرار دی گئی ہے۔ اور سب پر مستزاد الحاد اور زندقہ۔ جن عقائد کا مجھ سے اقرار کرایا جائے گا ان میں کرامات الاولیاء حق۔ حالانکہ میں تو کرامات الشیاطین حق کا بھی قائل ہوں۔ ہاں انہیں جرائم میں ابوالکلام کی محبت بھی ہے۔"

عام طور پر خیال کیا جاتا ہے۔ کہ شبلی کا اراکین سے اختلاف نصاب اور انگریزی کے مسئلے پر تھا۔ لیکن یہ اختلاف انہیں ندوہ آنے سے پہلے تھا۔ اور مولینا حبیب الرحمٰن خاں شروانی کی مدد سے دور ہو چکا تھا۔ مولینا کی تمام تعلیمی اصلاحیں کوئی پانچ برس سے ندوہ میں جاری تھیں۔ اور ان کے اس زمانے کے بڑے مخالف تو خود اصلاح نصاب میں ان کے حامی و ہمخیال تھے۔ مولینا شبلی نے ندوہ کے سالانہ اجلاس منعقدہ ۱۹۱۲ء میں کہا۔

ہمارے مولینا خلیل الرحمٰن صاحب جو یہاں بیٹھے ہوئے ہیں۔ ایک متقشف زاہد ہیں۔ مگر جس وقت انگریزی داخل کرنے کا مسئلہ درپیش ہوا۔ تو آپ بھی تشریف رکھتے تھے۔ اگر میرا حافظہ غلط نہیں ہوا ہے (۵۵ برس کی عمر کی وجہ سے) تو مجھے یاد ہے کہ آپ نے کاملاً اس سے اتفاق کیا تھا۔ اور کہا تھا۔ کہ بے شک انگریزی زبان داخل ہونی چاہیئے۔ صرف یہی نہیں بلکہ دوبارہ دوسرے جلسہ میں لکھنؤ میں یہ بات پیش ہوئی کہ بجائے غیر ضروری اور غیر لازمی ہونے کے انگریزی لازمی اور کمپلسری کر دینی چاہیئے۔ تو اس وقت بھی آپ نے شرکت اور تائید کی۔

شبلی اور ان کے رفقائے کار کے درمیان جو اسباب اختلاف تھے۔ ان میں شاید ایک حد تک تو ذاتیات کو دخل تھا۔ ندوہ کے بڑے اراکین اس زمانے میں

علمی حالت۔ اس سے بہتر نہ تھی شبلی جون ۱۹۱۱ء کے ایک خط میں کہتے ہیں:۔

بہرحال دارالعلوم سے اب ہاتھ دھونا چاہیئے۔ جب تک کوئی ماہرفن نہیں آئیگا۔ علمی مذاق نہیں پیدا ہوسکتا۔

بورڈنگ ہاؤس کا حال اس سے بدتر تھا۔ جب محکمہ تعلیم کے افسر معائنہ کے لئے آنا چاہتے۔ تو شبلی انہیں اس خیال سے ٹال دیتے۔ کہ ندوہ اور بورڈنگ کی اس حالت میں انہیں بلا کر کیا دکھائیں۔ اور جب بالآخر شبلی کے انتساب کے آخری ایام میں وہ آئے۔ تو انہوں نے بورڈنگ ہاؤس کی نسبت لکھا۔ کہ یہ ایک خرگوش خانہ سے بہتر نہیں۔ اور چھ صفحوں کی سخت رپورٹ" میں صاف کہہ دیا۔ کہ اگر یہ حالت رہی۔ تو سرکاری گرانٹ بند ہوجائے گی۔

لیکن ندوہ کی سب سے دکھتی رگ طلبا اور اساتذہ کی مذہبی حالت تھی۔ جو لوگ ندوہ کا اندازہ ذوقِ الندوہ کے مضامین اور سالانہ جلسوں کی دھواں دھار تقریروں سے کرتے۔ ان کے نزدیک تو ندوہ اسلامی ہندوستان کا سب سے بڑا مذہبی مرکز تھا لیکن ندوہ کی چار دیواری میں مذہب کا جو حال تھا۔ اس کا بیان علامہ شبلی کی اپنی زبان سے سنئے:۔

اس میں کچھ شبہ نہیں کہ طلبہ میں تقدس کا اثر نہیں ہے۔ آپ نے مجھ سے بیان کیا تھا۔ کہ ایک دفعہ ندوہ کے لڑکے ڈیپوٹیشن کے طور پر بھیکن پور بھی گئے تھے۔ ان کی وضع سے آپ نے سمجھا کہ علی گڑھ کے لڑکے ہیں۔ یہ میری موجودگی سے قبل کا زمانہ ہے۔ اس کی وجہ۔ میں نے بہت سوچا اس کے سوا کوئی نہیں ابتدا

---

[1] مکاتیب شبلی حصہ اول صہ ۲۴۳

کی جو دیوبند سے نا واقف تھی۔ اور علی گڑھ سے بدظن کی جا رہی تھی۔ ندوہ کی طرف آنکھیں اٹھتیں۔ اور مولانا عام جلسوں میں کہنے لگے "کہ اگر اس وقت کوئی چیز مرجع ہو سکتی ہے۔ جو سنٹر قرار دیا جا سکتا ہے۔ تو وہ ندوہ ہے[1]" اور دیوبند وغیرہ کے ہوتے ہوئے الندوہ کے صفحات میں دعوے کرنے لگے "کہ ندوۃ العلماء" تمام ہندوستان میں سب سے بڑی مقتدر مذہبی جماعت ہے"

اس زمانے میں ندوہ کا ڈنکا چاروں طرف بج رہا تھا لیکن ندوہ کے حریف دیوبند کا رسالہ القاسم بار بار لکھتا[2] تھا کہ آواز دہل از دور خوش است" والا معاملہ ہے۔ اور فی الواقع اگر مولانا کے اپنے خطوط غور سے پڑھیں۔ تو خیال ہوتا ہے۔ کہ یہ طعن حقیقت پر مبنی تھا۔ ندوہ کی مالی خوش انتظامیوں کا جو حال تھا۔ اس کی نسبت مولانا شبلی ایک خط میں لکھتے ہیں :-

> ندوہ کی حالت نہایت ابتر ہے۔ شاہ جہاں پور کی جائداد پر عدالت قبضہ دلا چکی۔ لیکن ہمارے ہاں کوئی خبر نہیں ہوتا۔ جب دو چار خط معتمد مال کو میں اور مولوی عبدالحی صاحب لکھتے ہیں تو اک ذرا چونک کر پھر رہ جاتے ہیں۔ وہ اولاً تو کام کے عادی نہیں۔ اگر ہوں تو ان کو اپنا کام کیا کم ہے۔
>
> للت پور میں ایک شخص نے دو سال ہوئے مکان وقف کیا تھا۔ اب اس کا خط آیا کہ کوئی خبر نہیں لیتا۔ میں کیا کروں۔ یہی اور بہت سے مالی معاملات کا حال ہے

---

[1] خطبات شبلی صر ۱۴۲ [2] خطبات شبلی جلد ہشتم صر ۲۰

الوداع کے لیے موجود تھے۔ گاڑی روانہ ہونے لگی۔ تو انہوں نے دفور جوش میں چاہا کہ ڈاکٹر انصاری کے پاؤں کا بوسہ لیں لیکن ڈاکٹر صاحب نے اس وقت بوٹ پہن رکھے تھے۔ علامہ انہی سے لپٹ گئے۔ لب سے ایڑیوں کے بوسے لئے۔ آنسوؤں سے ان کے گرد وغبار کو دھو دیا۔ اور اس طرح اس مجسمہ جوش و جاں بازی نے اپنے سوزِ دروں کو ٹھنڈا کیا۔

جب ڈاکٹر انصاری کا وفد واپس آیا۔ تو مولینا بمبئی میں تھے۔ اس وقت ہال خیر مقدم کا جو جلسہ ہوا تھا۔ اس میں مولینا نے ایک نظم پڑھی۔

ادا کرتے ہیں ہم شکرِ جنابِ حضرت باری

کہ آئے خیریت سے ممبرانِ وفدِ انصاری

اس وقت نئی نسل میں ندوے کی شہرت نصف النہار پر تھی۔ اُردو نثر کے پانچ "عناصر خمسہ" میں سے تین ختم ہو چکے تھے۔ اور ایک خاموش تھا۔ صرف مولینا شبلی ہی ایسے تھے۔ جن کا قلم اس وقت حرکت میں تھا۔ اور وہ اس قلم سے ندوے کی شہرت اور اہمیت بڑھا رہے تھے۔ ندوہ کے سالانہ جلسے بڑی دھوم دھام سے ہوتے تھے۔ قانون وقف علی الاولاد کے نفاذ میں اگرچہ اصل کام جسٹس امیر علی اور مسٹر محمد علی جناح نے کیا تھا لیکن جو لوگ فقط ارباب ندوہ کی تحریریں یا اُردو کے وہ اخبارات پڑھتے، جن کا منبع علم یہی تحریریں تھیں۔ تو وہ سمجھتے کہ سارا فیض ندوے کا ہے۔ اسی طرح اگرچہ اشاعت اسلام کے معاملے میں ندوہ کو ذرہ بھر عملی کامیابی حاصل نہ ہوئی لیکن جہر کیت سکیمیں تو بڑی بڑی تھیں۔ اپنی نئی نسل

---

ملاحظہ ہو حیات شبلی صہ ۵۹۵

اس کی سیاسی اہمیت بہت زیادہ تھی۔ اس کی مشکلات نے اسلامی ہندوستان کو بڑا متاثر کیا۔ مولینا شبلی کو ترکوں سے شروع سے غیر معمولی محبت تھی۔ ان پر ترکی کے مصائب دیکھ کر اور عالم اسلام پر آنے والے مصائب کا خیال کر کے جو اثر ہوا۔ اس کا اظہار انہوں نے نومبر ۱۹۱۲ء میں ایک بڑی پُر درد نظم میں کیا۔ جو اردو زبان کے سیاسی ادب میں ایک تاریخی حیثیت رکھتی ہے ؎

حکومت پر زوال آیا تو پھر نام و نشاں کب تک
چراغ کشتۂ محفل سے اٹھے گا دھواں کب تک
قبائے سلطنت کے جب فلک نے کر دئے پرزے
فضائے آسمانی میں اڑیں گی دھجیاں کب تک
مراکش جا چکا فارس گیا اب دیکھنا یہ ہے
کہ جیتا ہے یہ ٹرکی کا مریض سخت جاں کب تک
یہ سیلاب بلا بلقان سے جو بڑھتا آتا ہے
اسے روکے گا مظلوموں کی آہوں کا دھواں کب تک

اور پھر آگے چل کر خیال ظاہر کیا۔ کہ یہ لڑائیاں ملکی یا سیاسی نہیں۔ مذہبی ہیں۔ اور صلیبی جنگ کی حیثیت رکھتی ہیں۔ بلادِ مغرب سے خطاب ہے۔ ؎

کہاں تک ہم سے لوگے انتقام فتح ایوبی
دکھاؤ گے ہمیں جنگِ صلیبی کا سماں کب تک
سمجھ کر یہ کہ دھندلے سے نشانِ رفتگاں ہم ہیں
مٹاؤ گے ہمارا اس طرح نام و نشاں کب تک

پھر مسلمانوں سے کہا ہے۔ کہ اگر ترکی مٹ گیا۔ تو اسلام مٹ جائے گا ؎

زوالِ دولتِ عثماں زوالِ شرع و ملت ہے
عزیزو فکر فرزند و عیال و خانماں کب تک
خدارا تم یہ سمجھے بھی کہ یہ تیاریاں کیا ہیں
نہ سمجھے اب تو پھر سمجھو گے یہ تیاریاں کب تک

مولینا محمد علی کی کوششوں سے ڈاکٹر مختار احمد انصاری کی سرکردگی میں ایک طبی مشن بلقان بھیجا گیا جس کے ممبر زیادہ تر علی گڑھ کالج کے زیر تعلیم طلبا تھے۔ جب ڈاکٹر انصاری اس سفر کے لئے لکھنؤ سے گزرے۔ تو علامہ شبلی بھی پلیٹ فارم پر

حاصل نہ ہوتی۔ تو وہ کب کا روس کے پنجۂ آز کا شکار ہو جاتا۔ لیکن لبرل پارٹی کے سرگروہ مسٹر گلیڈ اسٹون ایک متعصب عیسائی تھے۔ وہ اور انکی پارٹی ترکی کے خلاف تھی۔ اس کے علاوہ جب بیسویں صدی کے آغاز میں انگریزوں کو جرمنی کی طرف سے ایک خطرۂ عظیم پیدا ہو گیا۔ تو وزیر خارجیہ سر ایڈورڈ گرے نے اس خطرے کے سدِ باب کے لئے، نہ صرف فرانس، بلکہ روس سے بھی سمجھوتہ کر لیا۔ اور مراکو۔ مصر۔ ایران۔ افغانستان۔ تبت کی نسبت ایسے معاہدے ہو گئے۔ جن کے بعد برطانیہ ترکی کی مدد سے کنارہ کش ہوا۔ اور روس کا راستہ صاف ہو گیا۔ چنانچہ روس کی شہ پاکر بلقانی حکومتوں نے ترکی پر حملے کئے۔ اور ایک زمانے میں ترکی کا وجود ہی خطرے میں پڑ گیا۔

ان واقعات نے اسلامی ہندوستان میں بڑا جوش پیدا کر دیا۔ ہندوستان میں اسلامی حکومت کے زمانے میں تو عثمانی ترکوں کی خلافت کبھی تسلیم نہیں ہوئی۔ لیکن برطانوی حکومت کے دوران میں ترکی سے اسلامی ہندوستان کے روابط بڑھ گئے۔ ۱۸۵۷ء میں جب ہندوستان میں غدر برپا ہوا۔ تو برطانوی حکومت کے ایما پر سلطان روم نے ہندوستانی مسلمانوں کو انگریزوں کی حمایت کا پیغام بھیجا۔ اس کے بعد جب ۱۸۷۷ء میں جنگ روس و روم شروع ہوئی۔ تو ہندوستان میں انگریزی افسروں نے ترکی کے لئے چندے جمع کرنے کی حمایت کی۔ اور ہندوستان میں ایک عام جوش پیدا ہو گیا۔ سلطان عبد الحمید کی تحریک اتحادِ اسلامی نے ترکی اور ہندوستان کے تعلقات کو اور مضبوط کر دیا۔ اس کے علاوہ ترکی اس زمانے کی سب سے بڑی اسلامی حکومت تھی۔ اور آج کی نسبت

حرف ہوتا تھا۔ اس کا کافی حصہ پولٹیکل نظموں اور مضامین کی نذر ہوا۔ اس کے علاوہ جوں جوں وہ آگے بڑھتے گئے۔ انہیں کام کی مشکلات زیادہ نظر آنے لگیں۔ شروع میں جب وہ مغربی مصنفین کی کتابوں کے ترجمے سنتے۔ تو وہ ان کے نتائج اور قیاسات پر ایک احساس برتری سے مسکرا دیتے۔ لیکن جب انہوں نے زیادہ تحقیق شروع کی۔ تو انہوں نے دیکھا۔ کہ یورپ کی ان توپوں اور مشین گنوں کے لئے گولہ بارود تو مسلمان مصنفین نے خود مہیا کیا ہے!

نومبر ۱۹۱۲ء کے ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

یورپ کی غلط بیانیوں کا ایک دفتر ہے۔ ان کے ایک ایک حرف کے لئے سیکڑوں ورق الٹنے پڑتے ہیں۔ یہ کمبخت لکھتے تو جھوٹ ہیں۔ لیکن بے پتہ نہیں لکھتے۔ یہاں خود ہمارے سیرت نگاروں نے بہت بے احتیاطیاں کیں۔

جن دنوں مولانا سیرت نبوی کی تالیف کی تیاری کر رہے تھے۔ اس زمانے میں ہندوستان سے بہت دور بعض ایسے واقعات پیش آئے۔ جنہوں نے مولانا کو بے چین و بے قرار کر دیا۔ اور اسلامی ہندوستان کی سیاسیات کا بھی ایک عرصے کے لئے رُخ بدل دیا۔ ۱۹۱۱ء میں اٹلی نے طرابلس پر، اور ۱۹۱۲ء میں بلقان کی عیسائی ریاستوں نے خود ترکی پر حملہ کر دیا۔ ترکی سے عام طور پر برطانوی حکومت کے تعلقات دوستانہ رہے ہیں۔ برطانیہ کو ایشیا میں روس کی بڑھتی ہوئی طاقت سے خطرہ رہتا تھا۔ اس لئے وہ مغربی ایشیا میں روس کے قدیمی حریف ترکی کی مدد کرتی۔ اسی مقصد کے لئے۔ برطانیہ نے روس کے خلاف جنگ کریمیا میں حصہ لیا۔ اور عام طور پر ترکوں کی حمایت کی۔ بلکہ واقعہ یہ ہے۔ کہ انیسویں صدی میں ترکی کو برطانیہ کی حمایت

متعلق تمام مواد نگہِ تنقید سے پرکھا جائے۔ اور مغربی نکتہ چینیوں کے تمام اعتراضات کا جواب ہو۔ اس کے لئے بہت سی نایاب اور قلمی کتابیں درکار تھیں۔ مغربی مصنفین کی کتابوں کا ترجمہ بھی ضروری تھا۔ چنانچہ مولینا نے اس کام کے ماہانہ مصارف کے لئے ڈھائی سو روپے ماہوار اور خرید کتب کے لئے کچھ نقد روپے کی درخواست کی۔ مولینا کا ارادہ ایک مجلس تالیف سیرت قائم کرنے کا تھا۔ جس کے ارکان روپے سے یا دوسرے طریقوں سے مدد کریں۔ لیکن اس کی ضرورت پیدا نہ ہوئی۔ مولوی محمد امین زبیری نے، جنہوں نے اس سے پہلے بھی ندوہ کی بڑی مدد کی تھی۔ "مولینا کی اپیل حضور بیگم صاحبہ بھوپال کے کانوں تک پہنچائی" اور ریاست بھوپال سے اپریل ۱۹۱۲ء میں دو برس کے لئے دو سو روپے ماہوار منظور ہوئے۔ (جو غالباً اب تک جاری ہیں) اس کے علاوہ کتابوں کی خریداری کے لئے نواب زادہ حمید اللہ خاں (موجودہ فرمانروائے بھوپال) نے دو ہزار روپے منظور فرمائے۔

رسولِ اکرمؐ کے شیدائیوں نے مولینا کی جھولی بھر دی۔ اور انہیں اقتصادی الجھنوں سے بالکل آزاد کر دیا۔ چنانچہ سیرت کا کام شروع ہوا۔ لیکن اس کی تکمیل میں بہت دیر لگی۔ اور اس کی کئی وجوہات تھیں۔ ایک سبب تو یہ تھا۔ کہ جس پیمانے پر مولینا یہ کام کرنا چاہتے تھے۔ اس کا اور مولینا کی کمزور صحت کا تقاضا تھا۔ کہ وہ اس کام کے علاوہ باقی سب کاموں سے علیحدہ ہو جائیں۔ یہ مولینا سے ہوتا نہ تھا۔ جس وقت انہوں نے سیرت نبوی کے لئے اپیل شائع کی۔ ٹھیک اسی وقت وہ "ندوہ کی بساط پر آخری بازی" لڑنے کی تیاریاں کر رہے تھے۔ اس کے علاوہ اب انہوں نے سیاسیات کے میدان میں بھی قدم بڑھایا۔ اور جو وقت سیرت پر

دنوں رمضان کا مہینہ تھا۔ برسات کی امس اور حبس اس پر مستزاد مولینا اسی حالت میں کتابیں دیکھتے اور حوالے ڈھونڈتے نتیجہ یہ ہُوا کہ ایک آنکھ میں پانی اُتر آیا۔ اور بینائی میں ضعف آگیا لیکن اسلام کے اس شیدائی نے اپنا کام ختم کرکے چھوڑا۔ نومبر ۱۹۱۱ء کے ایک خط میں مولینا ابوالکلام آزاد کو لکھتے ہیں:۔

تمدن کے رد میں ابتداً ایک ہفتہ میں اس قدر انہماک رہا کہ ایک آنکھ میں پانی اترتا محسوس ہُوا۔ اور اب اس سے حرف نظر نہیں آتے۔ ایک آنکھ جو صحیح ہے۔ اس پر بھی بہت بار معلوم ہوتا ہے۔ اب لکھنا پڑھنا بالکل کم ہوگیا ہے۔

جرجی زیدان کی کتاب کا رد لکھنے کے بعد مولینا اپنی زندگی کی سب سے بڑی تصنیفی مہم پر متوجہ ہوئے۔ رسولِ اکرمؐ کی سوانح حیات انہوں نے ۱۹۰۳ء میں لکھنی شروع کی تھی لیکن وہ اپنی تصنیف پر مطمئن نہ ہوئے۔ اور کتاب پایۂ تکمیل کو نہ پہنچی۔ اس کے بعد جب وہ ۱۹۰۶ء میں بڑودہ گئے۔ تو مولینا محمد علی نے ن سے مارگولیتھ کی کتاب کا رد لکھنے کی خواہش ظاہر کی۔ جس نے کتب احادیث سے رسولِ اکرمؐ کی زندگی کے متعلق بڑے معاندانہ اور زہرناک نتائج استنباط کئے تھے۔ اور ۱۹۰۵ء میں آنحضرتؐ کی ایک نہایت مخالفانہ سوانح حیات لکھی تھی۔ ولینا اس وقت شعر العجم کی تالیف میں مصروف تھے۔ اس لئے معاملہ التوا میں پڑ گیا بب وہ اس سے فارغ ہوئے۔ اور بعض دوسرے واقعات کی بنا پر بھی انہیں کتاب ضرورت زیادہ محسوس ہُوئی۔ تو انہوں نے ۱۹۱۲ء کے آغاز میں سیرت نبوی لکھنے کا مم ارادہ کیا۔ اور جنوری ۱۹۱۲ء کے الندوہ میں اس کا اعلان کر دیا۔ مولینا کا رہ ایک نہایت مفصل کتاب لکھنے کا تھا۔ جس میں رسولِ اکرمؐ کی زندگی کے

ہواؤں سے معطر رہتا تھا۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ فقط دستۂ گل ہی میں ہی نہیں بلکہ
شعر العجم میں بھی "خمارِ چشمِ ساقی" ملا ہوا ہے۔ اور یہ فقط ان دونوں کی تخصیص نہیں بلکہ
اس دوران میں شبلی نے جو کچھ بھی لکھا۔ اس سے ایک خاص طرز کی نفاست حسنِ بیان
اور شائستگی ٹپکتی ہے۔ شبلی کے مضامین عالمگیر مناظرانہ قسم کے تاریخی مضامین ہیں۔
فقط تصویر کا ایک رُخ نمایاں کرتے ہیں۔ اور خالص تاریخی نقطۂ نظر سے ان پر کئی بجا
اعتراض ہو سکتے ہیں۔ لیکن انہیں پڑھئے۔ ان کے طرزِ تحریر پر غور کیجئے۔ اور دیکھئے۔
کہ ایک کامل الفن اُستاد کے ہاتھ میں ریسرچ اور تحقیق کے سنگریزے کس طرح شگفتہ
پھُول بن جاتے ہیں!!

شعر العجم کے علاوہ شبلی کی اس زمانے کی ایک دلچسپ تالیف الانتقاد ہے۔
جس میں انہوں نے عربی زبان میں جرجی زیدان کی تمدّنِ اسلامی کی تاریخ کا رد
لکھا ہے۔ جرجی زیدان اس زمانے کا ایک مشہور ادیب اور مورخ تھا۔ اس نے
پانچ جلدوں میں ایک ضخیم تاریخ تمدّنِ اسلامی لکھی تھی۔ جس میں مختلف مباحث
سے تفصیلی طور پر بحث کی تھی۔ اور ایک باب میں مولٰینا شبلی کے کتب خانۂ اسکندریہ
والے مشہور مضمون کی بھی تردید کی تھی۔ جرجی زیدان سے مولٰینا کے تعلقات
تھے۔ ان کے اپنے مضامین اس کے رسالہ الہلال میں شائع ہو چکے تھے۔
لیکن اس نے اپنی تاریخ میں اسلام اور مسلمانوں کے متعلق کئی باتیں ایسی لکھی
تھیں۔ جو مولٰینا کی حمیّتِ قومی کو ناگوار تھیں۔ مصر کے کئی علما کو بھی ان باتوں کے
جواب کا خیال آیا۔ لیکن کسی کو تکمیلِ کار کی توفیق نہ ہوئی۔ مولٰینا نے یہ کام اپنے
ذمے لیا۔ اور بڑی محنت اور انہماک سے ۱۹۱۱ء کی برسات میں ختم کیا۔ ان

سب سے زیادہ عزیز تھی۔ اور فی الواقع اس کتاب کا مرتبہ ہمارے ادب میں بہت بلند ہے۔ شبلی کی تصانیف میں سب سے زیادہ قبولیتِ عامہ اسی کو نصیب ہوئی ہے۔ لیکن شاید اس کی نسبت یہ کہا جا سکے۔ کہ اس کی مقبولیت کا سبب فقط کتاب کی ادبی اور فنی خوبیاں نہیں۔ بلکہ جن ولولہ انگیز واقعات کا اس میں بیان ہے۔ انہوں نے کتاب کو بالخصوص اس کے نصفِ اوّل کو مسلمانوں کے لئے ایک ضیافتِ دل و دماغ بنا دیا ہے۔ عہد فاروقی کے واقعات اور ایران و روما کی قدیم اور پرشکوہ بادشاہتوں کے خلاف مسلمانوں کی پیہم فتوحات، ایک اہلِ قلم کو ایسا مضمون بہم پہنچاتی ہیں۔ جسے سرسبز کرنا مشکل نہیں۔ ہمارے ادب میں اور کئی اہلِ قلم نے ان واقعات کو بیان کیا ہے (اور اگرچہ شبلی کا اندازِ تحریر کسی میں نہیں) لیکن یہ واقعات ہی ایسے ہیں۔ کہ اگر انہیں راشد الخیری کی ماہِ عجم میں، بلکہ منشی غلام قادر فصیح کی تاریخ اسلام میں بھی پڑھیں۔ تو طبیعت کو ایک خاص فرحت محسوس ہوتی ہے الفاروق کی مقبولیت میں اس کے موضوع کو بھی بڑا دخل ہے۔ اور ہمارے خیال میں شبلی کی تصانیف میں شعر العجم کا مرتبہ بھی الفاروق سے کم نہیں۔ بلاشبہ موضوع یہاں بھی خوشگوار ہے۔ (اور جیسا کہ مولینا شروانی نے ایک جگہ لکھا تھا شبلی کی کامیاب انشاپردازی کا ایک سبب یہ بھی ہے۔ کہ وہ زیادہ تر زرخیز زمینوں میں تخم ریزی کرتے تھے)۔ لیکن پھر بھی ریسرچ اور تنقید کی ایک کتاب کو، ایک کڑے علمی معیار سے بہت نیچے آئے بغیر، شگفتہ اور دلچسپ بنا دینا فقط ایک کامل انشاپرداز کا کارنامہ ہے!

جن دنوں شبلی شعر العجم لکھ رہے تھے۔ اس وقت ان کا دل و دماغ چمن زارِ بمبئی کی

صحتِ بیان۔ معلومات۔ فنی پختگی اور لفظی احتیاط میں وہ ہمارے قدیم اساتذۂ فن سے بہت پیچھے ہیں!

(شیرانی نے شعر العجم پر جو تنقید کی ہے۔ وہ بھی اسی طرز اور پائے کی ہے۔ علامہ شبلی بھی ایک پختہ کار عالم تھے۔ لیکن اُنہوں نے کام کا آغاز کیا تھا۔ اور ظاہر ہے۔ وہ اسے انتہا تک نہ پہنچا سکے۔ انہیں وہ سہولتیں میسر نہ تھیں۔ جو بعد کے علما کو حاصل ہیں۔ اس کے علاوہ وہ ادیب اور شاعر پہلے تھے۔ نقاد اور مورخ بعد میں۔ نتیجہ یہ ہے۔ کہ ان کی کتاب میں کئی ایسی چیزیں رہ گئی ہیں۔ جو ان نگاہوں میں کھٹکتی ہیں جنہیں طرزِ ادا کی شستگی سے پہلے صحتِ بیان کی تلاش ہوتی ہے۔ شبلی پر شیرانی کے اکثر اعتراضات بجا ہیں۔ لیکن انہوں نے ایک بنیادی حقیقت کو نظر انداز کر دیا ہے۔ شبلی کا مقصد ہندوستان میں فارسی شاعری کا مذاق پیدا کرنا یا برقرار رکھنا تھا۔ اس میں کامیاب ہوئے ہیں۔ انہوں نے کئی جگہ دولت شاہ سمرقندی اور دوسرے دلچسپ مگر غیر محتاط راویوں پر ضرورت سے زیادہ اعتماد کیا ہے۔ اور واقعات کا بیان کرتے ہوئے، ان پر کئی جگہ تیز نگہ تنقید نہیں ڈالی۔ لیکن جیسا کہ علامہ شیرانی نے خود اعتراف کیا ہے۔ "فارسی نظم کی تاریخ و تنقید پر، فارسی اور اردو میں اب تک جس قدر کتابیں لکھی گئی ہیں، شعر العجم ان میں بغیر کسی استثنےٰ کے بہترین تالیف مانی جاسکتی ہے۔" فارسی شاعری کی تاریخ میں اس کتاب کا وہی مرتبہ ہے۔ جو اُردو شاعری کی تاریخ میں آبِ حیات کا۔ اور اس کتاب نے ہندوستان میں فارسی شاعری کا مذاق بڑی حد تک دوبارہ زندہ کر دیا ہے۔

اپنی تصانیف کی نسبت ایک جگہ شبلی نے لکھا تھا۔ کہ انہیں ان میں الفاروق

ادبیات پر ایک ضخیم کتاب شائع کی تھی۔ اس پر علامہ شیرانی نے رسالہ اردو میں کوئی سو صفحے کا ریویو لکھا۔ کوئی بھی انصاف پسند یہ ریویو پڑھ کر یہ نہیں کہے گا۔ کہ علامہ کا ریویو اصل کتاب سے دہ چند قدر و قیمت کا نہیں۔ کہاں پروفیسر عبد الغنی کی عامیانہ معلومات، جو فقط چند مشہور اور مطبوعہ کتابوں کا خلاصہ تھیں۔ اور کہاں علامہ شیرانی کا ذخیرۂ علمی، جن کی نظر سے ملک کی کسی لائبریری کی کوئی قلمی کتاب نہیں بچی۔ اور جن کا ذاتی کتب خانہ، حجم میں نہ سہی، لیکن قدر و قیمت کے لحاظ سے، ایک ولائبریری کو چھوڑ کر، ملک کے سب سے مشہور کتب خانوں کے بالمقابل پیش کیا جا سکتا ہے۔ اس پر نقطۂ نظر اور نگہِ تنقید کا فرق۔ کہاں پروفیسر عبد الغنی، جو ہر لکھے ہوئے حرف کو، بغیر کسی شک اور سوال کے قبول کریں۔ اور کہاں شیرانی، جو ایک ایک حرف کو، ایک ایک فقرے کو اس طرح جانچیں۔ جس طرح ایک ماہر فن مقنن ایک دستاویز کی عبارت کو دیکھتا ہے۔ علامہ شیرانی نے بلا مبالغہ پروفیسر عبد الغنی کی کتاب کو تہس نہس کر دیا ہے۔ اُنہوں نے جو ضرب لگائی ہے۔ ہتھوڑے کی ضرب ہے۔ برمحل۔ قاطع۔ مسکت۔ دندان شکن۔ اور پروفیسر صاحب کو ضرور افسوس ہوگا کہ اُنہوں نے ایک ایسی عامیانہ کتاب لکھ کر ان ماہرانِ فن کو کیوں اُکسایا۔ جو کچی اور ادھوری کوششوں کو علم و فن کے خلاف ایک جرم سمجھتے ہیں۔

یہی عمل علامہ شیرانی نے آج سے چند سال پہلے علی گڑھ کے پروفیسر محمد حبیب کی مرتب کردہ خزائن الفتوح کے ساتھ کیا تھا۔ اور دکھا دیا تھا۔ کہ خواہ ہمارے روشن خیال پروفیسر کیسی شیریں اور بامحاورہ انگریزی لکھ لیں۔ اور خواہ ان کی ذاتی خوش اخلاقی اور خوش معاشی کا کیا عالم ہو۔ لیکن جہاں تک علم و فن کی کٹھن منزلوں کا تعلق ہے۔

لیکن کوئی شخص نہیں لے گیا۔

غرض تین دن تک میں وہاں پڑا رہا۔ بالآخر ان لوگوں نے یہ اعلان کر دیا۔ کہ ہم ہندو ہیں۔"

ان کاموں اور اسکیموں کے ساتھ مولینا کے تصنیفی مشغلے برابر جاری تھے۔ متفرق مضامین اور بمبئی کی غزلیات کے علاوہ اس زمانے کی مستقل تصنیف شعر العجم ہے۔ جو ۱۹۰۶ء میں شروع ہوئی۔ اور ۱۹۰۹ء میں پایۂ اختتام کو پہنچی۔ شعر العجم کی مختلف جلدیں مختلف زمانوں میں شائع ہوئیں۔ حتٰے کہ آخری جلد مولینا کی وفات کے بعد پریس سے آئی۔ لیکن ۱۹۱۰ء تک پہلے تین حصے چھپ چکے تھے۔ اور پنجاب یونیورسٹی نے اسے سال کی بہترین تصنیف قرار دے کر مؤلف کو پندرہ سو روپے کا انعام دیا۔

حال میں تنقیدِ شعر العجم کے نام سے علامہ حافظ محمود خاں شیرانی کے وہ مضامین بہ اضافہ تصحیح شائع ہیں۔ جو پہلے انجمن ترقی اُردو کے رسالہ اُردو میں شائع ہوئے تھے۔ علامہ شیرانی، شاید دورِ حاضر میں اردو اور فارسی ادبیات کے سب سے زیادہ ٹھوس اور جیّد عالم ہیں۔ اور ان کے مضامین پڑھ کر عقل حیران ہوتی ہے۔ کہ قدیم علما میں کیسے کیسے گوہر ہائے شب چراغ موجود ہیں۔ جن علوم سے انہیں ربط ہے ان کے متعلق ان کی معلومات کا کوئی ٹھکانہ نہیں۔ نگاہ ان کی بڑی تیز ہے۔ تلاشِ واقعات میں تساہل، یا خیالات میں جھول، ان کے نزدیک ایسے جرائم ہیں۔ جن کا کوئی کفارہ نہیں۔ قدرتی بات ہے۔ کہ جن چیزوں کو عام علما اپنی دسترس سے بہت بالا سمجھتے ہیں۔ وہ بھی علامہ شیرانی کے بلند معیار پر پوری نہیں اترتیں۔ چند سال ہوئے۔ ناگپور کے شمس العلما پروفیسر عبد الغنی نے مغلوں سے پہلے کی فارسی

ہدایت الاسلام کے مولینا عبدالحق حقانی کو لکھا تھا۔ وہ وہاں سے تشریف لائے تھے۔
اور میں ندوہ سے گیا جس وقت میں یہاں سے چلا ہوں۔ میری یہ حالت تھی یہ طلبہ ندوہ
کے جو یہاں بیٹھے ہیں وہ اس کے شاہد ہوں گے۔ کہ میں نے اس وقت کوئی گالی نہیں
اُٹھا رکھی تھی۔ جو میں نے ان ندوہ والوں کو نہ سنائی ہوگی۔ کہ اے بے حیاؤ اور اے کم بختو!
ڈوب مرو۔ یہ واقعات پیش آئے ہیں۔ ندوہ کو آگ لگا دو اور علی گڑھ کو بھی پھونک دو!
یہی الفاظ میں نے اُس وقت کہے تھے اور آج بھی کہتا ہوں۔ اس وقت نہایت
افسوس میں میں یہاں سے گیا تھا۔ وہاں جا کر میں نے پوچھا کہ کیا واقعہ ہے۔ لوگوں نے
یہ بیان کیا کہ آریہ اس گاؤں میں آئے ہوئے ہیں۔ اور وہ گاؤں کے نومسلم راجپوتوں
کو ہندو بنانا چاہتے ہیں۔ مسلمان علماء کو بلایا ہے۔ جمال پور سے ایک کوس پر
خیمہ کھڑا کیا گیا ہے۔ تین سو روپے کھانے میں صرف ہوئے ہیں۔ چندہ وغیرہ کیا گیا
ہے۔ وہ نومسلم بیچارے یہ کہتے تھے کہ مناظرہ ہم جانتے نہیں۔ پڑھے لکھے نہیں۔
آپ ہمارے گاؤں میں آئیے۔ اور یہاں آکر ہم کو سمجھائیے۔ جو باتیں ہمارے دل میں
ہونگی ہم آپ سے کہیں گے۔ آپ ان کا جواب دیجئے۔ خیر جو کچھ بھی ہو۔ یہ واقعہ
ہے۔ اس میں ذرا بھی غلط نہیں کہتا ہوں۔ اس کے شاہد وزیر حسن صاحب وکیل
شاہجہاں پور ہیں۔ وہ اس کی گواہی دے سکتے ہیں۔ اس پر ایک شخص بھی راضی نہ
ہُوا کہ گاؤں میں جائے۔ اس بات کا کوئی ڈر نہیں تھا کہ وہ لوگ خدانخواستہ فوجداری
کریں گے یا ماریں گے کیونکہ پولیس اور تحصیلدار وہاں موجود تھے۔ کہ امن و امان
قائم رہے۔
میں نے بالآخر یہ کہا کہ بھائیو مجھے تو پالکی میں ڈال کر وہاں لے چلو۔ میں چلتا ہوں۔

جس طرح کامیابی ہوئی۔ اس کا اندازہ ان کی اس تقریر سے ہوسکتا ہے۔ جو انہوں نے ۱۹۱۲ء میں ندوۃ العلما کے سالانہ اجلاس میں کی۔ فرماتے ہیں :۔
دو سال ہوئے کہ شاہجہاں پور سے ایک خط میرے پاس سفید خان سوداگر کا آیا۔ کہ شاہجہاں پور سے آٹھ کوس پہ ایک گاؤں ہے جمال پور۔ وہاں کے رئیس راجپوت جو مسلمان ہیں۔ وہ ہندو ہونا چاہتے ہیں۔ آریہ وہاں پہنچ گئے ہیں۔ ان کو ہندو کرنا چاہتے ہیں۔ آپ جلد آئیے اور مدد کیجئے۔ انہوں نے اس کے ساتھ ہی دہلی کی انجمن

---

[بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ]

ہونے کا اعلان کر دیں۔ اس پر فریقین میں جو کشمکش شروع ہوئی۔ اس کے متعلق مولٰینا ابو الکلام آزاد اپنے مشہور اخبار الہلال میں لکھتے ہیں :۔

لیکن ہم اپنے ہندو آریا معاصرین کو یقین دلاتے ہیں۔ کہ اگر وہ اس تحریک کو مفید سمجھتے ہیں۔ تو شوق سے جاری رکھیں۔ اگر تمام اسماعیلی ہندو ہندو مذہب اختیار کر لیں۔ جب بھی ہمارا کوئی نقصان نہیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔

مسلمانوں کی بڑی غلطی یہی ہے۔ کہ وہ تعداد کی قلت و کثرت کے چکر میں پڑ گئے ہیں۔ تعداد کو قوی کرنا چاہتے ہیں۔ مگر دلوں کو قوی نہیں کرتے۔ حالانکہ اسلام کی نظر میں تعداد کوئی چیز نہیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

جو جاتے ہیں۔ ان کو جانے دو۔ وہ پہلے ہی کونسے مسلمان تھے۔ کہ اب ان کے ہندو ہو جانے کا ماتم ہو۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

شبلی نے ہندو مسلم اتحاد کی خواہش میں مسلمان بادشاہوں کے خلاف میزانِ عدل کے ایک پلڑے کو جس طرح جھکا دیا۔ اس کا ذکر آگے آئے گا۔

اگرچہ زیادہ زور ایک مذہبی تعلیم کی وسیع الشان درس گاہ [یعنی ندوہ] کی اہمیت اور ضرورت پر تھا۔ لیکن اس میں اشاعتِ اسلام کی ضرورت پر بھی بحث تھی۔ اس کے بعد وہ زیادہ شوق سے اس مسئلے پر متوجہ ہوئے۔ اشاعتِ اسلام کی سکیمیں بنائی گئیں۔ رپورٹیں تیار ہوئیں۔ اپیلیں شائع ہوئیں۔ ندوہ کو اشاعتِ اسلام کا مرکز قرار دیا گیا۔ لیکن ان سب کارروائیوں کا ذرہ بھر نتیجہ نہ نکلا۔ اس کی پہلی وجہ تو ندوہ کے ارکین کا اختلاف تھا۔ پھر مولینا کی اپنی حالت "یک سر و ہزار سودا" والی ہو رہی تھی۔ اور ان کی صحت اس کی اجازت نہ دیتی تھی۔ کہ وہ ندوہ اور تصنیفی کاموں کے علاوہ کوئی تیسرا اہم کام ہاتھ میں لیں۔ اس کے علاوہ جب وہ سیاسیات میں کود پڑے۔ اور کانگریس اور ہندو مسلم اتحاد کے حامی بن کر سیاسی پلیٹ فارم پر نمودار ہوئے۔ تو شاید سیاسی مصلحتیں بھی اس کے خلاف تھیں۔ کہ وہ ایک ایسی تحریک کی قیادت کریں۔ جس سے ہندو مسلم تعلقات کا بگڑنا ناگزیر تھا۔ چنانچہ ان کا سارا جوش ٹھٹھر کر رہ گیا مسئلہ اشاعتِ اسلام میں انہیں

---

[1] سیاسی مصلحتوں کی بنا پر مذہبی معاملات میں جو تلخ گھونٹ پینے پڑتے ہیں۔ ان کا نمونہ شبلی کے رفیق کار مولینا ابوالکلام آزاد نے بالکل اسی زمانے میں دیا۔ جس طرح بعض مسلمان راجپوتوں میں ہندوؤں کی بہت سی باتیں ہیں۔ اسی طرح پنجاب میں مشہور باطنی داعی شمس الدین ملتانی کے وقت سے کئی لوگ ایسے ہیں۔ جو بظاہر ہندو اور بہ باطن اسماعیلی ہیں ۱۹۱۰–۱۲ء میں جب آریہ سماج نے نیم مسلم راجپوتوں کو ہندو بنانے کی کوشش کی۔ تو ساتھ ساتھ انہوں نے ان اسماعیلیوں میں بھی اپنا پرچار شروع کر دیا۔ اس پر ہز ہائی نس آغا خاں نے انہیں حکم دیا۔ کہ وہ اسماعیلی مسلمان

[باقی اگلے صفحہ پر]

حکومت اس مسئلے کے حق میں قانون بنانے کو تیار نہیں۔ لیکن اگر کوئی پرائیویٹ ممبر بل پیش کرے گا۔ تو اس پر گورنمنٹ غور کرے گی۔ تو انہوں نے خود وقف الاولاد بل کونسل میں پیش کیا۔ جو تھوڑے سے تغیر و تبدل کے بعد منظور ہو گیا۔

قانون وقف الاولاد کے نفاذ میں بہت سے مسلمانوں کی کوششوں کو دخل تھا۔ بلکہ جہاں تک عملی اقدام کا تعلق ہے۔ اس میں سید امیر علی اور مسٹر محمد علی جناح کا حصہ سب سے زیادہ ہے۔ لیکن عام مسلمانوں میں اس کے حق میں تحریک پیدا کرنے میں یقیناً سب سے زیادہ دخل مولینا شبلی کو تھا۔ اور اس تحریک کی وجہ سے ندوہ قوم کے ان حلقوں کے سامنے بھی آ گیا جنہیں تعلیمی معاملات کے ساتھ خاص دلچسپی نہ تھی۔

اس تحریک کے ساتھ ساتھ مولینا نے ندوہ ہی سے اشاعتِ اسلام کی تحریک کو چلانا چاہا۔ ۱۹۰۸ء میں آریہ سماج کی کوششوں سے راجپوتانہ اور نواح دہلی و آگرہ کے کئی مسلمان راجپوت، جن میں بہت سی ہندوانہ رسوم جاری تھیں۔ دوبارہ ہندو ہونے پر آمادہ ہوئے۔ مسلمانوں میں اس خبر سے بڑا ہیجان پھیل گیا۔ کرنیل عبدالمجید خاں نے، جو خود مسلمان راجپوت تھے۔ مارچ ۱۹۰۸ء میں پٹیالہ میں ایک مسلمان راجپوت کانفرنس منعقد کی۔ اور مولینا کو بھی دعوت دی۔ مولینا اس کانفرنس میں اپنے اور ندوہ کے ایک بڑے محسن کی خوشی کے لئے کسی قدر احساسِ مجبوری کے ساتھ شریک ہوئے۔ لیکن یہی شرکت مسئلہ اشاعتِ اسلام میں ان کی غیر معمولی دلچسپی کا باعث بن گئی۔ یہاں سے واپس جا کر انہوں نے "نومسلم راجپوت اور اسلام" کے عنوان سے ایک مضمون لکھا جس میں

بنانا چاہا۔ ان میں سے ایک مفید کام قانونِ وقف علی الاولاد تھا جس کا مسلہ سب سے پہلے سرسید نے شروع کیا تھا۔ لیکن اس وقت قانون دان اس کے خلاف تھے۔ اس کے بعد سید امیر علی نے پہلے ہائی کورٹ کلکتہ میں کرسیٔ عدالت پر بیٹھ کر (۱۸۹۴) اور پھر لندن کے ایک انگریزی رسالے میں اس مسئلہ کے حق میں وہ مضبوط دلائل پیش کیے جنہوں نے قانونی اعتراضات کی ٹھوس رکاوٹ کو بہت حد تک دُور کر دیا۔

جس وقت سرسید نے اس مسئلے کو اُٹھانا چاہا۔ اس وقت مولینا علی گڑھ تھے اور سرسید کی کوششوں سے بے خبر نہ تھے۔ سید امیر علی کے فیصلے اور مضمون کے بعد انہیں جرأت ہوئی۔ کہ اس مسئلے کو نئے سرے سے اُٹھائیں۔ اور حکومت کو آمادہ کریں۔ کہ سید امیر علی کے فیصلے کے مطابق وقف الاولاد کا قانون بنائے۔ اس کے علاوہ مسٹر محمد علی جناح نے ۱۹۰۶ء کے اجلاس کانگریس میں اس مسئلے پر پُر زور تقریر کی۔ اب مولینا شبلی کا راستہ صاف تھا۔ اُنہوں نے ندوہ کے سالانہ جلسہ منعقدہ ۱۹۰۸ء میں اس کے حق میں رزولیوشن پاس کرایا۔ اور پھر اس کی تکمیل کے لئے نہایت سرگرم اور باقاعدہ کوششیں شروع کیں۔ انہوں نے اس کام کے لئے ندوہ کے زیر حمایت ایک مجلس وقف قائم کی۔ اور مُلک میں اس کی تائید میں جا بجا جلسے کرائے۔ لیکن اس مسئلے کا حل گورنمنٹ نے نہ کیا۔ بلکہ مسٹر محمد علی جناح نے اسے کامیابی کے زینہ تک پہنچانے کے لئے اصل عملی قدم اُٹھایا۔ اس وقت مُلک میں منٹو مارلے سکیم کے مطابق لیجسلیٹو کونسل بن چکی تھی۔ جسے وضع قوانین کا تھوڑا بہت اختیار تھا۔ مسٹر جناح اس کونسل کے ممبر تھے۔ اُنہوں نے حکومت سے اس مسئلے پر استفسار کیا۔ اور جب انہیں پتہ چلا۔ کہ

# ندوۃ العلما لکھنؤ

(۲)

سنہ ۱۹۰۹ء سے سنہ ۱۹۱۲ء تک

(بمبئی اور کلکتہ کی دلچسپیاں شبلی کے لئے بلا کی کشش رکھتی تھیں۔ لیکن ندوہ کی کشش اس سے زیادہ تھی۔ شبلی کو اگر عطیہ اور زہرا کی صحبت اور بمبئی اور کلکتہ کے خوشنما مناظر سے تعلق خاطر تھا۔ تو اس مجموعۂ اضداد کو اپنی قوم اور مذہب اور اپنے علمی و ادبی مشغلے ان سے بھی زیادہ عزیز تھے) وہ بمبئی یا جزیرہ جاتے۔ تب بھی ان کا معمول تھا۔ کہ اپنے عزیز اور حسین میزبانوں سے اس وقت ملتے۔ جب صبح صبح اپنے "وظیفۂ علمی" سے فارغ ہو جاتے۔ چنانچہ شبلی کی رنگین دلچسپیوں سے ان کے قومی کاموں میں کوئی فرق نہ آیا۔ بلکہ ان کی سب سے زیادہ قومی مصروفیت کے یہی دن تھے۔ شبلی کی غیر معمولی احتیاط کی جکڑبند ان دنوں کم ہو رہی تھی۔ اور جس ذوق و شوق سے وہ فارسی غزلوں میں اپنا دل کھول کر رکھ رہے تھے۔ اسی جوش و ولولے سے قومی کاموں میں ہاتھ مار رہے تھے۔

ندوہ کی تاریخ میں سنہ ۱۹۰۹ء کا سال ایک خاص اہمیت رکھتا ہے۔ اس سال صوبہ کے گورنر نے دارالعلوم کی وسیع عمارت کا سنگِ بنیاد رکھا۔ اور حکومت کی طرف سے ندوہ کو بعض مقاصد کے لئے پانچ سو روپے ماہوار کی امداد ملنی شروع ہوئی۔

آپ کی سخن سرائی پہ بار بار ٹوکنے کو جی چاہتا تھا۔ کہ مرض میں اضافہ ہو رہا ہے لیکن اس قدر گستاخی نہ ہو سکی۔ بہرحال کچھ دن زبانِ سعدی در کام رہنی چاہیے۔

ایک اور خط میں ہے :-

**آپ کو اب زیادہ مولویت کی صورت میں رہنا چاہیے۔ اس سے اچھے اچھے کام لے سکتے ہیں۔**

نکتہ چیں کہیں گے۔ کہ آخری فقرے نے ' ابوالکلام آزاد نہیں ' تو کم از کم مولینا شبلی کی مولویت کی قلعی کھول دی ہے۔ لیکن شبلی نے آزاد کو جو نصیحت کی تھی۔ کیا وہ ان کے فائدے کی نہ تھی؟ اور کیا سید سلیمان کا یہ بیان غلط ہے۔ کہ یہ شبلی کا فیضِ صحبت تھا۔ جس نے ابوالکلام آزاد کو مولوی ابوالکلام آزاد بنا دیا؟

---

ان سب باتوں کے ساتھ یہ تسلیم کرتا ہوں۔ اور ندامت سے منفعل ہو جاتا ہوں۔
کہ جرم سخت ہے۔ بلکہ سخت سے سخت تر۔ لیکن جس سے معاملہ ہے اس کا دل بھی
اسی قدر نرم بلکہ نرم تر ہے۔ اس لئے جرأتِ معذرت قائم ہے اور رہے گی۔
لیکن یہ اُمید پُوری نہ ہُوئی۔ اور شبلی کو ایک اور معذرت کا خط لکھنا پڑا۔
آپ کا کارڈ پہنچا۔ مجھ کو بڑی شکایت آپ سے تلون مزاجی اور عدم استقلال کی
تھی۔ بارے اس مرتبہ آپ اپنی ناراضی میں پورے مستقل رہے۔ اور اب
تک ہیں ؎

بخت بد بیں کہ بہ شبلی نکند غیر جفا نیک خوئے کہ وفا راز جفا نشناسد

مولینا ابوالکلام آزاد کے نام شبلی کے خطوط میں فقط راز و نیاز، گلے شکوے
اور معذرت خواہیاں نہیں۔ بعض بڑے پتے کی باتیں اور کار آمد نصیحتیں بھی
ہیں۔ آزاد نے ایک زمانہ ندوۃ العلما میں شبلی کی صحبت میں گزارا تھا۔ مذہبی
اصلاح اور سیاسی معاملات میں دونوں ہمخیال تھے۔ شبلی کا جن نوجوانوں کی ذہنی
تشکیل میں ہاتھ تھا۔ ان میں سب سے ذہین اور اولوالعزم ابوالکلام آزاد تھے۔
اور یہ ظاہر تھا۔ کہ شبلی کے منصوبوں کی تکمیل کے لئے ان سے زیادہ موزوں کوئی
نہیں۔ چنانچہ شبلی نے مسلسل کوشش کی۔ کہ اس نوجوان کی ذہنی اور علمی تربیت
اس طریقے پر کی جائے۔ کہ اسے اپنا کام پُورا کرنے میں مشکلات کا سامنا نہ ہو۔
مثلاً مولینا ابوالکلام آزاد کو غزل گوئی کا شوق تھا۔ اور شروع میں وہ کثرت سے
کلکتے کے مشاعروں میں غزلیں پڑھا کرتے تھے۔ شبلی اس کی نسبت، بڑے ادب سے
لیکن بڑی وضاحت کے ساتھ، کلکتہ سے واپس آکر، انہیں لکھتے ہیں:-

شراب لطف پُر در جامِ مے کردی دمے گفتم
کہ زود آخر شود ایں بادہ و من در خمار افتم

ایک اور خطا ہے فقط ایک مصرعہ تک محدود ہے لیکن ملاحظہ کیجئے کہ ادائے مطلب کے اس بادشاہ نے ایک قطرے میں شکایتوں اور آرزوؤں کے کتنے دریا بھر دئے ہیں۔
لکھتے ہیں :-

اے دورِ ناسپاسیِ اربابِ وفاہ وجانا!

ان دنوں شبلی کے تعلقات اپنے رفقائے کار سے بہت بگڑ گئے تھے۔ اور وہ انہیں ندوہ سے نکالنے کے درپے تھے۔ مولینا کے خلاف جو الزامات لگائے جاتے تھے۔ ان میں ابوالکلام آزاد کی محبت بھی تھی۔ شبلی ان الزامات کی فہرست دے کر ایک خط میں خود آزاد کو لکھتے ہیں :

ہاں انہیں جرائم میں ابوالکلام آزاد کی محبت بھی ہے !

کپتیل عبدالمجید خاں کی دستگیری سے مولینا کی علیحدگی کی تحریک تو کامیاب نہ ہوئی لیکن ابوالکلام آزاد سے ان کے تعلقات میں اُتار چڑھاؤ ہوتا رہا۔ اور انہیں کئی معذرت آمیز خط لکھنے پڑے۔ ۸ ار اگست ۱۹۱۱ء کا ایک خط ہے۔

برادر عزیز۔

آپ کا لہجہ اگرچہ اب تک نہیں بدلا لیکن بخدا یہ اُمید قائم ہے۔ کہ کلکتہ پہنچوں گا تو آپ سخت دلی سے کام نہ لے سکیں گے۔ اور ظاہری طور سے سہی لیکن وہی قدیم عنایتیں پھر مبذول ہونگی۔ اور میرے لئے اسی قدر کافی ہے۔ پھر وہ مجاز رفتہ رفتہ حقیقت بن جائے گا۔

ایک اور خط میں ہے۔

واقعی سخت تعجب ہے۔ کہ آپ وعدہ کر کے میزبانی کرنے سے کترا گئے۔ خیر کوئی مصلحت ہوگی۔

مہدی حسن کے نام مولانا کے خطوط میں ایسی مبہم اور معنی خیز عبارتیں کئی ہیں۔ لیکن آخری خط سے کچھ معاملہ صاف ہو جاتا ہے۔ اس خط کے بالکل آخر میں کہتے ہیں:۔

سر اتو آتا ہے۔ لیکن آپ یا بھاوج صاحبہ ہر دفعہ دامن بچا جاتے ہیں۔ ہم جیسے نفوس قدسیہ سے پردہ! اور وہ بھی ساٹھ برس کے بعد!!!

شبلی کے دل و دماغ پر ان دنوں ایک عجیب مستی چھائی ہوئی تھی۔ اور اس کا شفاف ترین اظہار مولانا ابوالکلام آزاد کے نام کے ان خطوں میں ہے۔ جو مکاتیب شبلی کی پہلی اشاعت میں نہ تھے۔ لیکن دوسرے ایڈیشن میں شامل کر لئے گئے ہیں۔ آزاد کے نام شبلی کے پہلے دو خط اس زمانے کے ہیں۔ جب آزاد کی عمر سترہ برس سے زیادہ نہ تھی۔ اس کے بعد کوئی ساڑھے تین سال کا وقفہ ہے۔ پتہ نہیں۔ اس دوران کے خطوط محفوظ نہیں رہے۔ یا کسی مصلحت کی بنا پر ان کی اشاعت روک دی گئی۔ پہلے دو خط بالکل رسمی رنگ میں ہیں۔ لیکن تیسرا پڑھیں۔ تو عالم ہی اور نظر آتا ہے۔ فرماتے ہیں:۔

ازاں بہ دردِ دگر ہر زماں گرفتارم
کہ شیوہ ہائے تو با ہم آشنائی نیست

بھائی! تم نے دانستہ خط و کتابت ترک کر دی ہے۔ کہ الیاس احدی الحسنین۔ لیکن تم رہ رہ کر ایک چرکا لگا دیتے ہو۔ خیر جو مرضی، یہ بھی منظور!

لی۔ اور دفعتہً بہت سے مُردہ خیالات زندہ ہو گئے"۔ لیکن یہ تسخیر عارضی تھا۔ شبلی کے دل میں عطیہ کی یاد ایک لطیف خوشگوار نقش کی طرح محفوظ رہی کبھی کبھی ملاقاتیں بھی ہوئیں۔ لیکن ٹوٹے ہوئے دل پھر جڑ نہ سکے۔ اور دو چار رسمی خطوط کے بعد خطوطِ شبلی کا رنگین باب ختم ہو جاتا ہے۔

۱۹۰۹ء کے آخر میں جب شبلی کو بمبئی کا چشمۂ محبت سراب بنتا نظر آیا۔ تو انہوں نے اِدھر اُدھر نظر دوڑائی۔ مہدی حسن کو اسی خط میں جس میں بمبئی سے خالی ہاتھ آنے کی شکایت کی ہے، لکھتے ہیں:۔

الہ آباد بلائیے۔ تو آجاؤں لیکن شرط یہ ہے۔ کہ بمبئی کا نعم البدل نہ سہی۔ برابر برابر تو ہو۔ کیا اُمید ہو سکتی ہے؟

اس کے بعد انہوں نے کئی خطوں میں الہ آباد اور مرزا پور کی نسبت اشارے کئے۔ لیکن مہدی حسن ٹال گئے۔ اس پر بعض لطیف اشاروں کے بعد مولانا ایک خط میں صاف صاف لکھتے ہیں:۔

مجھ کو رنج تھا۔ کہ اب آپ قابلِ خطاب بھی نہیں سمجھتے۔ بمبئی اور الہ آباد دونوں صدائیں بیکار گئیں!

معلوم ہوتا ہے۔ کہ مولانا یہ چاہتے تھے۔ کہ بیگم مہدی ان سے پردہ نہ کریں۔ ایک خط میں اس کی نسبت لطیف اشارہ ہے۔

آپ تو پردۂ نسواں کے مخالف تھے۔ اور اس پر عمل بھی فرمایا۔ لیکن تلافی یہ کی۔ کہ مردوں کو پردہ میں بٹھا دیا۔ اس صورت سے مجھ کو بھی اختلاف نہیں۔ بات ایک ہی ہے۔

انکی ہمشیرہ نے ندوہ کی امداد کے لئے کچھ رقم ارسال کی۔ تو اس کے شکریے کا قطعہ لکھا۔ اس کا ایک شعر تھا۔

نازم کہ ایں عطیۂ فیضِ امیرہ ایست
کآوازۂ سخاش بہ عالم رسیدہ است

بد قسمتی سے لفظ عطیہ کا یہ کنایتہً استعمال بھی اختلاف کا سبب بن گیا۔ اور جزیرہ سے نکل کر شبلی نے ایک طول طویل خط اس کی معذرت میں لکھا۔ اسی زمانے میں رسالہ الندوہ میں مسٹر مشیر حسین قدوائی کا مضمون عورتوں کی تعلیم کے متعلق شائع ہوا۔ جس پر عطیہ بیگم نے اعتراض کیا۔ اس کے دو تین مہینے بعد ناخوشگوار بحث کا ایک اور موقع پیش آیا۔ عطیہ صاحبہ نے اپنے کسی خط میں علی گڑھ جانے کا ذکر کیا تھا۔ شبلی کو اس زمانے میں علی گڑھ سے ایک خدا واسطے کا بغض پیدا ہو گیا تھا۔ اُنہوں نے کچھ ایسے خیالات کا اظہار کیا۔ جنہیں مکتوب الیہ نے علی گڑھ کی بلا وجہ تحقیر سمجھا۔ اور بہت برہم ہوئیں ؎

دشمنی نے میری کھویا غیر کو
کس قدر دشمن ہے دیکھا چاہیئے!

چنانچہ اُنہوں نے ایک غضب آلود خط شبلی کو لکھا۔ جس کے جواب میں شبلی نے ۳۰ جنوری سنہ ۱۹۱۰ء کو اپنا مفہوم زیادہ واضح کیا۔ اور معذرت چاہی۔ لیکن معلوم ہوتا ہے۔ کہ دونوں کے دل صاف نہیں ہوئے۔ اب القاب میں "عزیزی" کی جگہ "خاتونِ محترم" نے لے لی۔ اور خط و کتابت کا لب و لہجہ یک لخت بدل گیا۔ مدت کے بعد جب ادھر سے ایک شفقت بھرا خط آیا۔ تو شبلی کے تصوّر نے پھر انگڑائی

لیکن یہ رشتہ صحیح نہیں۔ حسن صاحب مرحوم (زہرا اور عطیہ کے والد) عمر اور ہر حیثیت سے میرے چچا تھے۔ اسی لحاظ سے رشتہ قائم ہونا چاہیئے۔ میری عمر اس وقت صرف پچاس برس کی ہے! اس لئے اتنا بڑا رشتہ میرا حق نہیں۔

شبلی اور عطیہ میں شاید تیس سال کا فرق تھا۔ ان دونوں کے درمیان خیالات کی ہم آہنگی ہی بڑی مشکل تھی۔ لیکن بعض واقعات بھی ایسے رونما ہوئے جو بادیہ پیمائے محبت کے لئے سنگِ راہ ثابت ہوئے

اس سے کچھ عرصہ پہلے عطیہ نے خواہش ظاہر کی تھی کہ مدرسہ ندوۃ العلما کا سنگ بنیاد ان کی ہمشیرہ نازلی بیگم سے رکھوایا جائے۔ لیکن ندوہ کے علما تو عطیہ بیگم کو ہی اپنے جلسوں میں نہیں آنے دیتے تھے۔ وہ ان کی ہمشیرہ کے سنگ بنیاد رکھنے پہ کس طرح راضی ہوتے۔ چنانچہ شبلی نے "عام مخالفت اور مولویوں کی برہمی" کا عذر پیش کیا جو فی الحقیقت سچا تھا لیکن ایک بیست سالہ لڑکی ان پیچیدگیوں کو کیا سمجھے۔ وہ جب خطوں اور نظموں میں شبلی کا والہانہ اظہارِ محبت دیکھتی۔ تو ان مصلحت بینیوں پر حیران رہ جاتی۔ چنانچہ عطیہ نے مولینا کا عذر تسلیم نہ کیا۔ اور انہیں "بدہمتی" کا طعن دیا۔ اس کے جواب میں شبلی نے لکھا:۔

تم کہتی ہو کہ میں "بہت بدہمت" ہوں۔ میری زندگی کے دو حصے ہیں۔ پرائیویٹ اور پبلک۔ اگر پبلک کام میرے ہاتھ میں نہ ہوتا تو میری ہمت کا اندازہ کر سکتیں۔
تم کو کیا معلوم ہے کہ مجھ کو کیا مشکلات ہیں۔ تم کو کیا معلوم ہے کہ میں اگر عوام کی مرضی کا کسی حد تک لحاظ نہ رکھوں۔ تو ایک نہایت مفید تحریک فوراً برباد ہو جاتے۔

شبلی نے بیگم صاحبہ کے سنگِ بنیاد والی تجویز پر تو عمل نہیں کیا۔ لیکن جب

امر بھی قابلِ ذکر ہے۔ کہ اس سال انہوں نے بمبئی اور جزیرہ کے قیام میں کوئی غزل نہیں لکھی۔) مہدی حسن کو ایک خط میں کہتے ہیں " بمبئی سے اب بالکل خالی ہاتھ آیا۔ ایک غزل کا سرمایہ بھی نہ ہو سکا۔ اس شکایت میں ایک غزل لکھی۔ وہ بھی وہاں سے نکل کر"۔ اس غزل کا ایک شعر ہے ؎

داغم کہ بہارِ چمنِ بمبئی امسال
بر عادتِ پیشینہ جنوں خیز نہ بودہ است

(حقیقت یہ ہے۔ کہ اب وہ وقت آرہا تھا کہ شبلی کے خوابہائے رنگین خوابہائے پریشاں ہو جائیں۔ وہ عطیہ بیگم کی قابلیت۔ ذہانت۔ وسعتِ معلومات کے معترف تھے۔ اور عطیہ ان کی انشاپردازی اور تصنیفی شہرت کی قدر کرتی تھیں۔ لیکن ان کی عمروں اور طبیعتوں میں جو تفاوت تھا۔ وہ کسی پایدار دوستی کے لئے سازگار نہ تھا۔ یہ صحیح ہے۔ کہ شبلی اس تفاوتِ عمر کو کم کرنے کی کوشش کرتے تھے۔ چنانچہ جب زہرا نے ایک دفعہ شبلی کی صاحبزادیوں کو بہن کہہ کر خطاب کیا۔ تو شبلی نے فوراً انہیں ٹوکا:۔

ہاں۔ آپ نے پہلے خط میں صغریٰ اور فاطمہ کو بہن لکھا ہے۔ عزیزانہ تعلق تو فقطی ہے

---

(بقیہ نوٹ صفحہ گذشتہ)

آخر مولینا شبلی صاحب اور منشی حسین قدوائی صاحب یہاں تشریف لائے۔ مدتوں سے وعدہ تھا۔ مگر بارے شکر کہ اجرا ہوا۔ ۱۸ اکتوبر کو یہاں آئے اور ہفتہ بھر ٹھہرے۔ مولوی صاحب نے یہاں پہنچتے ہی چند شعر اس جگہ کے متعلق کہے۔ ان کی شاعرانہ طبیعت جوش میں آگئی۔ اور یہ غزل کوئی دو گھنٹے کے عرصے میں لکھ کر بھیج دی ؎ کسی کو یاں خدا ..... الخ

جنابِ نازلی بیگم کو اور نواب صاحب کو
کسی شے کی جو دل میں آرزو ہوگی تو کیوں ہوگی

کہاں یہ لطف۔ یہ منظر۔ یہ سبزہ۔ یہ بہارستاں
عطیہ! تم کو یادِ لکھنؤ ہوگی تو کیوں ہوگی

جزیرہ سے رخصت ہوئے۔ تو واپس جاکر ایک قطعہ لکھا۔ جس میں جزیرہ کی صحبت ہائے رنگیں کو یاد کر کے کہا ہے۔

یاد صحبتہائے رنگیں جو جزیرہ میں رہیں — وہ جزیرہ کی زمیں تھی۔ یا کوئی میخانہ تھا
لطف تھا۔ ذوقِ سخن تھا صحبتِ احباب تھی — مطرب و رود و سرود و ساغر و پیمانہ تھا
سبزہ و گل سے بھرا تھا دامنِ کہسار سب — غیرتِ خلد بریں ہر گوشۂ ویرانہ تھا
غنچۂ گل کا تبسم تھا۔ ہر اک دم برق ریز — عندلیبوں کی زباں پر نالۂ مستانہ تھا
نشہ اور تھی نگاہِ مستِ ساقی اس قدر — خود بخود لبریز ہے ہر ساغر و پیمانہ تھا
اب نہ وہ صحبت نہ وہ جلسے نہ وہ لطفِ سخن — خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سُنا افسانہ تھا!

مولینا ایک خط میں بھی جزیرہ کی صحبتوں کو یاد کر کے کہتے ہیں "جزیرہ کا خواب بیداری میں بھی نظر آتا ہے" لیکن معلوم ہوتا ہے کہ جزیرہ کا سفر۔ جس کے لئے انہوں نے اپنی پیاری بیٹی کو بسترِ مرگ پر دراز چھوڑا تھا۔ ان کے لئے بہت مبارک ثابت نہ ہوا۔ اور حریم دوست کی کوئی چیز انہیں برابر کھٹکتی رہی۔ وہ مولینا ابوالکلام آزاد کو ایک معذرت آمیز انداز میں جزیرہ کے تعریفی قطعہ کی نسبت لکھتے ہیں۔ کہ یہ اشعار "آب و ہوا کی لطافت نے اس وقت ارتجالاً" لکھوائے تھے۔ اور یہ

---

[1] جزیرہ کی تعریفی غزل کی نسبت عطیہ بیگم کی خاندانی ڈائری میں ذیل کا اندراج ہے (اگلے صفحہ پر)

دیکھا ہوگا۔ ان صحبتوں میں اس کی قابلیتوں کے حیرت انگیز پہلو نظر سے گزر رہے ہیں اردو۔ فارسی۔ انگریزی۔ فرنچ۔ زبان دانی۔ مصوری۔ نقشہ کشی۔ پالیٹکس۔ قوتِ تحریر۔ ع۔ آنچہ عالم ہمہ می داشت تو تنہا داری۔ افسوس غیرت اور محبت کی کشاکش تھی۔ ورنہ آپ بھی وہ دیکھتے جو میں کہتا ہوں۔"[1]

(اس کے بعد خطوط میں زیادہ یگانگت اور بے تکلفی آگئی۔ اور شبلی نے اپنی بعض آسان اور قابلِ اعتراض غزلوں کے اشعار عطیہ کو تفصیلی شرح کے ساتھ ارسال کئے۔ اگلے سال انہوں نے چند روز جزیرہ یا بمبئی میں مونٹ روڈ پر رہنے کی خواہش ظاہر کی۔ چنانچہ جزیرہ سے جہاں عطیہ کی بڑی ہمشیرہ نازلی بیگم صاحبہ نواب صاحب سے بیاہی ہوئی تھیں۔ شبلی کو دعوت آئی۔ وہ اپنی بیٹی فاطمہ کو سخت بیماری میں مبتلا چھوڑ کر دہلی۔ بمبئی ہوتے ہوئے جزیرہ گئے اور کئی دن تک اپنے کرم فرماؤں اور دوستوں کے ساتھ مقیم رہے۔ اسی زمانے کی ایک اردو غزل ہے۔

کسی کو یاں خدا کی جستجو ہو گی تو کیوں ہو گی
خیالِ روزہ و فکرِ وضو ہو گی تو کیوں ہو گی

جو دو دن بھی بسر کر لے گا اس قصرِ معلی میں
اسے خلدِ بریں کی آرزو ہو گی تو کیوں ہو گی

ہوائے روح پرور بھی یہاں کی نشہ آور ہے
یہاں فکرِ مے و جام و سبو ہو گی تو کیوں ہو گی

---

[1] خطوطِ شبلی (شمار ۲۰)

ہیچ باک از گردشِ گردون گردانم نہ بُود — کز زمین کوچۂ او آسمانے داشتم
یاد آں روزے کہ من از سادہ لوحی ہائے خود — باعدو مے گفتم از رازِ نہانے داشتم

شبلیا آں جلوۂ نیرنگہائے بمبئی
بود نا دفتے کہ من خوابِ گرانے داشتم

بُوئے گُل میں جس میں ۱۱ اکتوبر سے ۵ نومبر تک کے احساسات نظم ہوئے ہیں۔ نومیدی و تلخ کامی کے گیت لکھے ہیں۔ شبلی خود مانتے تھے۔ کہ دستۂ گل اور بوئے گل میں جذب و سلوک کا فرق تھا۔ ایک میں جذب و سرمستی کے ایام کی داستان ہے۔ اور دوسرے میں سالکِ راہِ محبت کو جن دشواریوں اور نشیب و فراز سے واسطہ پڑتا ہے۔ ان کا بیان ہے۔ ایک میں بُلبلِ ہزار داستاں کے سامنے پھولوں کا گلدستہ ہے۔ اور دوسرے میں اسے ایسا نظر آتا ہے۔ کہ پھول تو جاتے رہے۔ فقط بُوئے گُل باقی ہے۔ دوسرے مجموعے میں مایوسی اور ناکامی کا کثرت سے ذکر ہے لیکن جس طرح شبلی کی آرزوئیں اور اُمیدیں بے ثمر ثابت ہوئیں۔ اسی طرح انتہائی مایوسیاں بھی بلا وجہ تھیں۔ بلکہ ان غزلوں کو لکھے ہوئے ایک مہینہ نہ ہوا تھا۔ کہ انہیں خاص لکھنؤ میں اپنے ممدوح کے خیر مقدم کا موقع ملا۔ شبلی ۲۴ نومبر ۱۹۰۸ء کے ایک خط میں مہدی حسن کو لکھتے ہیں :۔

"بمبئی کا مہمان (ماہ مان) آج کل حسنِ اتفاق سے یہیں ہے۔ یہ لفظ یعنی اس کا پہلا جز کبھی اس سے عمدہ تر موقع پر استعمال نہیں ہُوا ہوگا۔ لیکن بدقسمتی دیکھئے کہ ندوہ کے بدمزہ کاموں نے دماغ کو اس قدر ابتر کر دیا ہے کہ ایسے موقع سے بھی فائدہ نہیں اُٹھا سکتا۔ نہ وقت، نہ دماغ۔ حسرت کا بھی اس سے بڑھ کر منظر دنیا نے نہ

اس لئے یہ توقع کہ آپ اسی طرح ہم سے ملیں۔ یا ان اطراف کا قصد کریں جیسا کہ وعدہ کیا تھا۔ اب صحیح نہیں۔ خط کی تحریر بھی بہت روکھی اور خودارانہ ہے۔

جس روز شبلی نے یہ شکایت لکھی۔ اس سے اگلے روز یعنی ۱۷ اکتوبر ۱۹۰۸ء کی ایک غزل میں بھی اسی مایوسی و ناکامی کا اظہار ہے ؎

زجہاں گذشتم و بازم بہ بر نمے آید | کہ نسبت زورم و آں بُت بہ زر نمے آید
فراق و ہجر دیار خوشے بود کہ درو | پس از گذشتن شب ہم سحر نمے آید
جُدا ز دوست شب ماہتاب را چکنم | کہ کار عارض او از قمر نمے آید

بخوارئے کہ ز کوئے تو رفت نعمانی
گماں برم کہ ازیں پس دگر نمے آید

اس کے سات روز بعد کی ایک غزل میں یہ اظہار اور بھی صاف ہے ؎

آں شوخ را بہ من سرِ آں پرسش و جو نماند | یعنی گُلِ مراد مرا رنگ و بُو نماند
ہر چند آں نوازش ظاہر ہماں بجا است | پیداست ایں کہ آں روش پرسش و جو نماند
شبلی ہر آنچہ داشت بہ دل بر زباں فگند | گویا کہ کار با صنمِ تند خو نماند

اب حسرتیں اُمیدوں پر غالب آگئیں۔ اور کیف آور آرزوؤں کی جگہ سوہانِ روح یادنے لے لی۔ ماضی کے پُر کیف لمحوں اور خوابہائے رنگیں کو یاد کرکے کہتے ہیں ؎

یک سر و صد گونہ سودائے تہانے داشتم | یاد آں روزے کہ من با خود جہانے داشتم
یاد آں روزے کہ دُور از ماجراہائے جہاں | ماجرائے با نگاہِ نکتہ دانے داشتم
یاد آں روزے کہ دست افشاں گذشتم از حرم | از غرور آں کہ من ہم آستانے داشتم

رفتنش گرچہ بکامِ دلِ احباب نہ بود — چوں بیامد بمرادِ دلِ ما مے آید
خوئے خوبش بہ ہماں لطف و صفا ست کہ بود — ہم بداں قاعدۂ مہر و وفا مے آید
بوئے جانے کہ مشامِ دل و جاں تازہ کند — مے تواں یافت کزاں بندِ قبا مے آید
ہر کجا مے گذرد عطر فشاں مے گذرد — ہر نسیمے کہ ازاں زلف دوتا مے آید
اے دعائے سحر از چرخ فرود آ اکنوں — کاں کہ مے خواستی اورا بدعا مے آید

شبلیِ غمزدہ آورد دل و دیں بہ نثار
غیر ازیں چیست کہ از دستِ گدا مے آید

لیکن شاید یہ خیر مقدم ضرورت سے زیادہ شوخ سمجھا گیا۔ اور مولینا کی مصلحت پسند طبیعت نے گوارا نہ کیا کہ اسے عطیہ تک پہنچائیں۔ اس کے لئے خیر مقدم کا ایک اور قطعہ لکھا گیا۔

نسیم صبح بیادہ بہ مردمی پیش آ
پیام بندہ بہ آں خاکِ آستاں برساں

اس کے بعد خطوط کا سلسلہ پھر سے جاری ہوا۔ اور شناسائی دوستی اور دوستی بے تکلفی میں تبدیل ہوگئی۔ مولینا شبلی کے سب سے محبت بھرے خطوط عطیہ بیگم کی ولایت سے واپسی کے بعد لکھے گئے۔ لیکن معلوم ہوتا ہے۔ کہ اس زمانے میں مایوسی و کشمکش کے بھی کئی دور آئے۔ اور جو رنگین خواب شبلی کی نگہ تصور نے دیکھے تھے۔ ان کا پورا ہونا محال ہوگیا۔ واپس آکر عطیہ صاحبہ نے جو پہلا خط لکھا۔ اس کے لب و لہجہ کی شبلی شکایت کرتے ہیں:۔

میں خیال کرتا ہوں۔ کہ یورپ نے آپ کو ہم لوگوں کی سطح سے بہت بالاتر کردیا ہے

شبلی اس عالمِ سرخوشی میں مستغرق تھے۔ کہ انہیں مجبوراً ندوہ کے ضروری کاموں کے لیئے بمبئی کو الوداع کہنا پڑا۔ لیکن اب انہوں نے وہ روابط جو بمبئی میں قائم ہو گئے تھے۔ برقرار رکھے اور لکھنؤ پہنچتے ہی عطیہ اور زہرا کو خطوط لکھے۔ ان خطوط کا سلسلہ ۷ افروری ۱۹۰۸ء سے شروع ہوا۔ اور ایک طرف سے محبت اور عقیدت اور دوسری طرف سے ادب احترام کے جو بیج بوئے گئے تھے۔ وہ جڑ پکڑتے گئے۔ لیکن ابھی چار پانچ خطوں ہی کی نوبت آئی تھی۔ کہ عطیہ بیگم کو یورپ کا سفر پیش آیا۔ پہلے مولٰنا کا "ارادہ اور قطعی ارادہ" تھا۔ کہ وہ الوداع کہنے کے لیے خود بمبئی آئیں۔ لیکن پھر اس خیال سے رک گئے۔ کہ ان کے لئے کسی عزیز دوست کی رخصت کے وقت تحمل کرنا بڑا دشوار تھا۔ چنانچہ انہوں نے دور سے خدا حافظ کہا۔ اور ڈاک سے وداعیہ نظم بھیج دی۔ ساتھ ہی ایک خط لکھا۔ جس کے آخر میں ایک فارسی شعر تھا ؎

مے روی و گریہ مے آید مرا
ساعتے بنشیں کہ باراں بگذرد!

شبلی نے عطیہ سے سفر یورپ کے دوران میں خط و کتابت جاری رکھی۔ لیکن وہ خطوط محفوظ نہیں رہے۔ جب وہ اکتوبر میں اس سفر سے واپس آئیں۔ تو شبلی نے ایک ایسا خیر مقدم لکھا۔ جو بادشاہوں کو بھی نصیب نہ ہوا ہوگا۔ بوئے گل کی پہلی غزل ہے ؎

پیکِ فرخندہ قدم مژدہ سرا مے آید — کز سفر یارِ سفر کردۂ ما مے آید
رفت از شہر بداں ساں کہ بہاراں زچمن — آمد آں گونہ کہ در باغ صبا مے آید
گوئیا یوسفِ گم گشتہ بہ کنعاں آمد — یا نگارِ یمنی سوئے سبا مے آید

خطوطِ شبلی کے ایک اندراج سے خیال ہوتا ہے ۔کہ دستۂ گل کی بعض غزلیں اسی نشے کا اثر تھیں جس نے خطوطِ شبلی کو ایک خمکدۂ محبت بنا دیا ہے ۔ لیکن یہ فیصلہ کرنا کہ کونسی غزل کس لمحے کی یادگار ہے ۔ اور اس میں کس واقعے کی طرف اشارہ ہے ۔ آسان نہیں ۔ یہ تو ایسا کام ہے ۔ جسے اگر "عالم السرائر" مولینا ابوالکلام آزاد (جو بمبئی کی بعض رنگین صحبتوں میں شبلی کے شریک تھے) ؎ چاہیں ۔ تو بخوبی سرانجام دے سکتے ہیں ۔ اور دلدادگانِ شبلی کو ممنونِ کرم کر سکتے ہیں لیکن اس زمانے میں شبلی پر جو عام کیف و مستی چھائی ہوئی تھی ۔ اس کا اندازہ دستۂ گل کے اشعار سے بھی ہو سکتا ہے ۔ فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| امشب نماند خلوتیانِ حجاز را | دیدی تطاولِ خمِ زلفِ دراز را |
| ہر گز یکے بہ خوبی و رعنائی تو نیست | ما دیدہ ایم کج کلہانِ طراز را |
| بیچارہ نکتہ دانِ اداہائے عشق نیست | ضائع مکن بہ غیر نگہ ہائے راز را |
| ہر چند جور نیز ز معشوق خوش بود | ما بندہ ایم دلبرِ عاشق نواز را |
| آذر برم کہ کار ز اندازہ درگذشت | دستِ نگار گشتہ و آغوشِ باز را! |

؎ مولینا ابوالکلام آزاد کا شاید عطیہ بیگم صاحبہ سے اسی زمانے میں تعارف ہوا تھا ۔ بیگم صاحبہ نے ہمیں شبلی کے کاغذات کا جو بلندہ حوالے کیا ۔ اس میں مولینا کے بھی دو خطوط تھے ۔ ایک ستمبر ۱۹۲۳ء کا ہے ۔ جسکا آغاز تھا ۔ "یاد فرمائی کا شکریہ ۔ بلاشبہ یک گونہ آزادی سے تو رہائی مل چکی ہے لیکن ابھی کتنی ہی گرفتاریاں باقی ہیں ۔ اس گرفتاری کی نہ طلب تھی نہ انکار لیکن بعض گرفتاریاں ایسی بھی ہیں ۔ کہ چھوٹنا چاہیں بھی تو نہیں چھوٹ سکتے مثلاً آپکے لطف و عنایت کی اسیری کہ

خلاص حافظ ازاں زلف تابدار مباد!"

تم میں تمام خوبیاں مردانہ ہی پاتا ہوں۔

خطوطِ شبلی میں تو ان رازدنیانہ کی باتوں اور دلی خیالات کا اظہار ہوا ہے۔ لیکن شبلی کی شخصیت کا ایک اور پہلو بھی تھا۔ جس کا ترجمان الندوہ تھا۔ اور جس کا اظہار اس مضمون میں کیا گیا تھا۔ جو سید امیر علی کے خیالات کی تردید میں شائع ہوا۔ اس کے بعد بھی اس رسالے میں عورتوں اور ان کی تعلیم کے متعلق اس طرح کے خیالات ظاہر ہوتے رہے۔ جو شبلی چند سال پہلے خود ظاہر کر چکے تھے۔ لیکن اب ان سے باز پرس کرنے والی ہستیاں نمودار ہو چکی تھیں۔ چنانچہ جب مسٹر مشیر حسین قدوائی نے اسی رنگ کا ایک مضمون الندوہ میں چھپوایا۔ اور یہ خیال ظاہر کیا۔ کہ عورتوں کی تعلیم محدود ہونی چاہئیے۔ تو عطیہ بیگم صاحبہ نے فوراً مولینا شبلی کو ڈانٹ کر کہا۔

ایسے مضامین آپ کو شائع نہیں کرنے چاہئیں۔

مولینا نے پھر ہتھیار ڈال دئیے۔ اور نہایت معذرت آمیز پیرائے میں جواب دیا۔

مشیر حسین صاحب کا مضمون میں نے چھپنے سے پہلے ہرگز نہیں دیکھا کسی نے غلط تم کو لکھ دیا۔ ہاں میں نے کسی قدر اس کو پسند کیا تھا۔ یعنی طرزِ عبارت کے لحاظ سے۔ ورنہ مجھ کو خود اس مضمون پر اعتراض ہے۔ اور اس کو ناقابلِ عمل خیال کرتا ہوں!

افسوس، مشیر حسین صاحب نے شبلی کا اپنا الندوہ والا مضمون، عطیہ صاحبہ کی خدمت میں پیش نہیں کیا۔ ورنہ وہاں سے جو ڈانٹ ملتی۔ اور شبلی جس طرح معذرت خواہی میں سرِ نیاز جھکا دیتے۔ یا اپنے مضمون کی تاویلیں کرتے۔ اس کا تصور ہی لطف انگیز ہے

بڑا مزہ ہو کہ محشر میں ہم کریں شکوے
وہ منتوں سے کہیں، چپ رہو خدا کے لئے!

کہ وہ محبوب کو بھی مردانہ رنگ میں زیادہ پسند کریں۔ وہ جواب میں لکھتے ہیں:۔

(عورتوں کی دیوپیکری پر تم نے اس قدر طولانی تحریر لکھی۔ لیکن میری رائے میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی۔ یہ تو مسلم ہے کہ صحت کے لئے تندرستی کے لئے، جسم کی موزونی کے لئے، جامہ زیبی کے لئے، مردانہ ورزشیں مفید ہیں۔ جو کچھ بحث ہے یہ ہے۔ کہ عورتوں کے زنانہ حسن میں فرق آتا ہے۔ میں یہ کہتا ہوں کہ اس سے جمال اور دوبالا ہوجاتا ہے۔ یہ صرف میری رائے نہیں۔ بڑے بڑے اہلِ نظر کا یہی فیصلہ ہے۔ کاتی ہمدانی کے قصیدے کے چند شعر لکھتا ہوں ؎

میرانِ سپاہ اند عروسانِ وثاق اند — گردانِ جہاں اند ہژبرانِ زماں اند
چوں سیم ہمہ پاک تن و پاک تبیں اند — چوں سنگ ہمہ سخت دل و سخت کماں اند
باقرطہ رومی ہمہ چوں بدرِ منیر اند — بر مرکب تازی ہمہ چوں باد وزاں اند
مانند تدروند چو با جام شراب اند — مانند ہژبر اند چو با تیغ و سناں اند

جمالیاتی نقطۂ نظر کے علاوہ حقوقِ نسواں کا یہ نیا ترجمان عورتوں کو مرد بننے کی اس لئے بھی تلقین کر رہا تھا کہ وہ مردوں سے اپنے حقوق واپس لے سکیں۔ آگے چل کر لکھتے ہیں:۔

سب سے بڑھ کر یہ کہ جب تک عورتیں نازک ہی بنی رہیں گی مرد ان کو پورے حقوق نہ دیں گے۔

شبلی نے اپنی رائے کی تائید میں بڑی محکم دلیلیں دیں۔ لیکن ان کا مقابلہ مردانہ رنگ کی ایک مستقل مزاج عورت سے تھا۔ بالآخر انہیں ہتھیار ڈالنے پڑے۔ اور اس میں بھی انہوں نے ایک جذباتی لذت محسوس کی۔ عطیہ کو لکھتے ہیں:۔

مردانہ تعلیم میں میں ہارا۔ اور تم جیتیں۔ لیکن یہ بھی مردانہ پن ہے۔ اور عطیہ ایسی تو

کس طرح چاک ہوگا۔ اور وہ نئے میدان میں بھی حقوقِ نسواں کے حامیوں سے کس طرح بازی لے جائیں گے۔ ان کے مضمون کو کوئی سال دو سال نہ گزرے ہوں گے۔ کہ شبلی کے آسمانِ محبت پر ایک ماہتاب طلوع ہوا۔ جس نے ان کے خیالات میں عجیب طرح کا تموّج پیدا کر دیا۔ یوں تو عطیہ بیگم کے نام شبلی کے تمام خطوط ان کی طبیعت کے انقلاب کا پتہ دیتے ہیں۔ لیکن عورتوں کی تعلیم کے متعلق دونوں کے درمیان جو خط وکتابت ہوئی۔ اس سے تو خاص طور پر شبلی کی شخصیت کے بعض غیر معروف گوشوں پر روشنی پڑتی ہے۔

عورتوں کی تعلیم کے متعلق عطیہ بیگم صاحبہ نے یہ خیال ظاہر کیا تھا۔ کہ انہیں عام دنیوی اور معاشی علوم کی تعلیم دے مردوں سے آزاد اور بے پروا کرنے کی ضرورت نہیں اور ان کی تعلیم مردوں سے مختلف ہونی چاہیئے۔ اس پر مولانا انہیں لکھتے ہیں:۔

عورتوں کے متعلق تمہاری رائے ہے کہ وہ دنیوی اور معاشی علوم کم پڑھیں۔ اور تم اس کو پسند نہیں کرتیں کہ عورتیں خود کمائیں اور کھائیں۔ لیکن یاد رکھو مردوں نے جتنے ظلم عورتوں پر کیئے اس بل پر کئے کہ عورتیں ان کی دست نگر تھیں۔ تم عورتوں کا بہادر اور دلیر ہونا اچھا نہیں سمجھتی ہو۔ لیکن یہ تو پرانا خیال تھا کہ عورتوں کو دھان پان۔ چھوئی موئی اور روئی کا گالا ہونا چاہیئے۔ جمال اور حسن نزاکت پر موقوف نہیں تنومندی۔ دلیری۔ دلیری اور شجاعت میں بھی حسن و جمال قائم رہ سکتا ہے۔ مرد نما عورت زنانہ نزاکت سے زیادہ محبوب ہو سکتی ہے۔

جواب میں عطیہ صاحبہ نے اپنی رائے پر اصرار کیا۔ اور غالباً دلیر عورتوں کے خلاف کچھ لکھا۔ لیکن مولانا کی دماغی گہرائیوں میں جو نسوانیت پنہاں تھی۔ اس کا تقاضا

گھر سے باہر نکلتے تھے!!

اپنے مضمون میں علامہ شبلی نے نہ صرف "نئے تعلیم یافتہ گروہ کے سب سے مشہور اور مستند مصنف" کے "مبلغِ علم" کا مذاق اُڑایا بلکہ گے ہاتھوں امام الہند شاہ ولی اللہؒ کے "مبہم" ترجمۂ قرآن پر بھی ہاتھ صاف کر گئے۔ جس پر سید امیر علی نے اپنے دعوے کی بنیاد رکھی تھی۔

جب علامہ شبلی نے اپنا مضمون لکھا۔ تو اس وقت ان کی پہلی بیوی کی وفات ہو چکی تھی۔ اور وہ نسوانی اثرات سے بالکل آزاد تھے۔ شبلی کے دوست مہدی حسن صاحب نے اس مضمون پر چند سال بعد تبصرہ کیا۔ اور نہایت لطیف او مودبانہ طریقے سے عورتوں اور پردہ کے متعلق شبلی کے خیالات کی شکایت کی۔ اوا انہیں مخاطب کر کے یہ شعر نقل کیا ؎

ترا گاہے گریبانے نہ شد چاک
چہ دانی لذتِ دیوانگی را!!

مہدی صاحب کو کیا معلوم تھا۔ کہ ایک دو سال کے اندر شبلی کا گریبان

---

ؔ انصاف کا تقاضا ہے۔ کہ یہ امر ظاہر کر دیا جائے۔ کہ جب اخیر عمر میں شبلی نے عیسائی مصنفوں اور معترضوں کے جواب میں سیرت النبی لکھنی شروع کی اور دیکھا۔ کہ اس میدان میں ان سے پہلے سرسید اور سید امیر علی کتنا کام کر چکے ہیں۔ تو ان کے دل میں ان دونوں کے علمی کارناموں کی قدر بڑھ گئی۔ سرسید کے خطبات کا ذکر انہوں نے تعریف کے پیرائے میں کیا ہے۔ اور "مولوی امیر علی" کی علمی فضیلت کی تو کئی جگہ بالصراحت تعریف ہے۔

لیکن خط لکھیں گے۔ تو فارسی میں۔ اور اخیر میں کہیں گے "نامہ رانگاہ دارید"۔ چنانچہ ان کے اس زمانے کے بعض خط محفوظ ہیں۔ مولینا کی اس خصوصیت نے ان کے مکاتیب میں ایک ادبی شان پیدا کر دی ہے۔ لیکن ظاہر ہے۔ کہ ان میں وہ بے تکلفی اور انتہائی خلوص نہیں۔ جو خطوطِ شبلی کا زیور ہے۔ جن کی نسبت مولینا کو کبھی اس بات کا وہم بھی نہ ہوگا۔ کہ ان کی اشاعت کی نوبت آجائے گی!

ہم خطوطِ شبلی سے طویل اقتباسات نہیں دینا چاہتے۔ جن کسی کو انسانی نفسیات، ادب، یا شبلی کی ذات سے کوئی دلچسپی ہے۔ وہ اس گلستان کی خود سیر کرے گا۔ اور ایک ایک پھول، ایک ایک پتی کا بغور معائنہ کرے گا۔ لیکن ان خطوط سے بعض مسائل کی نسبت شبلی کا بالکل نیا زاویۂ نگاہ نظر آتا ہے۔ اور ان میں سے ایک آدھ کا مطالعہ بڑا دلچسپ ہے۔

سید سلیمان لکھتے ہیں۔ "مولینا (شبلی) پردہ کے سخت مؤید تھے۔ اسی لئے مسٹر امیر علی کا جواب لکھا بعنوانِ پردہ اور اسلام"۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہے۔ کہ سنہ ۱۸۹۹ء میں رائٹ آنریبل سید امیر علی نے ایک انگریزی رسالہ میں مسلمان عورتوں کے متعلق ایک مضمون لکھا۔ جس میں انھوں نے یہ خیال ظاہر کیا کہ ہندوستان میں آج کل جو پردہ رائج ہے۔ وہ قرآنی نہیں۔ اور ظہورِ اسلام کے بہت بعد مسلمانوں میں رائج ہوا۔ شبلی نے چند برس بعد الندوہ میں اس کا جواب لکھا۔ اور کہا کہ عرب میں پردہ کا رواج اسلام سے بعد کا نہیں۔ بلکہ پہلے کا ہے۔ اور شعرائے جاہلیت کے کلام سے طویل حوالے دے کر ثابت کیا۔ کہ ظہورِ اسلام سے پہلے تو عرب کے بعض قبیلوں میں مرد بھی "برقع پہن کر" اور "چہروں پہ نقاب" ڈال کر

اسی اصول پر میرا یہ شعر بھی ہے۔ اور یوں صراحتاً تمہارے لئے خیر مقدم وغیرہ سب لکھ چکا ہوں۔ اور شعطیبہ! لکھنے پڑھنے کی کیا بات ہے۔ میرا ہر رونگٹا اور ہر بُنِ مو بدن تمہاری توصیف اور تعریف کا ایک شور ہے!

خطوطِ شبلی مشرقی ادب میں ایک بالکل انوکھی چیز ہے۔ بظاہر تو یہ چند صفحات کا ایک مختصر رسالہ ہے۔ لیکن ان چند صفحات میں ہی محبت کا ایک مکمل ڈرامہ آ گیا ہے۔ (اور اس انداز سے کہ اس میں آورد اور تصنع کا شائبہ تک نہیں) ان خطوط میں آپ دیکھتے ہیں۔ کہ ایک ندی ہے۔ جو پہاڑی چشموں سے پھوٹتی ہے۔ پہلے گلزاروں اور مرغزاروں کی سیر کرتی ہے پھیلتی ہے۔ اور تیز تر اور تُند تر ہوتی جاتی ہے۔ پھر یک لخت تغافل اور عتاب کے صحراؤں میں جا کر آنکھ سے نہاں ہو جاتی ہے۔ خطوطِ شبلی میں محبت کی چُہلیں ہیں۔ حسن و عشق کے راز و نیاز ہیں۔ اور اخیر اخیر میں حسن کا جلالی رنگ جھلکتا ہے۔

علامہ شبلی اُردو زبان کے بہترین مکتوب نگاروں میں سے ہیں۔ ان کے مکاتیب کے جو دو مجموعے دار المصنفین نے شائع ہیں۔ ان میں بھی ایک خاص شان ہے۔ اور وہ شبلی کے رنگِ انشا پردازی اور ایجاز کے نہایت خوشگوار نمونے ہیں۔ لیکن ان میں ایک طرح کا تصنع اور آورد ہے۔ یوں تو بلادِ پورب کی وضعدارانہ اور باتکلف سرزمین سے دورِ حاضر میں جتنے خطوط لکھنے والے پیدا ہوئے ہیں۔ (مثلاً مہدی حسن نیاز فتح پوری) ان میں سے کسی کے خطوط بھی بے تکلف اور نیچرل نہیں۔ لیکن شبلی کی احتیاطِ قلم کی ایک خاص وجہ تھی۔ انہیں شروع سے ہی اپنی قابلیت اور صلاحیتوں پر اس طرح کا اعتماد تھا کہ وہ اپنے خطوط قلم سنبھال کر اور دل لگا کر لکھتے تھے۔ وہ ابھی بیس برس کے ہیں۔ اور دس روپے کی محافظی کے لئے ہاتھ پاؤں مار رہے ہیں۔

ان باتوں کے ساتھ اگر تم موسیقی سے بھی واقف ہو۔ تو اجازت دو۔ کہ لوگ تم کو پُوجیں۔ و انا اوّل العابدین (اور مَیں سب سے پہلا پُجاری ہوں گا!)

ایک اور خط کا آغاز ہے:۔

رگِ سنگم شرارے مے نویسم
کفِ خاکم غبارے مے نویسم

قرۃ عینی! تمہارا خط جو مدت کے بعد ملا۔ تو بے ساختہ مَیں نے آنکھوں سے لگایا۔ اور دیر تک بار بار پڑھتا رہا۔

ایک اور جگہ، اپنے ایک شعر کا، جس میں کنایتہً عطیہ صاحبہ کا نام آتا تھا۔ لکھتے ہیں:۔

---

[بقیہ نوٹ صفحہ گذشتہ]

کی کوئی گنجائش نہ رہے۔

عطیہ بیگم صاحبہ کے مضمون کا ماحصل یہ ہے۔ کہ ان کے گھر میں مولینا کا استقبال "بطورِ ایک عالم ایک بزرگ اور ایک بہت بڑے مذہبی مشن کے مبلغ کی طرح" ہوا لیکن ان کے "دل میں اور ہی جذبات بھڑک اُٹھے۔ جن کی تندی و تیزی سے وہ بے خبر تھیں۔

ہمارے خیال میں عطیہ بیگم صاحبہ کے اس اظہار کو، بغیر کسی تامل و تردد کے، درست مان لینا چاہئے۔ یہ صحیح ہے۔ کہ خطوطِ شبلی اور غزلیاتِ بمبئی میں ایک آگ بھڑکتی ہے۔ لیکن اس امر کا کوئی ثبوت نہیں۔ کہ اس آگ کو شعلہ زن رکھنے کی عطیہ بیگم صاحبہ نے کوئی بھی کوشش کی تھی انہوں نے شبلی کو "بزرگ و عالم سمجھ کر بڑی عزت کے ساتھ عزیزوں کی طرح ان کا استقبال کیا"۔ لیکن "دیوانہ را ہوئے بس است"۔ شبلی کے "تر و اشتغال" جذبات بھڑک اُٹھے۔ جن کا اظہار فارسی غزلیات اور اُردو خطوط میں ہوا۔

ان دونوں بہنوں نے اس زمانے کی مسلمان خوانین کے مذاق کے خلاف اعلیٰ تعلیم حاصل کی تھی۔ پردہ ترک کر دی تھیں۔ اور قومی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینا چاہتی تھیں۔ مولینا ان سے بڑے متاثر ہوئے۔ اور ان دونوں کے نام ان کے جو مکتوبات خطوطِ شبلی کے نام سے شائع ہوئے ہیں۔ وہ مولینا کی زندگی کے ایک غیر معروف گوشے پر روشنی ڈالتے ہیں۔ اور دستۂ گل اور بوئے گل کی عقبی سرزمین کو نمایاں کرتے ہیں (خطوطِ شبلی میں عطیہ بیگم صاحبہ اور زہرا بیگم صاحبہ دونوں کے نام خطوط ہیں لیکن زیادہ تر عطیہ صاحبہ سے خطاب ہے۔ اور مولینا کو اس قابل اور باکمال بہت سالہ لڑکی نے جس طرح مسحور و بیخود بنا دیا تھا۔ اس کا اندازہ خطوطِ شبلی کے صفحے صفحے سے ہوتا ہے۔ وہ عطیہ بیگم کی بعض خوبیوں کا ذکر کر کے انہیں لکھتے ہیں۔)

---

(۱؎ منتشر خطوط اور مبہم اشعار کی بنا پر کسی کی داستانِ دل مرتب کرنا آسان نہیں۔ لیکن جب فریقین میں سے ایک شبلی کی سی قومی اہمیت رکھتا ہو۔ اور دوسرا پرائیویٹ خطوط کو اشاعت کے لئے حوالے کر دے۔ تو پھر اس داستان کی ترتیب ناگزیر سی ہو جاتی ہے۔ چنانچہ خطوطِ شبلی کی اشاعت کے بعد "شبلی کی حیاتِ معاشقہ" اور اس قسم کے عنوانوں سے رسائل میں مضامین چھپے ہیں۔ حال ہی میں مولوی محمد امین زبیری نے شبلی کی زندگی کے رنگین پہلو پر ایک مختصر سا کتابچہ لکھا ہے۔ اور ہم نے بھی سطور آئندہ میں خطوطِ شبلی اور غزلیاتِ بمبئی کو ایک لڑی میں پرونا چاہا ہے ان تحریروں میں غلطی اور غلط فہمی کی گنجائش ہے۔ لیکن خوش قسمتی سے پچھلے دنوں خود عطیہ بیگم صاحبہ کے قلم سے مولینا شبلی اور خاندانِ فیضی کے تعلقات پر ایک مختصر سا مضمون شائع ہوا ہے۔ جسے ہم اس کی اہمیت کے لحاظ سے ضمیمہ کے طور پر تمام و کمال نقل کرتے ہیں۔ تاکہ غلط فہمیوں

(باقی اگلے صفحہ پر)

(ستمبر ۱۹۰۶ء میں تو شبلی کو ماہِ تمام کی فقط ایک آدھ جھلک نظر آئی تھی۔ لیکن ۱۹۰۷ء کے آخر اور ۱۹۰۸ء کے شروع میں انہیں موقع ملا کہ وہ آرام و اطمینان سے اس کی ضیاباریوں سے حظ اٹھائیں۔ مئی ۱۹۰۷ء میں ان کے پاؤں کا واقعہ پیش آیا۔ اور وہ پاؤں بنوانے کے لئے دسمبر ۱۹۰۷ء میں بمبئی روانہ ہو گئے۔ اب جب تک پاؤں تیار نہ ہو جاتا۔ ان کا بمبئی رہنا ناگزیر تھا۔

اسی تقریب اُس گلی میں رہے منتیں ہیں شکستہ پائی کی!

چنانچہ وہ دسمبر، جنوری اور فروری کے کچھ دن بہارستانِ بمبئی میں رہے۔ جلوت اور خلوت کی صحبتوں میں شریک ہوئے[1]۔ اور وسطِ فروری میں ندوہ کے ضروری کاموں کے لئے بالکل مجبور ہو کر اور بڑی کراہت و تکلیف کے ساتھ لکھنؤ واپس گئے۔ اس دوران میں "بڑی دلچسپیاں رہیں۔ جو موزوں ہو کر قلم سے نکلیں"۔ اور پچھلے سال کی بعض غزلوں کے ساتھ ایک گلدستے میں بندھ کر دستۂ گل کے نام سے شائع ہوئیں۔

(بمبئی میں مولانا شبلی کو جس خاندان سے خاص دلچسپی پیدا ہوئی۔ اس میں دو بہنیں تھیں۔ عطیہ بیگم صاحبہ اور زہرا بیگم صاحبہ۔ مولانا ان کے والد سے قسطنطنیہ میں مل چکے تھے۔ اور ان کی مہمان نوازی اور وطنی محبت کے بڑے معترف تھے)۔

---

[1] مثلاً شروع فروری میں "بمبئی میں دو مسلم خواتین کا ایک لیکچر" تھا، "مردوں میں شمس العلماء مولانا شبلی نعمانی ...... شریکِ جلسہ تھے۔ (ملاحظہ ہو پیسہ اخبار ۷ فروری ۱۹۰۸ء) اس کے بعد ان خواتین نے ایک تاریخی تماشہ (تابلو Tableaux) کرنا چاہا۔ تو تاریخی معلومات شبلی نے فراہم کیں لیکن افسوس کہ تماشے کے انعقاد سے پہلے انہیں لکھنؤ جانا پڑا (ملاحظہ ہو عطیہ بیگم صاحبہ کی (قلمی) خاندانی ڈائری)

مست و پُر عربدہ تنگش بکشم در آغوش
تشنۂ وصلم و تا کے بہ محابا باشم

گوئیا دشمن ہم از ذوقِ نصیبے بردہ است — بادۂ وصلش چشیدم، از مذاق افتادہ بود!

دستۂ گل میں تین طرح کی غزلیں ہیں۔ پانچ ابتدائی غزلیں تو وہ ہیں۔ جو شبلی نے ستمبر ۱۹۰۶ء میں بمبئی میں یا بمبئی سے واپس جاتے وقت لکھیں۔ پھر کچھ غزلیں ہیں جو الٰہ آباد یا لکھنؤ میں لکھی گئیں۔ اور جن میں بالعموم بیتے ہوئے لمحوں کی یاد ہے۔ یا کسی مقامی فتنہ گر کی آرزو۔ غزلوں کا زیادہ حصہ وہ ہے۔ جو دسمبر ۱۹۰۷ء میں بمبئی واپس جا کر لکھا گیا۔ پہلی دو تین غزلیں تو ایسی ہیں۔ جو آسمان بمبئی کے عام پُر سواد منظر اور اختر و نجوم کی فراوانی کا بیان ہیں۔ لیکن چوتھی غزل دیکھ کر خیال ہوتا ہے۔ کہ اب اس آسمان پر ایک ماہتاب نمودار ہو گیا ہے۔ اور مولینا کے اشعار، عام شاعرانہ جذبات کا اظہار نہیں۔ بلکہ کسی ماہِ تمام کی پرستش کے گیت ہیں۔ اس غزل میں مولینا لکھتے ہیں؎

ہاں و ہاں دست بدارید زمن اے احباب — کہ نہ زیبا صنمے دست بہ پیماں زدہ ام
کس چہ داند کہ بخلوت گہ آں ماہِ تمام[1] — زدہ ام ساغر و بر یادِ حریفاں زدہ ام!

مقطع میں تو صاف اظہار ہے؎

بے تواں بُرد کہ ایں زمزمہ بے چیزے نیست — شبلی ایں تازہ نواہا نہ چوں مستاں زدہ ام!

---

[1] یہ امر قابلِ ذکر ہے۔ کہ معارف پریس میں جو دستۂ گل چھپی ہے۔ اس میں ماہِ تمام کو اسی طرح جلی قلم سے لکھا گیا ہے۔ جس طرح دوسرے اسمائے معرفہ کو۔ اور شبلی نے مولینا ابوالکلام آزاد کے نام کے خطوں میں ماہِ کامل یا ماہِ تمام کا اس طرح ذکر کیا ہے۔ گویا اس سے کوئی خاص شخص مراد ہے۔

ایک اور شعر میں یہی مضمون بیان ہوا ہے ؎

زنا گیر درسِ فنونِ ریا کہ ما
عمرے دراز زاہد و مستور بودہ ایم

دستۂ گل کے اکثر اشعار خالص تغزل کے شاہکار ہیں۔ شستہ و پاکیزہ۔ لیکن کبھی کبھی غزل گوئی کے خارجی پہلو بھی بُری طرح نمودار ہو گئے ہیں۔ اور شبلی کی بہترین غزلوں میں اس طرح کے شعر آجاتے ہیں ؎

جائے آنست کہ گلشن دمد از کنج لبم — بوسہ ہا بسکہ برآں عارضِ خنداں زدہ ام
بوسہ ہا بر لبِ نوشیں زدہ ام از پے ہم — طوطی گرسنہ ام بر شکرستاں زدہ ام

اس قسم کے اشعار کو دیکھ کر مسٹر عبدالوحید قریشی جنہوں نے "شبلی کی حیاتِ معاشقہ" پر رسالہ کتاب بابت اپریل ۱۹۴۵ء میں ایک تفصیلی مضمون لکھا ہے۔ رقمطراز ہیں "اگر مولینا کا عشق اوّل اوّل حجاب کی منزل میں تھا۔ تو اس کا جنسی پہلو بھی ابتدا ہی سے نمایاں تھا۔" ہمارا خیال ہے۔ کہ اس قسم کے اشعار کو شبلی کے لکھنوی مذاقِ شعر کا نتیجہ سمجھنا چاہیے۔ انہوں نے کئی چشموں سے فیض حاصل کیا تھا۔ اور اخیر میں عام طور پر ان کا مذاق بیحد سلجھ گیا تھا۔ لیکن ان کی ابتدائی ادبی تربیت اودھ پنچ اور پیام یار کے صفحات سے ہوئی تھی۔ اور یہ اثر اخیر تک کچھ نہ کچھ قائم رہا۔ چنانچہ ذیل کے اشعار سے شبلی کی محبت کے جنسی یا غیر جنسی پہلوؤں پر رائے قائم کرنا صحیح نہیں۔ ان میں وہ فقط ہماری شاعری کی بعض سقیم اور مبتذل روایات کو نباہ رہے ہیں ؎

تو بدیں حسن تو نگر چہ فرماں بر داری
ایں دو بوسہ تو اگر خود نہ شماری چہ شود

ایک اور جگہ کہتے ہیں ؎

زذوقِ طبعِ شبلیؔ من دراول رفتہ دانستم ‏ ‏ کہ در آشوبگاہِ بمبئی در بازد ایماں را
بیا اینجا کہ ہر سُو کاروان در کاروان بینی ‏ ‏ بُتانِ آذری را دلبرانِ شکلم و ایراں را

ایک اور مضمون جو کثرت سے دستۂ گل میں نظم ہوا ہے۔ ریاکاری کا ہے۔ شبلیؔ اپنے مشاغلِ بمبئی کا ندوۃ العلما کے مقاصدِ متبرکہ سے موازنہ کرتے ہوں گے۔ تو دل ہی دل میں ضرور ہنستے ہوں گے۔ اور دل کا یہ چور کئی اشعار میں نظر آجاتا ہے۔ "شیشۂ تقوےٰ" کی شکست کے اشعار ہم درج کرچکے ہیں۔ الہ آباد کی ایک غزل میں یہی مضمون بیان ہوا ہے ؎

من کہ در سینہ دلے دارم و شیدا چہ کنم ‏ ‏ میل بالالہ رخاں گر نہ کنم تا چہ کنم
ہست چل سال کہ بیہودہ نگہ داشتمش ‏ ‏ گر نہ بر سنگ زنم شیشۂ تقوےٰ چہ کنم!

ان اشعار میں تو بے بس ہو کر راہِ تقوےٰ سے انحراف کا ذکر ہے۔ لیکن بعض شعروں میں شبلیؔ اپنے اس "تقوۓ سی سالہ" کی اصلیت سے بھی پردہ اُٹھا دیتے ہیں ؎

غیر ازیں از رندیِ من تا بہ تقوےٰ فرق نیست
بر ملا ہم کردم اکنوں، آنچہ پنہاں کردہ ام!

ایک اور جگہ کہتے ہیں ؎

از زہد و دروغِ خود بگریختہ ام خلقے
اے دوست چہ مے پُرسی تا من چہ ہنر دارم[1]

[1] شبلیؔ نے ایک صفحہ کاغذ پر یہ شعر اور اس غزل کے دو اور شعر اپنے دستِ خاص سے لکھ کر عطیہ بیگم صاحبہ کو دئے تھے۔ جہاں اپنے دستخط کئے ہیں۔ وہاں یہ بھی لکھا ہے۔ "اگر در خانہ کس است یک حرف بس است"

ساغرے چند بہ یادِ رُخِ رنگیں خوردم | قدحے چند در آغوشِ گلستاں زدہ ام
جامۂ زہد چو بر قامتِ من راست نبُود | شیشۂ تقویٰ سی سالہ بہ سنداں زدہ ام

اسی غزل میں آگے چل کر کہتے ہیں :-

آں شد اے دوست کہ آراستمے پیکرِ فن | نقشِ زیبا صنمے بر ورقِ جاں زدہ ام
آں شد اے دوست کہ در ندوہ بہ بمبئی بازم | کہ دم از صحبتِ آں دشمنِ ایماں زدہ ام
ہاں دہاں دست بدارید زمن اے احباب | کہ بہ زیبا صنمے دست بہ پیماں زدہ ام

لطیفہ :- شبلی نے اپنا مفہوم واضح کرنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ لیکن جس حسنِ ظن سے دیوانِ حافظ کی شرحیں لکھی جاتی ہیں۔ بالکل اسی کو کام میں لاکر سید سلیمان، دوسرے شعر کے "دشمنِ ایماں" کی نسبت فرماتے ہیں :-

> وہ لوگ جن کی سخن فہمی صرف حرفی ہے۔ وہ غلطی سے اس دشمنِ ایماں کی تلاش بمبئی میں کرتے ہیں۔ حالانکہ وہ علی گڑھ میں تھا یعنی کہ وہ علی گڑھ کی تحریک سے الگ ہو کر ندوہ میں شامل ہو گئے!

ورنہ کُل زیادہ تر شاعر کے اپنے جذباتِ محبت کی رنگ و بُو سے مہکتا ہے۔ لیکن ایک دو چیزیں اور بھی ہیں۔ جو ان اشعار میں بار بار آجاتی ہیں چمن زارِ بمبئی کی تعریف تو کثرت سے ہے۔ پہلی غزل کا مقطع ہے ؎

دامنِ عیش نہ دستم نہ رود تا شبلی
دامنِ بمبئی از کف ندہم تا باشم

دوسری غزل تمام کی تمام بمبئی کی تعریف میں ہے۔ مطلع ہے۔

نثارِ بمبئی کن ہر متاعِ کہنہ و نو را | طرازِ مسندِ جمشید و فرتاجِ خسرو را

جواب ہے۔ خواجہ حافظ کے مصرعہ کو یوں بدل دیا ہے۔

کنارِ آبِ چوپائی و گلگشتِ اپالو را

اس غزل کا ایک شعر یہ ہے۔

بہر سوار ہجومِ دلبرانِ شوخِ بے پروا — گذشتن از سرِ رہ مشکل اُفتاد است راہرو را

تین چار غزلیں لکھیں جو کبھی آپ کی نظر سے گذریں گی "

دستۂ گل صحیح معنوں میں ایک پھولوں کا گلدستہ ہے۔ اور پھول بھی ایسے، جن کی شادابی اور خوبیٔ رنگ و بُو کا ہندوستان کی فارسی شاعری میں جواب نہیں۔ یہ غزلیں، الفاظ کے انتخاب، خیالات کی تازگی، اور طرزِ ادا کی شستگی میں ترشے ہوئے ہیرے ہیں۔ لیکن جذبات کی شدت دیکھیں، تو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ ایک زبردست طوفانی دریا، جو مدتوں اینٹ پتھر کے ایک بند سے ٹکرا تا رہا۔ اب بند توڑ چکا ہے۔ اور پورے زور شور سے بہہ رہا ہے۔ پہلی غزل ہے سہ

چند بیہودہ بہ بندِ غمِ دُنیا باشم — زین سپس با قدح و بادہ و مینا باشم

جبہ سائے حرم کعبہ چو بودم یک چند — بر درِ بتکدہ ہم ناصیہ فرسا باشم

گرچہ رندی و ہوس شیوۂ دانا نبود — حاجتم نیست کہ فرزانہ و دانا باشم

بادہ ہر چند بہ خرقہ تواں نیز کشید — نرگسِ مستِ کسے خواست کہ رسوا باشم!

ایک اور غزل میں اسی کیف و سرمستی کا اظہار ہے سہ

اندکے نیز بہ کامِ دلِ خود ہیں باشم — روزگارے چو دم از دانش و عرفاں زدہ ام

چند در پردہ تواں کرد سخن، فاش بگوے — سنگ بر شیشۂ تقویٰ زدہ ام، ہاں زدہ ام

داستاں گردم ازیں پس بگو بہ این زہد و ورع — با بتاں جامِ طرب بانئے و دستاں زدہ ام

پیدا کر دیتا ہے۔ جو آگ ان کے دل کے اندر اعظم گڑھ اور حیدر آباد میں سلگ رہی تھی۔ وہ اب بھی نہ بجھی تھی۔ ان کی طبیعت کی تثنویت برابر قائم تھی بلکہ جس افراط سے ان کی زندگی کا مذہبی پہلو زیادہ نمایاں ہوا۔ اسی شدت سے ان کی اندرونی آگ اور بھڑک اٹھی۔ لیکن اس مردِ باتدبیر نے، جو بہ یک وقت مختلف معبودوں کی پرستش میں کامل دسترس رکھتا تھا۔ ان مخالف جذبات کی تسکین کا سامان کر لیا! اور وہ بھی اس خوش اسلوبی سے۔ کہ ان میں کوئی کشمکش پیدا نہ ہوئی۔ اُنہوں نے لکھنؤ سے بہت دور ایک آستانہ ڈھونڈ لیا۔ جہاں ایک حسن پرست شاعر کے دل کی ساری حسرتیں پوری ہوتیں لیکن جب وہ لکھنؤ پہنچتے۔ تو پھر جبّہ و عمامہ پہن کر مجلسِ علما میں صدر پر جا بیٹھتے۔ اور زبانِ حال، بلکہ زبانِ قال سے کہہ اُٹھتے ؎

شاعری از من مجو دور از سوادِ بمبئی
حالیا شبلی شدم، رندِ غزلخواں نیستم

اور ؎

زبمبئی چوں بہ ہندوستاں رسم شبلی — زبادہ بگزرم و باز پارسا گردم

شبلی کی رومانوی زندگی کا پہلا رنگیں مرقع دستۂ گل ہے۔ جس کی غزلیں ستمبر ۱۹۰۶ء سے شروع ہوتی ہیں۔ ان کے شانِ نزول کی نسبت مہدی حسن کو اکتوبر کے ایک خط میں بمبئی سے لکھتے ہیں۔

"۱۹ برس کے بعد غزل لکھنے کا اتفاق ہوا۔ یہاں کی دلچسپیاں غضب کی محرک ہیں۔ آدمی ضبط نہیں کر سکتا۔ اپالو یہاں ایک عجیب سیرگاہ ہے۔ اور چوپاٹی اس کا

گاہ در قاہرہ نہاں بہ تقاضائے ہوس　　بہ تجشیر شد و در جلوہ گہ ناز آمد

وہ حیدر آباد گئے۔ تو یہ زنجیریں اور ڈھیلی ہو گئیں۔ اب وہ داغ وغیرہ کی صحبت میں غزل سرائی کرتے۔ گاہے گاہے بمبئی بھی جاتے لیکن اس زمانے کے مشاغلِ رنگیں، کسی صراحت سے صفحۂ قرطاس پر ثبت نہیں ہوئے۔ اس لئے ان کی نسبت جو کچھ لکھا جائے گا۔ وہ قیاس آرائی سے زیادہ نہیں۔ بعض خطوط میں مبہم اشارات ہیں۔ جو خدا معلوم کس بات کی نسبت ہیں۔ ایک خط میں نواب حبیب الرحمٰن شروانی کو، جو ان کے محرم راز دوست تھے لکھتے ہیں:۔

مدراس ضرور تشریف لائیے۔ مجاز قنطرۃ الحقیقت ہے۔

اس کے کوئی تین چار ہفتے بعد، جب مولٰینا شروانی مدراس ہو کر واپس گئے۔ اور وہاں سے شاید ان مشاغلِ مدراس کی نسبت کچھ لکھا۔ تو شبلی جواب میں کہتے ہیں:۔

میں تے مدراس میں نئی وادی میں قدم نہیں رکھا۔ بلکہ یہ پرانا کوچہ تھا جس کی مدتوں خاک چھانی۔ ع ما ہم از مستانِ ایں مے بودہ ایم۔ زمانہ کے ہاتھوں دوسروں کے لئے اپنی جگہ خالی کرنی پڑی تھی ؎

از نہاں بزم کہ جز من کسے راہ نداشت　　بایدم رفت کہ بہرِ دگراں جا باشد

اس کے بعد مولٰینا ندوۃ العلما لکھنؤ میں چلے گئے۔ اور ایک مذہبی درسگاہ کے صدر نشین ہوئے۔ بظاہر تو اس تعلق کو اُن کی رومانی زندگی کا خاتمہ ہونا چاہیئے تھا لیکن انسانی فطرت ایک بڑی پیچیدہ اور جامد چیز ہے۔ شبلی نے اپنے آپ کو ندوہ سے بعض قومی اور ذاتی مصلحتوں کی بنا پر وابستہ کیا تھا۔ وہ وہاں کسی ایسے فوری شدید اور پُر جذبے کے تحت نہیں گئے تھے۔ جو انسانی طبیعت میں ایک انقلاب

# وادیٔ گُل

زُہد را من آشنائی دادہ ام با عاشقی
ورنہ عمرے ہر دو را باہم نفاق اُفتادہ بُود (شبلی)

شبلی کے مشاغلِ شباب کا ذکر کرتے ہوئے ہم نے لکھا تھا۔ کہ وہ بہ یک وقت مذہبِ حنفیہ کے ایک متشدد پرستار اور اعظم گڑھ کے رئیس المتغزلین تھے۔ وہ اس زمانے میں تارکینِ صلوٰۃ کو نماز نہ پڑھنے پر دو دو گھنٹے تک پیٹا کرتے تھے۔ اور ساتھ ہی ساتھ شہر میں جو مشاعرے ہوتے تھے۔ ان کے میر مجلس بنتے اور گرم گرم عاشقانہ اشعار لکھتے۔ وہ علی گڑھ گئے۔ تو ان کی فطرت کی یہ تنویت کسی قدر دب گئی۔ لیکن ایک فطری شاعر کی طبیعت کو قومی مصلحت کی زنجیریں کب تک جکڑ سکتی ہیں۔ انہیں اس فضا سے ذرا بھی نکلنے کا موقع ملتا۔ تو پُرانے مشاغل پھر تازہ ہو جاتے۔ انہوں نے روم و مصر و شام کے سفر پر جو نظم لکھی ہے۔ اس میں شبلی کی بوقلمونیٔ طبیعت کا خوب نقشہ کھینچا ہے ؎

گاہ در بزمِ فقیہانِ گراں مایہ رسید
گاہ در حلقۂ رندانِ نظر باز آمد

گاہ با سادہ دلاں شیوۂ تقلید گرفت
گاہ با دیدہ وراں پردہ دریراز آمد

گاہ در بیتِ مقدس بہ برِ مفتیِ شہر
از رخِ شاہدِ فن پردہ برانداز آمد

# ایک نادر ادبی تحفہ

شبلی نے اپنی مشہور نظم عدلِ جہانگیری کا اصل مسودہ عطیہ بیگم صاحبہ کی نذر کر دیا تھا ہم انکی اجازت سے اِس کا عکس ہدیۂ ناظرین کرتے ہیں تاکہ شبلی کی دستخطی تحریر کا عکس دیکھنے کے علاوہ وُہ یہ بھی اندازہ کر لیں کہ نقشِ اوّل کو پایۂ کمال تک پہنچانے کیلئے ایک کامل فن کار اپنے جگر پاروں پر کس طرح اصلاح و ترمیم کی چھُری چلاتا ہے!

بقولِ غالب ؎ کشد چہ رنج سخن نور کہ نقشہائے بدیع
زبہرِ آنکہ گزارد بہ یادگار کشد

ہوگیا۔ مزید رقم نہ مل سکی۔ اور عمارت آج تک ناتمام ہے[1]۔

جس زمانے میں جلسۂ سنگ بنیاد کے انتظامات کے لئے مولینا کو لکھنؤ آنا پڑا۔ وہ بمبئی کے چمن زار میں مصروفِ گل چینی تھے۔ اس حالت میں انہیں بمبئی چھوڑنا سخت ناگوار تھا۔ کئی خطوں میں اس کی شکایت کی ہے۔ ایک خط میں نواب حبیب الرحمٰن شروانی کو لکھتے ہیں:۔

> عین اس وقت کہ چمن زار بمبئی کی گلگشت نے عالم طلسم میں پہنچا دیا تھا۔ بہاولپور کے عہدہ داروں کا خط پہنچا۔ کہ ریاست کے حکم سے ندوہ کے معائنہ کو آتے ہیں۔ اور اس وقت تمہارا ہونا ضروری ہے۔ بالکل اُسی حالت میں بمبئی سے نکلا جس طرح مرحوم شداد نے بہشتِ عدن کو خیرباد کہا تھا۔

ایک اور خط میں ہے:۔

> اب کے بمبئی میں عجیب رنگین صحبتیں رہیں لیکن عین عالم لطف میں ندوہ کی ایک فوری ضرورت سے یہاں آنا پڑا۔ لیکن آنکھوں میں ابتک وہ تماشا پھر رہا ہے۔

مولینا دل پر پتھر رکھ کے اور اپنی ذاتی دلچسپیوں پر قومی فرائض کو ترجیح دے کر بمبئی سے لکھنؤ آ گئے۔ لیکن یہ دلچسپیاں بھی ان کی زندگی کا ایک ضروری، بلکہ عزیز جزو تھیں۔ شبلی کے دوسرے سوانح نگاروں کی طرح ان سے چشم پوشی کر کے صحیح شبلی کا اندازہ نہیں ہو سکتا۔ اس لئے آئندہ باب میں ہم کسی قدر تفصیل سے ان کا ذکر کریں گے +

---

[1] حیات شبلی صفحہ ۴۸۰

واقعات کے مطابق ثابت کرنا کسی قدر مشکل ہے لیکن شبلی ایک وکیل اور مناظر پہلے تھے مصنف بعد کو ہوئے۔ الفاظ ان کے لئے فقط اظہارِ حقیقت کا ذریعہ نہ تھے۔ بلکہ خیالات کو بدلنے اور "آدمیوں کے دل پر حکومت[۵] کرنے کا آلۂ کار۔ انہیں ندوہ کی ضرورت اور اہمیت واضح کرنی تھی۔ اور اگر اس نیک مقصد کے لئے مستثنیات کو کلیات بنا کر پیش کر دیا جائے۔ تو ہمیں کونسی بڑی قباحت ہے؟

(جلسہ سنگِ بنیاد بخیر و خوبی ختم ہوا۔ لیکن افسوس کہ نئی عمارت مولینا کی امیدوں کا مرکز نہیں، بلکہ مدفن ثابت ہوئی۔ انہیں اس میں درس دینا نصیب نہ ہوا۔ بلکہ ان کی آنکھوں کے سامنے' ان کے حریف' ان کے ندوہ سے نکل جانے کے بعد پہلی مرتبہ یہاں آئے)

اس کے علاوہ یہ عمارت بھی مکمل نہ ہو سکی۔ جب نواب صاحب بہاولپور کی والدہ ماجدہ نے پچاس ہزار دئے تھے۔ تو اس وقت توقع تھی۔ کہ اگر خرچ تخمینے سے زیادہ ہوا۔ تو مزید رقم بھی ملے گی۔ لیکن اس اثنا میں (دیوبند کے؟) علما بہاولپور جا پہنچے۔ انہوں نے بیگم صاحبہ سے کہا۔ کہ "ندوۃ العلماء کے دارالعلوم میں (نعوذ باللہ) الحاد ولامذہبی کی تعلیم ہوتی ہے۔ اس میں روپیہ دینا معصیت ہے۔"

اس خبر سے مضطرب ہو کر بیگم صاحبہ نے مولوی سر رحیم بخش مرحوم پریزیڈنٹ کونسل ریاست (جن کی تحریک سے رقم بالا ملی تھی) بلا کر کہا "سائیں جی روپیہ کس کو دلوا دیا"۔ ایک مولوی صاحب نے رفع الزام کی کوشش کی۔ تاہم شوقِ امداد سرد

---

[۵] مکاتیب شبلی جلد اول صہ ۲۴۸

اسی طرح جدید اور قدیم کا موازنہ ہے۔ امر تسر والے ترکیب بند میں شبلی نے جدید اور قدیم دونوں پر طعنہ زنی کی تھی۔ حتےٰ کہ ان کے اُستاد مولینا محمد فاروق چریا کوٹی نے اس کے جواب میں اور قدیم کی حمائت میں بعض اشعار لکھے تھے۔ لیکن اب ان کا نقطۂ نظر وہی تھا۔ جو اس سے چھ سال پہلے ان کے اُستاد کا تھا۔ اور اب قدیم کے مقابلے میں جدید پر مسلسل طنز ہے ؎

شرطِ اسلام نباشد کہ بہ دُنیا طلبی ۔۔۔ التفاتِ تو بہ دینِ نبوی کم باشد
روز بازار بود فلسفہ و ہندسہ را ۔۔۔ نامۂ شرع پراگندہ و درہم باشد
رسمِ اسلام نباشد کہ بہ تحصیلِ علوم ۔۔۔ ہیئت و ہندسہ بر شرع مقدم باشد
نکتہ و شرع بہ افسانہ برابر بنہی ۔۔۔ یورپ ار گفت ندآں نیز مسلّم باشد
حلِ ہر مسئلۂ فقہ ز یورپ طلبی ۔۔۔ شرعِ پیشِ تو ز تقویم کہن کم باشد
از ابوبکر و عمرؓ ہیچ بہ یادت ناید ۔۔۔ گرمئ بزمِ تو از سبزرا اعظم باشد
در سخن بگذر د از سیرت و شانِ نبوی ۔۔۔ ہر چہ گوئی ہمہ از گفتۂ ولیم باشد

شاید یہ اشعار پڑھکر بعض لوگ پوچھیں۔ کہ نئی نسل میں وہ کونسے لوگ ہیں۔ جو اسپنسر اور بیکن پر ناز کرتے ہیں۔ یا آئینِ جہانداری سولن کو فقۂ نعمانی پر ترجیح دیتے ہیں۔ بلکہ اس آئین سے صحیح طور پر آشنا بھی ہیں؟ اسی طرح یہ سوال بھی ہوسکتا ہے۔ کہ ایسے مسلمان، جو حضرتِ ابوبکر صدیقؓ یا حضرت عمرؓ کو یاد نہیں کرتے۔ اور جن کی گرمئ محفل سبزرا اعظم یا "گفتۂ ولیم" (؟) سے ہوتی ہے۔ کہیں صفحۂ ہستی پر موجود بھی ہیں۔ یا ان کا وجود فقط شاعر کے تخیل میں ہے؟ یہ سوالات بیجا نہیں۔ اور شبلی نے جو کچھ بالصراحت بالایما کہا ہے۔ اسے ہو بہو اور ہر حیثیت سے

پہلے ترکیب بند میں، جسے ہم نے ندوہ کا منشورِ انتخابی کہا تھا۔ اس امر پر زور دیا گیا تھا۔ کہ ندوہ دین اور دنیا، قدیم اور جدید کا سنگم ہوگا۔ لیکن اب ندوہ کو بالصراحت، جدید کے مقابلے میں قدیم کا اور دنیا کے مقابلے میں دین کا ترجمان بنا کر پیش کیا گیا ہے۔ جلسۂ سنگِ بنیاد والے اجلاس کی کامیابی میں ایک باہمت، دنیادار خاتون کے عطیے کو بڑا دخل تھا۔ لیکن اس اجلاس کے ترکیب بند میں، دنیاداروں پر ایک لطیف مگر مسلسل طنز ہے۔ پہلے بند میں دنیاداروں کا بیان ہے ؎

اے کہ نیرنگِ سراپردۂ عالم دیدی | جاہِ کیخسرو و فرِ حشمِ جم دیدی
داستانہائے جہانگیریِ خسرو خواندی | زورِ بازوئے کمند افگنِ رستم دیدی
ہم جہانگیریِ شمشیر و سناں بشنیدی | ہم طرازندگیِ خامہ و خاتم دیدی
الغرض ہرچہ جہاں را سر و ساماں باشد | ہمہ را دیدی و خود گیر کہ پیہم دیدی

لیک بالاتر ازیں جملہ جہانے دگر است
کہ در و کالبدے دیگر و جانے دگر است

پھر اس دنیا کا نقشہ کھینچا ہے۔ جس کی نمائندگی کا ادعا ندوہ کو تھا ؎

سخن آنجا رود از منبر و محراب دعا | گر حدیثے ہمہ از گنبد و ایواں باشد
تو حدیث از جم و کیخسرو و دارا گوئی | سخن آنجا ز مسیح و ز سلیماں باشد
داستانہائے تو افسانۂ شاہ است و وزیر | حرف آں بزم ز پیغمبر و یزداں باشد
تو بہ فرمودۂ اسپنسر و بیکن نازی | سخن آنجا ہمہ از گفتۂ یزداں باشد
کم ز آئینِ جہانداریِ سولن نبود | آں اساسے کہ برآوردۂ نعماں باشد

رکھنے کے لئے صُوبہ کے لفٹننٹ گورنر صاحب کو دعوت دی گئی۔

کسی دوسرے مذہبی ادارے کا سنگِ بُنیاد کسی غیر مسلم یا سرکاری حاکم کے ہاتھوں رکھا جاتا۔ تو پتہ نہیں مولینا شبلی کیسے کیسے فقرے کستے لیکن اب اپنا معاملہ تھا۔ جلسے کی روئداد پڑھیئے۔ اور دیکھئے۔ کہ شبلی خوشی سے کس طرح آپے سے باہر ہو رہے تھے۔ فرماتے ہیں:-

"یہ پہلا ہی موقع تھا۔ کہ ترکی ٹوپیاں اور عمامے دوش بدوش نظر آتے تھے۔ یہ پہلا ہی موقع تھا کہ مقدس علما عیسائی فرمانروا کے سامنے دلی شکرگزاری کے ساتھ ادب سے خم تھے۔ یہ پہلا ہی موقع تھا کہ شیعہ وسُنی ایک مذہبی درسگاہ کی رسم ادا کرنے میں برابر کے شریک تھے۔ یہ پہلا ہی موقع تھا۔ کہ ایک مذہبی درسگاہ کا سنگِ بنیاد ایک غیر مذہب کے ہاتھ سے رکھا جارہا تھا۔ (مسجد نبوی کا منبر بھی ایک نصرانی نے بنایا تھا) غرض یہ پہلا ہی موقع تھا کہ ایک مذہبی سقف کے نیچے نصرانی، مسلمان، شیعہ، سُنی، حنفی، وہابی، رند، زاہد، صوفی، واعظ، خرقہ پوش اور کجکلاہ سب جمع تھے۔ ع

آباد ایک گھر ہے جہانِ خراب میں"

جلسۂ سنگِ بُنیاد کے بعد ندوہ کا سالانہ اجلاس ہُوا جس میں مولینا نے ایک فارسی ترکیب بند پڑھا۔ اگر اس نظم کا اس ترکیب بند سے موازنہ کریں جو اس سے چھ سال پہلے شبلی نے امرتسر کے اجلاس میں پڑھا تھا۔ تو اس لطیف بلکہ عمیق فرق کا اندازہ ہوتا ہے۔ جو شاعر کے نقطۂ نظر میں اس دوران میں پیدا ہو گیا تھا۔

درخواست بھیجی گئی۔ اور طرفین کی خط و کتابت کا نتیجہ یہ نکلا۔ کہ حکومت نے ندوہ کو پانچ سو روپے ماہوار کی امداد اس شرط پر دینی قبول کی۔ کہ یہ رقم مدرسہ کی غیر مذہبی تعلیم، یعنی انگریزی۔ ریاضی۔ عربی ادب وغیرہ پر خرچ ہو۔

ندوہ کا مدرسہ ابھی تک لکھنؤ کے اندر ایک پرانی قسم کے مکان میں تھا۔ اور منتظمین کا خیال تھا۔ کہ ندوہ کے مکان کی بد حیثیتی اس کو ابھرنے نہیں دیتی۔ چنانچہ انہوں نے اس پر خاص توجہ شروع کی۔ اور اپریل ۱۹۰۵ء میں کارکنانِ ندوہ کی طرف سے ایک اپیل شائع ہوئی۔ جس میں مدرسہ کے لئے نئی عمارت کا تخمینہ پچاس ہزار روپیہ کیا گیا تھا۔ اور یہ بھی کہا گیا تھا۔ کہ اگر پچاس حضرات ایک ایک ہزار کے چندے دیں۔ تو یہ نیک کام بآسانی تکمیل کو پہنچ سکتا ہے۔ اس کٹھن کام کو ندوہ کے باہمت سفیر مولوی غلام محمد شملوی نے بہت جلد پورا کر دیا۔ وہ ندوہ کی اپیل لے کر بہاولپور پہنچے۔ جہاں نواب صاحب کی والدہ ماجدہ نے کہا۔ کہ اس رقم کے لئے پچاس اشخاص کو تکلیف دینے کی ضرورت نہیں۔ ساری رقم میرے رنج کے خزانے سے لے لی جائے!!

روپے کا انتظام ہوا۔ تو تعمیرِ عمارت کے لئے زمین کی فکر ہوئی۔ اس مشکل کو لکھنؤ کے حکام نے حل کر دیا۔ انہوں نے دریائے گومتی کے کنارے ایک وسیع اور خوش منظر قطعۂ زمین، جہاں ندوہ کی موجودہ عمارت ہے، بالکل برائے نام قیمت پر ندوہ کو دے دیا اور عمارت کے لئے جلسۂ سنگِ بنیاد کی تیاریاں شروع ہوئیں۔ ندوہ کو ان دنوں حکومت سے روابط بڑھانے کا خاص خیال تھا۔ اور کچھ احسانات کا بوجھ ہلکا کرنے کا بھی احساس ہوگا۔ چنانچہ سنگِ بنیاد

دُور کرنے کی کوشش کی۔ اور جو شبہے باقی رہ گئے تھے۔ انہیں ۱۹۰۸ء میں پٹیالہ کے فارن منسٹر کرنیل عبدالمجید خاں نے حکام سے مل کر دُور کر دیا۔ اسی دوران میں مولینا نے الندوہ کی ایک اشاعت میں ایک مضمون لکھا جس میں یہ ثابت کیا تھا۔ کہ مسلمانوں پر انگریزی حکومت کی وفاداری، سیاسی حیثیت سے ہی نہیں، بلکہ مذہبی احکام کی رو سے بھی فرض ہے۔ ظاہر ہے۔ کہ اس تحریری مضمون کا بھی حکومت کو مطمئن کرنے میں بڑا دخل ہوگا۔

اسی اثنا میں ندوہ کے معاون اور شبلی کے دوست، منشی مشیر حسین قدوائی نے ایک انگریزی اخبار میں ایک مضمون لکھ کر محکمۂ تعلیمات سے خواہش ظاہر کی کہ وہ ندوہ کو امداد دے۔ اس مضمون کے جواب میں محکمۂ تعلیمات کے افسر نے منشی صاحب کو لکھا۔ اگر ندوہ کو مدد کی ضرورت ہے۔ تو وہ گورنمنٹ کے پاس درخواست بھیج سکتا ہے۔ چنانچہ ندوہ سے "مالی اور اعزازی" امداد کی

---

لہ سید سلیمان ندوی حیاتِ شبلی (ص ۱۳۱-۴۲۳) میں لکھتے ہیں۔ کہ یہ مضمون لکھکر گویا مولینا نے گورنمنٹ کو اسکے اس چھ ہزار سالانہ امداد کی قیمت ادا کی۔ جو اس نے دارالعلوم کو دینا منظور کی تھی"۔ لیکن یہ مضمون ستمبر ۱۹۰۸ء میں شائع ہوا۔ اور گرانٹ دس نومبر ۱۹۰۸ء کو جاری ہوئی ظاہر ہے۔ کہ یہ مضمون ایک احسان کا معاوضہ نہ تھا۔ بلکہ اگر مضمون اور سرکاری گرانٹ میں کوئی تعلق ہے۔ تو زرِ امدادی کو اس وفادارانہ فتوے کا انعام سمجھنا چاہیے۔

سید سلیمان یہ بھی لکھتے ہیں۔ کہ مولینا نے ردمختار کے جس فقرے پر اپنے نظریہ کی بنیاد رکھی ہے۔ اس کا ترجمہ انہوں نے بالکل غلط کیا ہے!!

لیکن مولانا علی گڑھ نہیں جا سکے۔ بمبئی گئے۔ اور وہاں الکڑی کا ایک مصنوعی پاؤں بنوایا۔

پاؤں کٹ جانے سے مولانا کے قومی کاموں میں کوئی کمی نہ ہوئی۔ بلکہ ایک مصنوعی پاؤں سے ان کی دشت پیمائی میں اور اضافہ ہوگیا۔ اور مزاج میں ایک بالکل نئی وارستگی اور آزادی آگئی۔ وہ اب تک شدتِ جذبات کے باوجود سخت محتاط اور مصلحت شناس رہتے تھے۔ لیکن حادثۂ پا کے بعد ان کے خیالات اور عمل میں ایک نئی بے باکی اور بے جگری سی نظر آتی ہے۔ جس کا اثر نہ صرف اسلامی ہندوستان کی ادبی تاریخ پر، بلکہ قوم کی سیاسی رفتار پر بھی پڑا۔

ندوہ کیلئے بھی شبلی کی کوششیں برابر جاری رہیں۔ اس سے پہلے انہوں نے ۱۹۰۵ء میں ندوہ کے لئے بھوپال سے پچاس روپے ماہوار کی امداد حاصل کی تھی۔ اس کے علاوہ ندوہ کے غریب طلبا کے لئے بہاولپور سے پچیس روپے اور حیدر آباد سے پچاس روپے ماہوار آتے تھے۔ ۱۹۰۸ء میں حیدر آباد سے پچاس روپے ماہوار مولانا سید محمد علی صاحب ناظم ندوہ کیلئے مقرر ہوئے تھے۔ لیکن انہوں نے بہ کمال ایثار یہ رقم ندوہ کے نام منتقل کر دی۔ ندوہ انہی عطیوں کے ذریعے چلتا تھا۔ لیکن پونے دو سو روپے ماہوار سے ایک دار العلوم نہیں چل سکتا۔ مولانا اور ان کے ساتھیوں کو جب اسلامی ریاستوں اور مسلمانوں سے کوئی خاص مدد نہ ملی۔ تو انہوں نے انگریزی حکومت کا دروازہ کھٹکھٹایا۔

ندوہ ایک زمانے میں سیاسی حیثیت سے گورنمنٹ کی نظروں میں مشتبہ ہوگیا تھا۔ منشی محمد اطہر علی۔ نواب محسن الملک اور جسٹس شرف الدین نے ان شبہات کو

تقسیم جائداد سے تو وہ اتنے جز بز ہوئے۔ کہ شریعت کے احکام اور والدین کی اطاعت کے اصولوں کو بھی بھول گئے۔ لیکن جب والد کی وفات ہوئی۔ اور سوتیلی ماں سے اختلافات کا اصل زمانہ آیا۔ تو انہوں نے وہ سعادت مندی اور برخورداری دکھائی۔ کہ سوتیلی ماں بھی آفریں کہتی ہوگی۔ اسی طرح ایک نیم مُردہ بھڑ نے تو انہیں بے حال کر دیا۔ لیکن جب انہیں ایک حقیقی مصیبت کا سامنا کرنا پڑا۔ جب ان کا پاؤں کٹا۔ اور ان کے جسم کا ایک حصّہ ان سے علیحدہ ہوگیا...
.... تو انہیں خبر تک نہ ہوئی !!

پاؤں کے حادثے نے مولینا کو سخت جسمانی اذیت میں مبتلا کیا۔ لیکن یہ ان کی ہمت اور استقلال کا امتحان تھا۔ وہ معمولی واقعات میں ضبط اور حوصلے کی ضرورت نہ سمجھیں۔ لیکن کٹھن امتحانوں میں ناکام ہونا ان کی خودداری کو گوارا نہ تھا۔ وہ تین مہینے تک بسترِ علالت پر رہے لیکن شکائت کا ایک حرف ان کی زبان سے نہیں نکلا۔ واقعہ کے کوئی تین ہفتے بعد مولینا شروانی کو لکھتے ہیں:-

> زخم کی حالت دس روز تک اچھی تھی۔ لیکن بعد کو ریم آنے لگی۔ اور اب تک آتی ہے۔ اسسٹنٹ سرجن روزانہ آتا ہے۔ اور دن میں دو بار زخم دھویا جاتا ہے۔ لیکن ابھی تک تکلیف میں کوئی کمی نہیں۔ تکلیف گو سخت ہے لیکن ہمارے ہی بزرگ تھے۔ جنہوں نے سر کٹوائے تھے۔ پاؤں کٹنے پر کیا روؤں
> فَصَبْرٌ جَمِیْلٌ۔

مولینا کو پوری صحت ہوتے دیر لگی۔ تو نواب محسن الملک نے علی گڑھ سے لکھا کہ آپ یہاں آجائیں۔ یہاں کے بہترین ڈاکٹر آپ کا علاج بلا معاوضہ کریں گے۔

ہوا اس کے پاؤں کاٹے گئے تو کیا ہوا ؟

ظاہری حالات کے لحاظ سے بھی تسکین ہے۔ کہ پچاس برس سے بھی زیادہ کی کچھ عمر پائی۔ بہت چلا پھرا۔ دوڑا۔ دھوپا۔ بلا۔ جُلا۔ آخر کہاں تک؟ خود پاؤں توڑ کر بیٹھنا چاہئے تھا۔ نہ بیٹھا تو قسمت نے بٹھا دیا۔ ع

گر نستانی بہ ستم می رسد"

مولینا کی شدید قوت احساس اور کمزور طاقتِ برداشت کا سب نے اعتراف کیا ہے۔ وہ ذراسی بات خلافِ طبع ہونے پر تلملا اُٹھتے۔ اسی خاصیت کا نتیجہ تھا کہ وہ علی گڑھ۔ حیدرآباد۔ ندوہ۔ جہاں بھی رہے۔ بہت خوش نہیں رہے۔ اور جم کر قیام نہ کر سکے۔ اس شاعرانہ شدتِ احساس نے ان کے لئے زندگی دوبھر کر رکھی تھی۔ اور ان کے رفقا کو بھی سخت مصیبت میں ڈال دیا تھا۔ چنانچہ یہ ایک قابلِ ذکر بات ہے۔ کہ دورِ حاضر کی کسی مشہور شخصیت کے طور طریقوں سے اتنے لوگ نالاں نہیں۔ جتنے قوم کے نہایت برگزیدہ اور مخلص انسان شبلی سے تھے۔ شبلی کے شدّتِ احساس کو ان کے معتقد بھی مانتے ہیں۔ سید سلیمان ان کے "زود اشتعال جذبات" کا ذکر کرتے ہیں۔ اور مولینا حبیب الرحمٰن شروانی نے ایک واقعہ کا ذکر کیا ہے۔ جس میں ان کے روبرو ایک نیم مُردہ بھڑ کے کاٹنے سے مولینا تلملا اُٹھے تھے۔ اور آنکھوں میں آنسو لے آئے تھے!

لیکن اس کے ساتھ ساتھ مولینا میں ایک خوبی تھی۔ وہ اعصابی کمزوری کی بنا پر ذراسی بات پر تو آپے سے باہر ہو جاتے تھے۔ لیکن جب اُن کے سر پہ آرے چلتے۔ تو ان کے ماتھے پر شکن بھی نہ آتی۔ سوتیلی ماں کی آمد اور والد کی

کے بعد فرزندِ عزیز محمد حامد آیا۔ اور زخم کو دیکھتے ہی چیخ اُٹھا۔ اور بہت بے قراری کے ساتھ گریہ وزاری کرنے لگا۔ تھوڑی دیر کے بعد اس پر غشی سی طاری ہو گئی۔ مَیں نے نوکروں سے کہا کہ اس کے مُنہ پر پانی چھڑکو اور حلق میں پانی ٹپکاؤ۔ اس سے اس کو ہوش آ گیا۔

تھوڑی دیر کے بعد میرے چھوٹے عزیز بھائی جُنید۔ سول سرجن اور اسسٹنٹ سرجن کو ساتھ لے کر آئے۔ بڑی غلطی یہ ہُوئی تھی۔ کہ جو رگیں کٹ گئی تھیں۔ ان سے شدّت کے ساتھ خون جاری تھا۔ اور خود مجھ کو اور نہ نوکروں چاکروں میں سے کسی کو خیال آیا کہ اس پر پٹی کس کر باندھ دیں۔ جس سے خون رُک جائے۔ بہرحال ڈاکٹر نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ رگوں کے مُنہ باندھ دئے جس سے خون رُک گیا۔ اس کے بعد میں نے ڈاکٹر سے کہا کہ اگر پاؤں جوڑنے کے قابل ہو تو خیر ورنہ ہرے سے نکال ڈالئے۔ ڈاکٹر نے کہا کہ پاؤں کاٹنے کے بغیر کوئی چارہ نہیں۔ غرض بے ہوشی کی دوا پلائی گئی۔ اور عملِ جرّاحی شروع کیا گیا۔ چونکہ ہڈیاں کچھ اوپر تک پھٹ گئی تھیں۔ اس لئے نصف پنڈلی جُدا کر دی گئی۔ اور ہرزہ گردی کی سزا دی گئی۔ عملِ جرّاحی کے پورے ہونے کے دس پندرہ منٹ بعد مجھے ہوش آیا۔ اور زخموں کے ٹانکے اور رگوں کی کھچاوٹ کی تکلیف محسُوس ہوتی تھی۔ آج نواں دن ہے۔ ڈاکٹر ایک دن بیچ بیں دے کر زخم کھولتا ہے۔ دھوتا ہے اور پھر باندھ دیتا ہے۔ تکلیف میں ابھی کوئی کمی نہیں ہے لیکن خدا کا شکر ہے کہ ابتدائے واقعہ سے اس وقت تک طبیعت کی طمانیت اور سکون میں کوئی کمی نہیں ہے۔ سوچتا ہوں تو نظر آتا ہے کہ جو شخص سر کاٹے جانے کے قابل

دوسرے شخص کے ہاتھ میں دے دی۔ اتفاق سے گھوڑا گر گیا۔ بندوق کی زد ٹھیک میرے پاؤں پر تھی۔ بندوق کی نال سے پاؤں تک صرف ایک بالشت کا فاصلہ تھا۔ کارتوس میں اگرچہ چھرّے تھے۔ لیکن چونکہ بڑے تھے۔ اور فاصلہ بہت کم تھا۔ اس لئے ٹخنہ کی ہڈی بالکل چُور ہو گئی۔ اور پاؤں کٹ کر صرف دو تسمے لگے رہ گئے۔

جس وقت ضرب لگی۔ مجھ کو صرف اس قدر معلوم ہُوا کہ پاؤں کو ایک جھٹکا سا لگا۔ کوئی تکلیف نہیں محسوس ہُوئی۔ اور اس وقت میں نے گھبرا کر کہا کہ یہ کیا ہُوا! آواز سُن کر باہر سے بعض آدمی اندر آ گئے۔ اس وقت میں اسی طرح پاؤں لٹکائے بیٹھا تھا۔ اور پاؤں جُوتے میں تھے۔ ایک عزیز نے آ کر میرے پاؤں پر ہاتھ رکھا۔ تو میں نے جوتے میں سے نکال لیا۔ اس وقت پاؤں کی ایڑی جوتے میں پھنس کر رہ گئی۔ مَیں نے پاؤں اُوپر اُٹھا دیا۔ اور نوکروں سے کہا اس پر پانی ڈالو۔ پانی جب ڈالا جاتا تھا۔ تو پاؤں میں بھک بھک دُھواں نکلتا تھا۔ قریباً پاؤ گھنٹہ تک مَیں پاؤں اُٹھائے بیٹھا رہا۔ جب پنڈلیاں دُکھنے لگیں۔ تو مَیں نے آدمی سے کہا کہ اب تکیہ لا کر میرا پاؤں اس پر رکھ دو۔ آدمی نے رو کر کہا۔ کیا چیز ہے۔ جو رکھی جائے مجھ کو اس وقت معلوم نہ تھا۔ کہ میری ایڑی جُدا ہو کر جوتے میں رہ گئی ہے۔ جس کی وجہ یہ تھی کہ مَیں نے ابتدا میں ایک فوری نظر کے سوا مطلق اپنے پاؤں پر نظر نہیں ڈالی۔ اور جو کچھ مَیں نے پاؤں کے متعلق حالات بیان کئے ہیں۔ وہ ڈاکٹر اور دیگر حاضرین کی زبانی ہیں۔

اس وقت خاص عزیزوں میں سے کوئی نہ تھا۔ نوکر اور ماما وغیرہ تھیں۔ یہ لوگ سخت زار و قطار روتے تھے۔ اور مَیں ان کو منع کرتا تھا۔ قریباً ایک گھنٹہ

سے انتساب تھا۔ اور دوسرا سبب الندوہ تھا جس کی وجہ سے قوم اربابِ ندوہ کے ارادوں، تجویزوں اور کارناموں سے پوری طرح باخبر تھی۔

مولینا کی توجہ اس وقت تمامتر ندوہ پر لگی ہوئی تھی۔ لیکن وہ اپنی تصنیف و تالیف کے لئے وقت نکال لیا کرتے تھے۔ ع

رکھوں کچھ اپنی بھی میں چشم خوں فشاں کیلئے

(موازنہ انیس و دبیر ندوہ میں آکر ختم ہوا۔ اور شعر العجم کا آغاز اسی زمانے میں ہوا۔ موخر الذکر تالیف کے لئے مولینا نے ندوہ سے تین ماہ کی رخصت لی۔ اور بنارس میں جاکر قیام کیا) ۱۹۰۶ء میں وہ اپنے کالج کے شاگرد مولینا محمد علی سے ملنے بڑودہ گئے۔ اور یہ سفر اس لئے قابلِ یاد بن گیا۔ کہ یہاں مولینا محمد علی کے ایماپر، انہیں مارگولیتھ کی کتاب کے جواب میں سیرۃ النبی اور عام اعتراضات کے جواب میں مضامین عالمگیر لکھنے کا خیال پیدا ہوا۔ اس کے علاوہ وہ اعظم گڑھ اکثر آتے جاتے تھے۔ اور ۱۹۰۷ء میں اعظم گڑھ میں وہ حادثہ پیش آیا جس کی وجہ سے انہیں ایک پاؤں سے ہاتھ دھونے پڑے۔ اس کا تفصیلی بیان مولینا کی اپنی زبان سے سنئے :۔

ایک اتفاقی تقریب سے میں اپنے وطن اعظم گڑھ میں آیا تھا۔ اور ارادہ تھا کہ مہینے دو مہینے یہاں قیام کروں گا۔ شعر العجم کے اجزاء زیرِ تحریر تھے۔ اور شاہنامہ پر ریویو کر رہا تھا۔ سترھویں مئی ۱۹۰۷ء قریباً دس بجے ہوں گے۔ کہ میں دفتر سے اُٹھ کر زنانہ کمرہ میں گیا۔ اندر تخت بچھے ہوئے تھے۔ میں پاؤں لٹکا کر بیٹھ گیا۔ تخت پر کارتوس بھری ہوئی بندوق رکھی تھی۔ میں نے ہاتھ میں اٹھالی۔ اور پھر ایک

اثر ہونا ناگزیر تھا۔ اور اس کی توڑ پر جو رسالے نکلے (مثلاً دیوبند کا القاسم)۔ ان سے بھی قدیم اسلامی مدارس کو فائدہ پہنچا۔

قوم کی عام علمی خدمت کے علاوہ الندوہ نے ندوہ کے ہونہار طلبا کو موقع دیا۔ کہ وہ تحریر و تصنیف کی ابتدائی منزلیں، ایک کہنہ مشق اور کامل الفن اُستاد کی نگرانی میں، دارالعلوم کے قیام میں ہی طے کر لیں۔ سید سلیمان ندوی مولوی عبدالسلام اور ندوہ کے کئی دوسرے مشہور اہلِ قلم حضرات کی بسم اللہ اسی دبستان میں ہوئی تھی۔ اور وہ مضامین، جنہوں نے مولانا ابوالکلام آزاد کو ادبی حیثیت سے نہیں، بلکہ علمی اور مذہبی حیثیت سے پہلے پہل مُلک کے سامنے پیش کیا۔ الندوہ میں ہی شائع ہوئے تھے۔ جس کے وہ ایک سال تک سب ایڈیٹر رہے۔

قوم کی علمی خدمت اور ہونہار طلبا کی تصنیفی تربیت کے علاوہ شبلی نے الندوہ کے ذریعے ندوہ کی آواز کو وہاں تک پہنچایا۔ جہاں اور کسی طرح اسکی رسائی نہ تھی۔ خالص تعلیمی حیثیت سے ندوہ ایک نہائت مختصر سا مدرسہ تھا۔ ۱۹۰۸ء تک اس کی مُستقل آمدنی پونے دوسو روپے ماہوار سے زائد نہ تھی۔ ظاہر ہے۔ کہ اس میں کتنا بڑا ادارہ چل سکتا تھا۔ دیوبند اور دوسرے قدیم اسلامی مدارس کے سامنے اس کی کوئی ہستی نہ تھی۔ لیکن جس وقت ندوہ کی شہرت کا ڈنکا ہر طرف بج رہا تھا۔ قوم کے بااثر حلقوں میں ان دارالعلوموں سے جن کے ایک درجے میں ندوۃ العلما کے سارے مدرسے سے زیادہ طلبا زیرِ تعلیم تھے۔ ایک عام بے خبری تھی۔ اس کی ایک وجہ تو مولانا شبلی جیسی مشہور ہستی کا ندوہ

اس رسالہ نے شاید سینکڑوں برس کے بعد علماء کی سطح جامد میں حرکت پیدا کی تھی۔ اب تک علماء کے تحقیقاتی مسائل منطق۔ عقائد اور فقہ کے چند ایسے مسائل قرار پائے ہوئے تھے۔ جن پر گو بہت کچھ لکھا جا چکا تھا۔ پھر بھی جو آتا تھا۔ وہ ان ہی کو دُہرا دُہرا کر اپنا اور دوسروں کا وقت ضائع کرتا تھا۔ منطق اور فلسفہ کی بعض درسی کتابوں کی شرحیں لکھنا۔ حاشیے لکھنا۔ غیر مفید مناظرانہ رسائل تالیف کرنا۔ یہ علماء کے مشاغل تھے۔ حالانکہ زمانہ کا رُخ ادھر سے اُدھر پھر چکا تھا۔ اور حالات نے اسلام اور علومِ اسلامیہ کی خدمت کے کچھ اور ہی ضروریات پیدا کر دئے تھے۔ الندوہ کا بڑا فیض یہ ہے۔ کہ اس نے علمائے کرام کے خیالات میں انقلاب پیدا کیا۔.......

اس سے بڑا فائدہ یہ ہُوا کہ علماء کے سامنے جدید مباحث کا دروازہ کُھلا۔ اسلام اور علومِ اسلامیہ کی خدمت کے نئے طریقے ان کو نظر آئے۔ زبان و بیان کے انداز اور پیرائے معلوم ہوئے۔ اور جو اس کو پسند کرتے تھے وہ بھی اور جو نہیں پسند کرتے تھے وہ بھی اس کو پڑھ کر اس کے مطابق، لکھنے کی کوشش کرنے لگے۔"

الندوہ سے پہلے بھی ملک میں ایسے رسالے جاری ہو چکے تھے۔ جن میں بلند پایہ علمی و ادبی مضامین چھپتے تھے۔ علی گڑھ کا مرحوم معارف ان میں خاص امتیاز رکھتا تھا۔ لاہور کا مخزن بھی الندوہ سے بہت پہلے شروع ہُوا تھا لیکن یہ رسالے نئے لوگوں کے تھے۔ اور انہیں قدیم اسلامی مدارس اور علما کے حلقوں میں بار نہ تھا۔ الندوہ ایک اسلامی مدرسے کا ترجمان تھا۔ طبقۂ علما پر اس کا زیادہ

امتیاز ہے۔ کہ یہاں جدید عربی پر بھی توجہ ہوئی۔ اور یہ کوشش کی گئی۔ کہ طلبا جدید عربی سیکھ کر مصر و شام کے عربی رسائل پڑھ سکیں۔

مولینا شبلی کے تعلق کی وجہ سے ندوہ کے طریقہ تعلیم میں بعض خوشگوار تبدیلیاں ہوئیں لیکن دار العلوم پر ان کے جتنے احسانات بطور ایک مشہور اہل قلم کے تھے بطور ایک معلم کے نہ تھے۔ ندوہ کے لئے ایک بڑا کام انہوں نے یہ کیا۔ کہ یہاں ایسا نہائت گراں قیمت کتب خانہ جمع کر دیا۔ وہ ایک مشہور مصنف تھے۔ اور جانتے تھے کہ اچھی کتابیں کہاں کہاں جمع ہیں۔ اُنہوں نے اپنا بیش قیمت ذخیرہ کتب ندوہ کو بخش دیا۔ اور اپنے اثر اور رسوخ سے کتب کے بعض بڑے قیمتی ذخیرے ندوہ میں کھینچ لئے۔ جن میں بھوپال کے نواب صدیق حسن خاں مرحوم۔ دہلی کے نواب ضیاء الدین احمد خاں دہلوی مرحوم۔ اور حیدرآباد کے نواب عماد الملک بلگرامی کے مجموعے خاص اہمیت رکھتے ہیں۔

لیکن شبلی نے ندوہ کی سب سے زیادہ خدمت اپنے قلم سے کی۔ قومی بہی خواہی کے تقاضے اور شبلی کی انانیت انہیں مختلف میدانوں میں لے گئی۔ اُنہوں نے سیاسیات میں بھی ہاتھ مارا۔ ایک دار العلوم بھی چلانا چاہا۔ نصاب تعلیم میں بھی نئی راہیں نکالنے کی کوشش کی۔ لیکن وہ سب سے پہلے اور سب سے آخر ایک اہل قلم تھے۔ اور اپنے قلم سے ندوہ اور قوم کی خدمت کرنے کا انہیں موقع (الندوہ) کے ذریعے ملا۔ جس کے وہ ۱۹۰۳ء سے مئی ۱۹۱۲ء تک ایڈیٹر رہے۔ اور جس میں ان کے اور کئی دوسروں کے بیش قیمت علمی اور ادبی مضمون شائع ہوئے۔ سید سلیمان ندوی اس رسالے کی نسبت لکھتے ہیں:

علی گڑھ میں بطور ایک پروفیسر کے وہ خاص طور پر کامیاب نہ تھے۔ لیکن ان میں ایک بڑی خوبی تھی۔ وہ عام طلبا پر ضرورت سے زیادہ توجہ صرف نہ کرتے۔ لیکن ہونہار اور منتخب طلبا پر وہ جان چھڑکتے تھے۔ ندوہ کی مختصر دنیا میں اس وصف کی کارفرمائی کا خاص موقع تھا۔ چنانچہ شبلی چند ایسے برگزیدہ تلامذہ مثلاً سید سلیمان ندوی۔ مولوی عبدالسلام، مولوی مسعود علی ندوی کی ذہنی تربیت کر کے انہیں اپنے رنگ میں رنگ سکے۔ جن کے قوم پر بڑے علمی احسانات ہیں۔ اور جو شبلی کے کام کو جاری رکھ سکے۔

اس کے علاوہ درس میں بھی بعض امتیازی باتیں تھیں۔ قدیم عربی مدارس میں اُس قدیم عربی کی تعلیم دی جاتی ہے۔ جس میں قدیم مصنفین اور آئمہ فن کی تصانیف ہیں۔ یہ زبان 'جدید عربی' سے، جس میں شام اور مصر کے اخبار لکھے جاتے ہیں بالکل مختلف ہے۔ ندوہ میں جدید عربی پر زیادہ توجہ دی گئی۔ فی نفسہٖ یہ بھی ایک اتنی بڑی خوبی نہیں۔ جتنا اسے ندوہ یا بعض انگریزی کالجوں میں خیال کیا جاتا ہے۔ انگلستان میں کوئی نہیں کہتا۔ کہ انگریزی طریقۂ تعلیم میں لاطینی کی جگہ جدید اطالین کو دے دی جائے۔ اور فارسی کے جو اساتذہ سمجھتے ہیں۔ کہ سعدی اور رومی کی غیر فانی تصنیفات سے واقف ہونے کے بجائے پور داؤد اور جمال زادہ کے خیالات سے واقف ہونا زیادہ ضروری ہے۔ وہ شاید سعدی اور رومی سے انصاف نہیں کرتے۔ لیکن بہرکیف 'روزمرہ کی بعض ضروریات' جدید اسلامی دنیا سے تعلقات قائم کرنے اور اسلامی ممالک کے خیالات سے واقفیت حاصل کرنے کے لیے جدید عربی مفید ہے۔ اور ندوہ کا یہ ایک خوشگوار

جاری ہوئی"

(انگریزی کی تعلیم شروع کرنے کے علاوہ قدیم علوم میں بھی تبدیلی کی گئی۔ اور اس پر بھی ندوہ کو بڑا ناز تھا۔ لیکن غور سے دیکھیں تو معلوم ہوتا ہے۔ کہ کوئی اصولی اصلاح نہیں ہوئی۔ درسِ نظامیہ میں فلسفہ، منطق اور نحو کی بھرمار تھی۔ مولینا نے یہ کیا۔ کہ ان کی بعض کتابیں کم کرکے بعض نئے علوم داخل کر دیئے) فی نفسہ تو یہ ایک بڑی خدمت تھی۔ لیکن نئے علوم داخل کرتے وقت نہ تو تفسیر و حدیث کو خاص اہمیت دی گئی۔ جس سے ندوہ مذہبی حیثیت سے شاہ ولی اللہ کے طریقہ تعلیم کی (جو دیوبند میں جاری تھا) خصوصیات اخذ کر لیتا۔ اور نہ ہی کوئی خاص طور پر مفید نئے علوم بڑھائے گئے۔ انگریزی کا جو حال تھا۔ وہ ہم بیان کر چکے ہیں۔ قدیم مدارس میں ایک بڑا نقص یہ ہے۔ کہ ان میں تاریخ۔ جغرافیہ جیسے ضروری علوم شامل نہیں۔ ندوہ میں بھی انہیں داخل نہ کیا گیا۔ ان مدارس کی ایک اور کمی یہ ہے۔ کہ فارسی، جس میں اسلامی ہندوستان کا بیشتر علمی اور مذہبی ذخیرہ جمع ہے۔ اسے ان مدرسوں میں بار نہیں۔ ندوہ میں فارسی کے ساتھ بھی کوئی رعائت نہ برتی گئی۔ بلکہ جو نئے علوم یعنی علم الکلام اور عربی ادب درس میں داخل کئے گئے۔ وہ دینی اور دنیاوی فائدے کے لحاظ سے انہی علوم کے ہم پایہ تھے۔ جن کی انہوں نے جگہ لی تھی!!

ندوہ میں جو نصابِ تعلیم میں تبدیلیاں ہوئی تھیں۔ وہ ایک تعلیمی انقلاب کی حیثیت نہیں رکھتیں۔ لیکن مولینا جیسے جید عالم اور انشا پرداز کا فیض دارالعلوم کے لئے ایک بڑی نعمت تھا۔ مولینا جتنے بڑے مصنف تھے۔ اتنے بڑے معلم نہ تھے۔

مولوی عبدالحی ناظم ندوہ۔ اور ملا عبدالقیوم حیدرآبادی کی ایک سب کمیٹی بنائی گئی۔ جسے نصاب بنانے کا اختیار دیا گیا۔ اس سب کمیٹی نے مولینا کی اکثر ترمیمات منظور کرلیں۔ لیکن نئے نصاب پر عمل در آمد شروع ہوتے دیر لگی۔ اور جب تک مولینا نے حیدرآباد سے آکر ندوہ میں قیام نہ کیا۔ اور نئے نصاب کو جبری طور پر شروع نہ کیا۔ اکثر مدرسین خارج شدہ کتابیں ہی پڑھاتے رہے۔

اصلاح نصاب کا ایک بڑا جزو انگریزی کی تعلیم تھا۔ یہ ۱۹۰۱ء میں شروع ہوئی تھی۔ پھر ۱۹۰۵ء میں سب طلبا کے لئے لازمی کر دی گئی۔ ندوہ کی یہ خاص امتیازی شان سمجھی جاتی تھی۔ لیکن اس کا جو حال رہا۔ وہ سید سلیمان کی زبان سے سنئے:-

> ۱۹۰۱ء میں دارالعلوم میں پندرہ روپے ماہوار پر ایک انگریزی کا ماسٹر مقرر ہو گیا۔ اور کچھ طالب علموں نے "اے بی سی ڈی" پڑھنی شروع کی۔ مگر یہ تعلیم دفع الوقتی سے زیادہ نہ تھی۔ سالہا سال کے بعد بھی کوئی پرائمر سے آگے نہیں بڑھا۔ ۱۹۰۵ء میں جب مولینا معتمد ہوئے تو ان کے اصرار سے صفر ۱۳۲۳ھ / ۱۹۰۵ء کے ایک جلسہ میں ہر لڑکے کے لئے انگریزی زبان کی تعلیم لازمی قرار دی گئی۔ اور اس کی نگرانی کے لئے مولوی سید ظہور احمد صاحب وکیل لکھنؤ مجلس دارالعلوم کے رکن منتخب ہوئے۔ لیکن سرمایہ کی کمی کے سبب سے ماسٹروں کا بڑھانا ممکن نہ تھا۔ اس لئے تعلیم کا نقص جاری رہا۔ ۱۹۰۸ء میں جب گورنمنٹ نے ۵۰۰ روپیہ ماہوار کی امداد مدرسہ کی دنیاوی تعلیم کے لئے منظور کی تو انگریزی اسٹاف ضرورت کے مطابق مقرر ہوا۔ اور انگریزی تعلیم باقاعدہ

۱۹۰۳ء کے شروع میں مجلس انتظامیہ نے مولٰینا کو اتفاق رائے سے ندوہ کے دارالعلوم کا معتمد بنانا قبول کر لیا تھا۔ اور مولٰینا سے درخواست کی تھی کہ وہ لکھنؤ آکر قیام کریں۔ لیکن مولٰینا کوئی دو سال تک نہ آئے۔ مولٰینا کی ذہنی کشمکش اور طبعی تلون کا اندازہ اس امر سے ہو سکتا ہے۔ کہ وہ ابھی تک اس امر کا بھی قطعی فیصلہ نہ کر سکے تھے۔ کہ وہ حیدر آباد چھوڑ کر کہاں جائیں گے؟ ندوہ میں یا علی گڑھ میں؟۔

مجلس انتظامیہ کے فیصلے کے کوئی تین مہینے بعد وہ حیدر آباد سے مولوی حمید الدین کو لکھتے ہیں:۔

میں یہاں سے چھوٹا۔ تو اعظم گڑھ نہیں۔ بلکہ ندوہ میں رہوں گا۔ یا کالج میں۔

۱۹۰۴ء کے وسطِ اوّل میں علی گڑھ کی کشش زیادہ قوی معلوم ہوتی ہے۔ مئی ۱۹۰۴ء کے ایک خط میں مہدی حسن کو لکھتے ہیں۔

سامان ایسے نظر آتے ہیں۔ کہ علی گڑھ کے دام میں دوبارہ گرفتار ہوں۔ اگرچہ یہ وہ دام ہے کہ ؎

نالہ از بہرِ رہائی نہ کند مرغِ اسیر
خورد افسوس زمانے کہ گرفتار نبود

لیکن بالآخر قرعۂ فال ندوہ کے نام پڑا۔ اور وہ ۱۹۰۵ء کے شروع میں باقاعدہ اس سے وابستہ ہو گئے۔

ندوہ کے نصاب کی اصلاح کے لئے امرتسر کے سالانہ اجلاس میں بعض اصول مرتب ہوئے تھے۔ پھر مدراس کے اجلاس (منعقدہ ۱۹۰۴ء) میں مولٰینا شبلی نعمانی۔

اور علما کی جدید فلسفہ سے بے خبری پر تعریض تھی۔

تا چہ شودت دہد آں فلسفہ عہد قدیم — تا چہ سودت دہد آں ہیئت پارینہ نہاد
از عناصر سہ فرصت آمدہ اینک بہ شمار — تو ہماں در گرہ آتش و آبستی و باد

ہم لوگ اس وقت مولانا فاروق صاحب سے فلسفہ و منطق کی چھوٹی چھوٹی کتابیں پڑھتے تھے۔ پھر بھی وہ ہم لوگوں کے سامنے بڑے جوش سے ان ۶۳ عناصر کے نظریہ کی تردید فرماتے تھے اور سمجھاتے تھے۔ اور خیال آتا ہے کہ اس کے جواب میں چند شعر بھی کہے تھے۔

شبلی سے مولانا فاروق کا اختلاف بڑا دلچسپ ہے۔ اس سے ایک تو اس قدیم پیرور ماحول کا اندازہ ہوتا ہے۔ جس میں شبلی کی دماغی ساخت معین ہوئی تھی۔ دوسرے اس فرق کا بھی پتہ چلتا ہے۔ جو علی گڑھ کے قیام سے شبلی کے خیالات میں پیدا ہوا۔ اب شبلی وہی شبلی نہ تھا۔ جو اعظم گڑھ میں مولانا فاروق کے سامنے زانوئے شاگردی تہ کرتا تھا۔ بلکہ اس نے علی گڑھ میں سولہ برس گزارے تھے۔ قدیم کی شدید محبت جو اسے مولانا فاروق کے حلقۂ تلمذ میں حاصل ہوئی تھی۔ تمام عمر اس کے ساتھ رہی۔ لیکن اب وہ جانتا تھا۔ کہ قدیم کے استحکام اور بچاؤ کے لئے ضروری ہے۔ کہ اس میں اصلاح اور ترمیم ہو۔ اور جدید کی چند باتیں بھی اخذ کرلی جائیں۔ چنانچہ اس کے لئے شبلی نے قیام حیدرآباد کے دوران میں کوشش شروع کی۔ نواب حبیب الرحمٰن خاں شروانی کو جو ندوہ کی مجلس نصاب کے ناظم تھے۔ بڑے پرزور اور بااثر خط لکھے۔ اور ایک حد تک اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کی۔

مستمر از شعبدۂ جلوہ دہد سر بنہی | منکرِ معجزۂ موسیٰ عمران باشی
گفتۂ سوکن و آئین جہانبانی او | بر زبان داری و بیگانہ ز نعماں باشی
از ہنیبال صد افسانہ و دستاں گوئی | جاہل از معرکہ ہائے شیر مرداں باشی
قیصراں را ہمہ یک یک بشماری ز آغاز | بے خبر از عمرؓ و حیدرؓ و عثمانؓ باشی

پھر ندوہ کا ذکر ہے۔

دین و دنیا بہم آمیختن آساں نبود | گوئیا کشتی و گرداب دوچار افتاد است
نسبتِ فلسفہ و شرع بداں می ماند | کہ خزاں در عقبِ بادِ بہار افتاد است
حلِ ایں مشکل اگر خواہی از ندوہ بخواہ | او کشایدگرہے را کہ بکار افتاد است
حکمت و شرع دریں جا بہم آمیختہ اند | نمک و بادہ۔ دریں میکدہ یار افتاد است
عقل را نیست سر عربدہ ایں جا بالقل | پنبہ را آتشی اینجا بہ شرار افتاد است

بنہ نہیں۔ علی گڑھ اور دیوبند میں اس شاعرانہ طرزِ بیان کی نسبت کیا کہا گیا۔ لیکن شیریں خوابوں اور زورِ انشا سے واقعات نہیں بدل جاتے حقیقت یہ تھی۔ کہ ندوہ خود ایک قدیم طرز کا مدرسہ تھا۔ مولٰینا نے قدیم طرزِ تعلیم پر جو اعتراض کئے تھے۔ ان کا جواب سب سے پہلے یہیں دیا گیا۔ اور وہ بھی مولٰینا کے قدیم اُستاد مولٰینا محمد فاروق چریا کوٹی کی طرف سے!

سید سلیمان حیاتِ شبلی میں لکھتے ہیں:۔

مولٰینا فاروق صاحب چریاکوٹی اس وقت دار العلوم میں مدرسِ اعلےٰ تھے۔ وہ بھی امرتسر تشریف لے گئے تھے۔ وہ واپس آئے تو شاگرد (مولٰینا شبلی) کے اس ترکیب بند کے ان چند شعروں سے بہت خفا تھے۔ جن میں فلسفۂ قدیم پر

اس سے کئی سال پہلے، انہوں نے ندوہ کے ایک ابتدائی جلسے میں "علما کے فرائض" (یا حقوق؟) پر ایک طویل تقریر کی تھی جس میں ندوۃ العلما کے متعلق ان کے خواب بیان ہوئے تھے۔ لیکن اس میں تعلیم کے قدیم اور جدید طریقوں پر طنز نہ تھا۔ امرتسر کے ترکیب بند میں دونوں پر اعتراضات ہیں۔ اور ندوہ کی فوقیت بتائی گئی ہے۔ جو ان دونوں کو ملانا چاہتا تھا۔ شروع میں تعلیم قدیم کا ذکر ہے۔ اور چونکہ شبلی اس راہ کی تلخیاں خود اٹھا چکے تھے۔ ان کا ذکر بڑے مؤثر طریقے سے ہے؎

در چنیں حادثۂ صعب کہ بر ما افتاد | چارہ آں نیست کہ از عہدِ کہن داری یاد
چارہ آں نیست کہ بر رسمِ کہن طرح نہی | مکتب و مدرسہ ہا در ہمہ اطراف و بلاد
تا چہ سودت دہد آں شیوۂ تعلیم قدیم | کز بروبت درِ رزقے نہ توانست کشاد
ایں نہ خواری بود آخر کہ پس از کسبِ علوم | از رہ وعظ بہ دریوزہ بہ آئی ناشاد
عامیاں را بفریبی و بہ صد حیلہ و فن | آش و نانے بکف آری کہ شود توشہ و زاد
یا کہ با ہمچو خودے بحث و جدل سازدہی | واں نزاعِ تو شود مایۂ ہر گونہ فساد
دستِ بالاست ہر آئینہ ز زیریں بہتر | ایں حدیثِ نبوی ہست و ترا رفتہ ز یاد
نبود وجہِ کفافِ تو مگر ہدیہ و نذر | نبود حاصلِ بحثِ تو مگر کبر و عناد

خود بفرمائے، کزیں مشغلہ مقصود چہ بود؟
گر وجودِ تو زیاں نیست، بگو سود چہ بود؟

اس کے بعد نئی تعلیم والوں سے خطاب ہے؎

اے کہ بر مائدۂ یورپ مہماں باشی | حیف باشد اگر از جملۂ ایشاں باشی
حیف اگر از اثرِ فلسفۂ مغربیاں | منکرِ فلسفۂ سنّت و قرآں باشی

# ندوۃ العلوم لکھنؤ

(۱)

۱۹۰۵ — ۱۹۰۸

مولینا شبلی ندوہ میں ۱۹۰۵ء کے شروع میں آئے۔ لیکن ندوہ کے نصاب تعلیم کی ترمیم اور ندوہ کی عام اصلاح کے متعلق ان کی کوششیں حیدرآباد سے ہی جاری تھیں۔ وہ ۱۸۹۹ء، ۱۹۰۰ء، ۱۹۰۱ء کے سالانہ جلسوں میں شامل نہ ہوئے تھے۔ اور ندوہ سے دُور رہنے میں گورنر کے سیاسی اشبہات کو بھی دخل تھا۔ لیکن اس مشکل کو نواب محسن الملک نے حل کر دیا۔ وہ اگست ۱۹۰۲ء میں گورنر سے ملے۔ شبلی کے متعلق اس کے تمام شبہات رفع کئے۔ اور گورنر سے مشورے کے بعد مولینا کو لکھا۔ کہ آپ علی گڑھ آجائیے۔ کالج سے بھی سو روپے ملیں گے۔ حیدرآباد کا وظیفہ بھی جاری ہو جائے گا۔ لیکن یہ وہ زمانہ تھا جب شبلی نے حیاتِ جاوید کے خلاف نجی خطوط میں نہایت چلتے کٹتے فقرے لکھے تھے۔ اور ان کے دل میں سرسید اور علی گڑھ کے خلاف ایک طرح کا ردِ عمل شروع تھا۔ انہوں نے فیصلہ کیا۔ کہ علی گڑھ کے بجائے ندوہ میں شریک ہوں۔

اس سال وہ ایک مدت کے بعد ندوہ کے سالانہ جلسے میں شریک ہوئے۔ اور اعر تسر میں وہ فارسی ترکیب بند پڑھا۔ جسے ندوہ کا "منشورِ انتخابی" سمجھنا چاہیئے۔

میں لکھتے ہیں :-

ندوہ میں جو لوگ میرے خلاف ہیں۔ ان میں خود میرے ہم وطن اور عزیز بھی ہیں۔ جس وجہ سے خلاف ہیں۔ اس سے بھی میں واقف ہوں لیکن ان باتوں کی طرف توجہ کرنے سے کیا حاصل۔ آپ سے البتہ تعجب ہے کہ ہر قسم کے کام کرنے کے لئے ترکِ معاش کی شرط کو ضروری قرار دیں ۔

یہ خط ستمبر ۱۹۰۲ء کا ہے۔ اس کے بعد کے خطوط میں حیدر آباد چھوڑ کر ندوہ جانے کا ذکر بہت کم ہے۔ مولانا کی نسبت کیبنٹ نے فیصلہ کیا تھا کہ ان کا محکمہ توڑ دیا جائے۔ لیکن پھر یہ معاملہ کونسل میں گیا۔ اور مدار المہام مولانا کے حیدر آباد رہنے کے حق میں تھے۔ مولانا اس کشمکش میں تھے۔ کہ انہوں نے اخبار میں کسی ہندو انجمن (سرونٹس آف انڈیا سوسائٹی؟) کی تاسیس اور ہندوؤں کے ایثار کا حال پڑھا۔ اس سے ان کے ولولے پھر تازہ ہو گئے۔ اور انہوں نے ۱۹۰۴ء میں کوشش شروع کی۔ کہ ان کا پرانا تصنیفی وظیفہ جاری ہو جائے اور موجودہ ملازمت سے استعفے قبول ہو۔ ستمبر ۱۹۰۴ء میں وہ حالات کو بچشم خود دیکھنے کے لئے لکھنؤ گئے۔ اور ندوہ میں چند روز کے قیام کے بعد قطعی فیصلہ کیا۔ کہ حیدر آباد چھوڑ دیں۔ اور ندوہ میں شریک ہو جائیں۔ چنانچہ ۱۹۰۵ء کے شروع میں انہوں نے حیدر آباد کو خیرباد کہا۔ اور ندوہ میں اقامت اختیار کی۔

ادھر کی اُدھر ہوگئی۔ مولوی سید علی وغیرہ نکلے۔ اور بقیہ نکلتے جاتے ہیں۔
مَیں بھی دو چار روز کا مہمان ہوں۔

شبلی نے دنیوی ترقی کے جو خواب دیکھے تھے۔ انہیں وزارت کے انقلاب نے درہم برہم کر دیا۔ لیکن شبلی کے دوسری پارٹی سے بھی تعلقات تھے۔ اور نواب وقار الامرا کے جانشین مہاراجہ کشن پرشاد ان کے قدر دان تھے۔ ان کی ملازمت قائم رہی۔ البتہ اس کی ضرورت کا فیصلہ کرنے کے لئے ایک کمیشن بٹھا دیا گیا۔ مولوی محمدؐ سمیع کو لکھتے ہیں :۔

مَیں اچھا ہوں۔ مگر پریشان ہوں۔ یہاں پرسوں میں ایک چیز کا فیصلہ ہوتا ہے۔ میرے سررشتہ اور دائرۃ المعارف پر ایک کمیشن بیٹھی ہے۔ اس کی رپورٹ پر فیصلہ ہوگا۔ لیکن پہلے بھی یہاں کی سازشوں سے سخت گھبرا گیا ہوں۔

چند روز بعد کا ایک خط ہے :۔

میرے حالات اب یہاں بہت خراب ہیں۔

اس کشمکش نے مولٰینا کو سخت بد دل کر دیا۔ اور ندوہ کے قیام کا ارادہ اور مضبوط ہوگیا۔ چنانچہ اس دوران میں مولٰینا نے ندوہ کے سالانہ جلسے میں باقاعدہ اعلان کروا دیا۔ کہ وہ ندوہ میں شریک ہوجائیں گے لیکن اس کے بعد ان کے حیدر آباد میں حالات بہتر ہوگئے۔ اور وہ سوچنے لگے۔ کہ اگر ہوسکے تو حیدر آباد میں ہی بیٹھ کر ندوہ کی خدمت کی جائے۔ وہ مولٰینا حبیب الرحمٰن شروانی کو جو ان کے حیدر آباد چھوڑنے اور ندوہ آنے پر مُصر تھے۔ ایک خط

مصلحت فریب دیتی ہے۔ کہ تم ہیں اور بہت سے لوگ شامل ہیں۔ ان کا بھی لحاظ رکھنا چاہیئے۔"

اس کے بعد واقعات ایسے آئے۔ جنہوں نے ان کے سکون و اطمینان کو درہم برہم کر دیا۔ شبلی کو ملازمت مولوی سید علی بلگرامی کی مدد اور سردار المہام نواب وقار الامراکی عنائت سے حاصل ہوئی تھی۔ لیکن ریاستوں کا معاملہ عجیب ہوتا ہے۔ اس ملازمت کی تفویض کے چند ماہ بعد نواب وقار الامرا مدار المہامی سے مستعفی ہو گئے۔ اور مولوی سید علی بلگرامی کو ریاست نے سبکدوش کر دیا۔ شبلی ان کے متوسلین میں سے تھے۔ اُن کی ملازمت بھی معرضِ خطر میں پڑ گئی۔ ۱۷ اگست کو شروانی کو لکھتے ہیں:۔

"حیدر آباد کی پولیٹیکل سرزمین میں سخت بھونچال آیا۔ وزارت کا قبلہ مشرق سے مغرب کو بدل گیا۔۔۔۔۔۔۔ ہاں میں نے نظامت علوم و فنون قبول تو کر لی ہے لیکن اس انقلاب میں دیکھئے۔ یہ خدمت بھی مجھے قبول کرتی ہے یا نہیں۔

چند روز بعد کا خط ہے۔

انقلاب حال نے تمام اُمیدیں خاک میں ملا دیں۔ اب ایام گذاری ہے۔

پھر ۷۔ اکتوبر کو انہی کو لکھتے ہیں:۔

یہاں ہر روز ایک نیا شگوفہ کھلتا ہے۔ سید علی نکل چکے۔ اور لوگ نکالے جاتے ہیں۔ میرا بھی نفس بازپسیں ہے۔

اسی زمانے کا سمیع صاحب کے نام خط ہے:۔

یہاں کے حالات غالباً تم نے اخباروں میں پڑھے ہوں گے۔ مختصر یہ کہ دُنیا

اعصابی کمزوری اور طبعی سوداویت کی وجہ سے اب آہستہ آہستہ زیادہ چڑچڑا ہو رہا تھا لیکن حیدر آباد کے حالات بھی کچھ ایسے تھے۔ کہ شبلی کو سکون ملنا محال تھا۔

جس وقت حیدر آباد میں ان کی ملازمت کا معاملہ درپیش تھا۔ اس وقت بھی وہ ایک دماغی کشمکش میں مبتلا تھے۔ ان کی طبیعت اور علمی ذوق کا تقاضا تھا۔ کہ وہ ملازمت کی زنجیروں میں نہ پھنسیں۔ اور دنیوی حالات اس تعلق پر مجبور کر رہے تھے۔

۷ اپریل کا ایک خط ہے :۔

میں نے یہ عزم کر لیا ہے۔ کہ کوئی معقول بات نکل آئے۔ تو خیر۔ ورنہ دنیاوی خواہشوں سے صاف دست بردار ہونا ہے۔

اس کے چند روز بعد جب ابھی ان کی ملازمت کا فیصلہ نہ ہوا تھا۔ اپنے سالے کو لکھتے ہیں :۔

بہر حال دیکھئے کیا ہوتا ہے۔ بے شبہ اگر ملازمت کر سکتا۔ اور کسی قدر دنیاداری بھی مجھ سے بن پڑتی۔ تو دنیاوی فائدے بہت حاصل ہوتے۔ لیکن میاں سمیع۔ عمر کا بڑا حصہ صرف ہو چکا۔ چند برسوں کے لئے دامن زندگی کو کیا آلودہ کروں۔ دعا کرو۔ کہ جو گردن ہمیشہ بلند رہی۔ بلند ہی رہے۔"

اس کے چند روز بعد انہوں نے اپنے عہدے کا چارج لیا۔ لیکن ذہنی کشمکش اب بھی قائم رہی۔ فرماتے ہیں :۔

میں یہاں آکر ایسا پھنس گیا کہ ع

نہ بھاگا جائے ہے مجھ سے نہ ٹھہرا جائے ہے مجھ سے

ہمت کہتی ہے۔ ع بے تامل آستیں افشاندن از دنیا خوش است

محسن الملک نے اُردو ڈیفنس ایسوسی ایشن قائم کی۔ اور اس سلسلے میں لکھنؤ میں ایک زبردست تقریر کی۔ سرانٹونی میکڈانل کی شدید مخالفت سے یہ کوششیں تو سرسبز نہ ہوئیں لیکن جب میکڈانل صاحب چلے گئے۔ اور حالات زیادہ سازگار ہوئے۔ تو نواب محسن الملک نے اُردو کی ترقی کے لئے پھر ایک ادارہ قائم کرنا چاہا۔ اور ۱۹۰۳ء کے شروع میں مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے ایک صیغے کے طور پر انجمن ترقی اُردو کا آغاز ہوا۔

جن لوگوں نے گذشتہ بیس پچیس سال میں' بابائے اُردو مولوی عبدالحق صاحب کے زیرِ عنان' انجمن کی کارگزاریاں دیکھی ہیں۔ جنہوں نے انجمن کو ایک اچھی خاصی حکومت کا ایک سرگرم صیغہ بنا دیا ہے۔ اور اس گئے گزرے زمانے میں بھی دکھا دیا ہے کہ وہ کونسی انتظامی قابلیت۔ عملی سُوجھ بُوجھ اور بلند ہمتی تھی۔ جس کی بدولت مسلمانوں نے کئی سو سال اس ملک میں حکومت کی تھی۔ انہیں تو مولٰنا شبلی کا ابتدائی کام بالکل معمولی نظر آئے گا۔ لیکن وہ کام کا آغاز تھا۔ اور شبلی نے ایک دو سال کی نظامت میں جو کچھ کیا۔ وہ ان کی خوش تدبیری اور اُردو سے محبت کا ایک اچھا نمونہ ہے۔

ظاہری حیثیت سے حیدر آباد میں شبلی کی حالت بہت اچھی تھی۔ علی گڑھ میں انہیں سو روپے ماہوار ملتے تھے۔ یہاں چار سو۔ تصنیف و تالیف کے لئے بھی وقت تھا۔ صحبت بھی باکمال اور بامذاق لوگوں کی تھی۔ لیکن شبلی کے خطوط پڑھیں۔ تو معلوم ہوتا ہے۔ کہ ایک سخت ذہنی خلفشار اور کشمکش کی وجہ سے وہ ایک کانٹوں کی سیج پر لوٹتے رہے۔ اس میں کسی حد تک تو ان کے مزاج کو دخل تھا۔ جو

اندازہ ہوتا ہے ؎

اثر کے پیچھے دلِ حزیں نے سُراغ چھوڑا نہیں کہیں کا
گئے ہیں نالے جو سوئے گردوں تو اشک نے رُخ کیا زمیں کا

وہی لڑکپن کی شوخیاں ہیں وہ اگلی ہی سی شرارتیں ہیں
سیانے ہوں گے تو "ہاں" بھی ہو گی ابھی تو سِن ہے "نہیں نہیں" کا

یہ نظمِ آئیں یہ طرزِ بندش سخنوری کیا فسوں گری ہے
کہ ریختہ میں بھی تیرے شبلی مزہ ہے طرزِ علی حزیں کا

موازنہ انیس و دبیر کا بیج بھی انہی ادبی صحبتوں میں بویا گیا۔ اور بمبئی سے تعلق کا آغاز بھی، جو شبلی کی شاعری میں ایک نئے باب کا اضافہ کرنے والا تھا۔ قیامِ حیدر آباد کے دوران میں ہوا۔ وہ حیدر آباد آتے جاتے یا حیدر آباد سے آکر گاہے گاہے بمبئی دیکھتے ہوں گے۔ اور یہاں کے دیدہ افروز مناظر سے متاثر ہوتے ہوں گے۔ مثلاً جب ۱۹۰۴ء میں آرنلڈ صاحب ہندوستان چھوڑ کر ولائت گئے۔ تو انہیں الوداع کہنے مولینا بمبئی آئے تھے۔ اور ایک تحفہ بھی ساتھ لائے تھے۔

ادب اور بالخصوص اُردو ادب سے ان دنوں شبلی کی دلچسپی بڑھ جانے کا ایک سبب یہ بھی تھا۔ کہ وہ اس وقت انجمن ترقی اردو کے سیکرٹری تھے۔ یہ انجمن فی الحقیقت ان کوششوں کا نتیجہ تھی۔ جو نواب محسن الملک اور دوسرے حامیانِ اردو، سر انٹونی میکڈانل اور ہندی پسند ہندوؤں کے حملوں سے اُردو کو بچانے کے لئے کر رہے تھے۔ اپریل ۱۹۰۰ء میں جب یو۔پی میں ایک ایسا فرمان جاری ہوا۔ جسے اُردو کے حامیوں نے اپنی زبان کے لئے سخت مضر سمجھا۔ تو نواب

تصوف اور روحانیت جو غزالی کی زندگی کے سب سے اہم اور نمایاں پہلو ہیں۔ ان کا بھی کتاب میں ذکر نہ تھا۔ ایک دوست کی توجہ دلانے سے انہوں نے امام ممدوح کی صوفیت کا مطالعہ کر کے ایک باب الغزالی میں اضافہ کیا۔" اب حالت یہ ہے۔ کہ اگرچہ شبلی کے قلم سے جو کچھ بھی نکلا ہے۔ بیش بہا ہے۔ ان کی ادھوری اور سرسری کوششیں بھی ادبِ اُردو کا تاج ہیں۔ لیکن واقعہ یہ ہے۔ کہ الغزالی ایک کامیاب سوانح عمری نہیں۔ اور اس سے اُردو دان طبقے کو اسلامی تاریخ کی اس عظیم الشان ہستی سے، جس کی روحانی کشمکش کا مطالعہ مادیات اور روحانیات کے موجودہ ظواہر پسند دَور میں خاص طور پر ضروری ہے۔ کماحقہ روشناس ہونے کا موقع نہیں ملا۔

کلامیات سے شغف کے علاوہ قیام حیدر آباد میں مولینا کو خالص ادبی چیزوں سے زیادہ دلچسپی پیدا ہو گئی۔ ہم لکھ چکے ہیں۔ کہ علی گڑھ آنے سے پہلے وہ عشقیہ غزلیں کثرت سے لکھا کرتے تھے۔ علی گڑھ آنے کے بعد ان کی شاعری کا محور بدل گیا۔ اور غزلوں کی جگہ قومی نظموں نے لے لی۔ وہ حیدر آباد گئے۔ تو جہاں اسلامی تاریخ کی جگہ کلامیات کا نشہ طاری ہوا۔ وہاں غزل گوئی کا پرانا شوق بھی عود کر آیا۔ حیدر آباد میں اس وقت داغ۔ شرر۔ مولوی عزیز مرزا۔ مولوی ظفر علی خاں مولوی عبدالحق اور دوسرے ادب کے دلدادہ موجود تھے۔ داغ سے شبلی کو خاص طور پر عقیدت تھی۔ سید سلیمان لکھتے ہیں۔ "داغ کے سینکڑوں اچھے شعر ان کی زبان پر تھے۔" چنانچہ اس ماحول میں ان کا ابتدائی ذوق پھر اُبھر آیا۔ اور اُنہوں نے کئی اُردو غزلیں لکھیں۔ افسوس کہ یہ غزلیں محفوظ نہیں رہیں۔ لیکن اُنہوں نے ایک خط میں جو چند شعر درج کئے ہیں۔ ان سے اس زمانے کے رنگِ طبیعت کا

ایڈیشنوں میں اس کی تلافی کا موقع باقی رہتا ہے۔ سب سے بڑی وجہ یہ ہے۔ کہ میں علما وغیرہ کو جس سطح پر لانا چاہتا ہوں۔ اس کے لئے زینے درکار ہیں۔ الغزالی پہلا زینہ ہے۔ دوسرا تاریخ علم الکلام۔ پھر اصلی سطح یعنی علم کلام جدید ہے۔ جو زیر تصنیف ہے..... غزالی میں اگر کھل کھیلتا۔ تو علما برسوں، بلکہ قرنوں کے لئے ہاتھ سے نکل جاتے۔ اور مجھ کو ان سے کٹ کر الگ ہو جانا منظور نہیں بلکہ بیچ میں تو ڈوبا ہوں......

(افسوس کہ مولینا نے الغزالی میں اپنے موضوع تصنیف کا حق ادا نہیں کیا۔ یوں تو ان کی حیدر آباد کی ساری تصانیف پر ایک بے جان تکلف چھایا ہوا ہے لیکن غزالی اور مولینا روم کی سوانح عمریوں سے خاص طور پہ مایوسی ہوتی ہے۔ حقیقت یہ ہے۔ کہ شبلی کو ابتدائی تربیت نے ایک کٹر معقولی بنا دیا تھا۔ انکی تصانیف کی منطقی ترتیب سے انکار نہیں۔ عام معقولیوں کی طرح ان کی ظواہر پہ پوری نظر تھی۔ اور ان کی طرز تحریر میں ایک لوچ اور نفاست ہے۔ لیکن نظر کی وہ گہرائی۔ باطن کی وہ پاکیزگی۔ دل کی وہ گداختگی۔ جو دہلی اور دیوبند کے محدثین کا عطیہ تھی۔ ان سے پورب کا یہ معقولی محروم رہا۔ وہ غزالی میں بھی سب سے پہلے کلامیات کو ڈھونڈتے ہیں۔ ۱۸۹۹ء میں مولینا شروانی کو تصنیف کے چند موضوع بتائے تھے ان میں ایک امام غزالی کی سوانح عمری تھا۔ لکھتے ہیں:-

امام غزالی کی لائف جس میں علم کلام پر پورا ریویو ہوتا۔ کیونکہ موجودہ علم کلام کے موجد وہ ہیں۔

(چنانچہ الغزالی میں کلامیات کی بوچھاڑ ہے۔ انتہا تو یہ ہے۔ کہ شروع میں

دوسری (الکلام) جدید علمِ کلام کے متعلق ہے۔ مولٰینا پر اس زمانے میں یہ رنگ اتنا غالب تھا۔ کہ انہوں نے غزالی اور رومی کی سوانح عمریوں (الغزالی اور سوانح مولٰینا روم) کو بھی علم الکلام کی کتابیں بنا دیا۔ اور ان میں زیادہ تر کلامی مباحث سے بحث کی۔ الغزالی سرسید کے ایما پر شروع ہوئی۔ وہ الفاروق لکھے جانے کے حق میں نہ تھے۔ انہیں اٹھارویں صدی اور شاہانِ اودھ کا وہ زمانہ یاد تھا۔ جب شیعہ سنی مسئلے نے قوم کا اجتماعی نظام درہم برہم کر دیا تھا۔ انہوں نے بڑی مشکل سے دونوں فریقوں کو اپنی خوشی سے مل کر کام کرنے کا طریقہ بتایا تھا۔ اور وہ ہر ایسی چیز سے ڈرتے تھے جس سے پرانی تلخ بحثیں تازہ ہونے کا امکان ہو۔ وہ بھی الفاروق اور العلی لکھے جانے کے حق میں نہ تھے۔ اور انہوں نے شبلی کو الفاروق کے بجائے الغزالی لکھنے کا مشورہ دیا۔ شبلی نے اس وقت تو یہ مشورہ قبول نہ کیا۔ لیکن جب الفاروق سے فارغ ہوئے۔ تو الغزالی لکھنے کا خیال آیا۔ اس وقت ان پر کلامی اور معتزلی رنگ چھایا ہوا تھا۔ چنانچہ انہوں نے الغزالی کو بھی اپنے کلامی خیالات کے اظہار کا ذریعہ بنایا۔ مولٰینا شبلی مہدی حسن کو جنہوں نے الغزالی کی تشنگی کی شکایت کی تھی۔ لکھتے ہیں:-

بے شبہ غزالی کو بہت کچھ سمیٹا ہے۔ اور اس کے چند در چند اسباب جمع ہوگئے۔ ایک تو وہی کہ ؎

دکھوں کچھ اپنی بھی ہیں چشمِ خونفشاں کے لئے

دوسرے حیدر آباد میں رہ کر زیادہ پھیلانا ممکن نہ تھا بے شبہ یہ اخلاقی کمزوری ہے۔ لیکن ضروریاتِ زندگی چند روز تک یہاں رہنے پر مجبور کر رہی ہیں۔ دوسرے

حیدر آباد پہنچ کر مولینا پہلے مولوی عزیز مرزا کے ہاں مقیم ہوئے۔ جو وہاں ہوم سیکرٹری تھے۔ پھر مولوی سید علی بلگرامی کے ہاں اٹھ گئے۔ حیدر آباد سے مولینا کے تعلقات پرانے تھے۔ ان کی آمد پر علم و ادب کے حلقوں میں بڑی خوشی کا اظہار کیا گیا۔ اپریل سنہ ۱۹۰۱ء میں ان کے لئے صیغہ امور مذہبی کا ایک عہدہ، جس کا ماہوار مشاہرہ ۴۲۵ روپے تھا۔ تجویز ہوا۔ لیکن مولینا نے اسے قبول نہ کیا۔ اور بالآخر ۲۲ مئی سنہ ۱۹۰۱ء کو ان کا تقرر سررشتۂ علوم و فنون کی نظامت پر ہوا۔ اس محکمہ کا مقصد اردو زبان میں بذریعہ تصنیف و تالیف و ترجمہ علمی کتب کا ذخیرہ بہم پہنچانا تھا۔ مولوی سید علی بلگرامی اس سررشتہ کے نگران تھے اور انہی نے مولینا کا انتخاب کیا۔ اس تقرر کی وجہ سے نہ صرف مولینا کی مالی مشکلات کا بار ہلکا ہو گیا۔ بلکہ انہیں تصنیف و تالیف کا بھی اچھا موقع ملتا رہا۔ اور ساڑھے تین سال کے قیام میں انہوں نے کوئی پانچ کتابیں مکمل کیں۔

علی گڑھ آنے سے پہلے شبلی کی علمی کوششیں شعر گوئی اور مناظرانہ رسالوں تک محدود تھیں۔ وہاں پہنچ کر انہیں علم تاریخ کا شوق پیدا ہوا۔ اور ان کی تاریخی اور سوانحی تصانیف کا جزو غالب وہیں لکھا گیا۔ مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم اور دوسرے تاریخی رسائل کے علاوہ المامون۔ النعمان قیام علی گڑھ کے دوران میں شائع ہوئیں۔ اور الفاروق بھی قریب قریب سارے کی سارے اسی زمانے میں مکمل ہوئی۔

حیدر آباد پہنچ کر مولینا کا تصنیفی محور پھر بدل گیا۔ یہاں زیادہ تر کلامی کتابیں تصنیف ہوئیں۔ جن میں ایک تو علم الکلام کی تاریخ (علم الکلام) اور

علاوہ ندوہ پر کچھ اس طرح کا زمانہ آیا ہُوا تھا۔ کہ شبلی جو بڑے ذکی الحس ہونے کے ساتھ ساتھ بڑے محتاط بھی تھے۔ اس امر کو خلافِ مصلحت سمجھتے تھے۔ کہ وہ اس زمانے میں اپنے آپ کو ندوہ سے وابستہ کریں۔ اس وقت صُوبجات متحدہ کے گورنر سر انٹونی میکڈانلڈ بہادر تھے۔ انہیں مسلمانوں اور اسلامی اداروں سے ویسے ہی غیر معمولی دلچسپی تھی۔ اور ندوہ پر خاص نگہِ کرم کرنے کا سبب یہ ہُوا۔ کہ ندوہ کے کسی مسلمان مخالف نے ان تک ندوہ کی سیاسی روش کے خلاف شکائتیں پہنچائیں۔ چنانچہ ندوہ کی طرف سے حکومت کی سیاسی بدگمانی کا آغاز ہوا۔ "نتیجہ یہ ہُوا۔ کہ ندوہ کے بڑے بڑے ارکان نے صُوبہ بلکہ برطانوی ہندوستان کو چھوڑ دیا۔ منشی اطہر علی صاحب مرحوم حیدر آباد چلے۔ ندوہ کے ناظم اور رُوحِ رواں مولینا سید محمدؐ علی صاحب بھی ۱۹۰۱ء میں حجاز تشریف لے گئے۔ اور ان کی جگہ مولینا عبدالحق صاحب حقانی دہلوی قائم مقام ہوئے۔ مگر انہوں نے قیام دہلی ہی میں رکھا۔ پھر بعد کو وہ بھی ایک ہی سال کے اندر مستعفی ہو گئے۔"

مولینا شبلی نے ابھی ندوہ میں قیام نہیں کیا تھا۔ بلکہ وہ دو آخری سالانہ جلسوں میں بھی شریک نہ ہوئے تھے۔ لیکن وہ ندوہ کے رکنِ رکین گنے جاتے ہیں۔ تھے۔ قرینِ قیاس ہے۔ کہ ان کی طرف بھی اربابِ حل و عقد کی مشتبہ نظریں اُٹھتی ہوں گی۔ "چنانچہ انہوں نے بھی برطانوی ہندوستان چھوڑنے کا فیصلہ کیا۔ فروری ۱۹۰۱ء میں دفعتاً وہ اعظم گڑھ سے نکل کھڑے ہوئے۔ پہلے یونہی غازی پور کا ٹکٹ لیا۔ وہاں سے علی گڑھ کا رُخ کیا۔ اور نواب محسن الملک سے مشورے کے بعد حیدر آباد روانہ ہو گئے۔"

تو نمائش سے کیا فائدہ - جو ہو چکا - ہو چکا - فریق دوم کچھ نالش فریاد نہیں کرنا۔ بے فائدہ فکر کیوں کی جاتی ہے -

شیخ حبیب اللہ کی وفات کے بعد، ان کی اولاد کو قرضے کی رقم، اور ان مناقشات کا، جو نکاحِ ثانی کا ثمر ہیں، سامنا کرنا پڑا۔ لیکن شبلی کی ہمت اور سعادتمندی اور ان کی سوتیلی والدہ کی شرافت اور دریا دلی سے سب مشکلات حل ہو گئیں۔ "باپ کی زندگی بھر مولینا اپنی سوتیلی ماں سے ملنا کیا معنیٰ نام سے بیزار تھے۔ ان کا ذکر سننا نہیں چاہتے تھے۔ مگر باپ کی وفات کے بعد یہ انقلاب ہوا۔ کہ وہ خود چھاؤنی میں جہاں وہ رہتے تھے۔ تشریف لے گئے - ماں کے قدموں پر گرے - عمر بھر کی معافی مانگی اور ایسی سعادتمندی دکھائی۔ کہ اپنے بیٹے سے بھی ممکن نہیں"۔ مولینا کی والدہ نے مولینا کا حسن سلوک دیکھ کر جو کیا - وہ اس سے بھی بڑھ کر تھا - انہوں نے وہ جائداد، جو انہیں شیخ صاحب ہبہ کر گئے تھے - واپس کر دی - یہ جائداد قرضخواہوں کو دے دی گئی - اور قرض کا جزوِ غالب ادا ہوا۔ جو کچھ باقی رہ گیا تھا - اسے مولینا نے حیدر آباد کی ملازمت میں بیباق کر دیا -

علی گڑھ چھوڑنے کے دو تین سال بعد تک شبلی نہ صرف ذاتی اور خاندانی مشکلات میں مبتلا رہے - بلکہ علمی حیثیت سے بھی کچھ نہ کر سکے - علی گڑھ چھوڑ کر ان کا ارادہ ندوہ میں قیام کا تھا - اور علالت کے دوران میں وہ کچھ زمانہ ندوہ کے مکان میں مقیم رہے - لیکن وہاں انہوں نے دیکھا - کہ ان کے اور ندوہ کے ارباب حل و عقد کے نقطۂ نظر میں بڑا فرق ہے۔ ۱۸۹۹ء میں انہوں نے دار العلوم میں انگریزی پڑھائے جانے کی تجویز پیش کی - وہ منظور نہ ہوئی - اس کے

لیکن جواب برگِ گل میں چھپ گیا ہے۔ والد کی زندگی میں شبلی کو ان کے ساتھ کئی غلط فہمیاں اور بعض حقیقی اختلافات رہے تھے۔ لیکن ان کی وفات پر شبلی نے بڑی ہمت اور صحیح فرزندانہ سعادت سے کام لیا۔ ان کے والد نے تھوڑی سی نقدی اور بہت سا قرض چھوڑا تھا۔ اور جائداد کا جزوِ غالب شبلی کی سوتیلی ماں کے نام منتقل کر دیا تھا۔ جب شیخ حبیب اللہ نے یہ جائداد اپنی دوسری بیوی کو منتقل کی تھی تو یہ امر شبلی کو بہت ناگوار گزرا تھا اور جب ۱۸۹۲ء میں کوشش ہوئی۔ کہ ایک اقرار نامہ کی رو سے معاملہ سدھر جائے۔ تو اگرچہ شبلی کے بھائی مہدی والد کے ہم خیال تھے۔ اور دوسرے بھائی مولوی محمد اسحٰق بھی متفق ہو گئے تھے۔ لیکن شبلی نے اسے قبول نہ کیا۔ وہ اپنے بھائی مولوی محمد اسحٰق کو اپریل ۱۸۹۲ء میں لکھتے ہیں:-

...... ہم لوگ اس وقت تک کسی جائداد کے مالک نہیں ہیں۔ کیونکہ والدہ کا ہبہ محض فضول ہے۔ اور تقسیم نامۂ انبیر میں ہم لوگوں کو خود کچھ نہیں دیا گیا۔ بلکہ براتِ عاشقاں بر شاخِ آہو ...

اصل یہ ہے۔ کہ اگر والد قبلہ کو اور زیادہ زر کانٹوں میں الجھانا ہے۔ تو وہ جس قدر چاہیں الجھائیں۔ لیکن اگر صفائی سے کوئی معاملہ کرنا ہے تو اس کی صرف یہ تدبیر ہے۔ کہ جس قدر حصہ زائد فریقِ سوم کو دیا گیا ہے۔ وہ بذریعہ بیع کے فریقِ دوم کی طرف رجوع کرے۔ اور فریقِ دوم کا اصلی حصہ بذریعہ ہبہ نامہ منتقل کے منتقل کیا جائے۔ اس کے سوا اور سب تدبیریں سبز باغ ہیں جس کو میں بہت کچھ دیکھ چکا ہوں۔ یہ میں جانتا ہوں کہ یہ تدبیر نہ والد قبلہ کو منظور ہے۔ نہ ارباب چھاؤنی کو۔ اور سب سے زیادہ میاں مہدی کو۔ لیکن یہ حالت ہے

کیا جائے۔ یہ اہتمام ان کی بیٹی کے سپرد ہوا۔ اور ساتھ ہی مولینا نے دلہن کے بھائی، مولوی محمد سمیع کو ایک پژمردگی سے بھرا ہوا خط لکھا۔

تم جانتے ہو۔ کہ حسن صورت کی نوبت ہو چکی۔ میری قسمت میں دونوں کا اجتماع نہ تھا۔ اب کوئی چیز مایۂ تسکین ہو سکتی ہے۔ تو صرف حسن سیرت ہے۔ اس کے لئے سب سے مقدم تعلیم ہے۔

شادی کتخدائی سے فارغ ہو کر مولینا علمی کاموں میں ہاتھ ڈالنا چاہتے تھے۔ کہ ان پر ایک اور مصیبت آئی۔ اب ان کے والد شیخ حبیب اللہ کی عمر زیادہ ہو رہی تھی۔ صدمے بھی انہوں نے بہت سہے تھے۔ بالخصوص لائق، نوجوان بیٹے مہدی کی، جس سے ان کی سب اُمیدیں وابستہ تھیں۔ وفات نے انہیں بہت دھکا لگایا تھا۔ اس سے پہلے بھی ایک مرتبہ وہ طویل علالت کے بعد صحت یاب ہوئے تھے۔ ۱۹۰۰ء کے آخر میں وہ پھر بیمار ہوئے۔ نومبر میں ان کی حالت بہت خراب ہوئی۔ اور بالآخر وہ ۱۲ نومبر ۱۹۰۰ء کو وفات پا گئے۔

شبلی کو والد کی وفات کا بڑا صدمہ تھا۔ چنانچہ اس موقع پر انہوں نے ایک فارسی مرثیہ لکھا۔ جو اگرچہ کسی وجہ سے دیوان مرتب کرتے وقت شاملِ دیوان[1] نہیں ہوا۔

---

[1] سید سلیمان نے شبلی کے فارسی دیوان کی نسبت ایک خط کی بنا پر لکھا ہے۔ کہ یہ ۱۸۹۳ء میں طبع ہوا۔ لیکن نامی پریس والے دیوان میں ۱۹۰۲ء کا ترکیب بند بھی ہے۔ اور سرِ ورق پر شبلی کو "ناظم سررشتۂ علوم و فنون آصفیہ" بنایا گیا ہے لیکن تاریخ نہیں۔ ہمارا خیال ہے۔ کہ یہ دیوان ۱۹۰۲ء سے پہلے نہیں شائع ہوا۔

بلکہ عاشق زار تھے۔ انہوں نے بات کو بگڑنے نہ دیا۔ وہ اعظم گڑھ آئے۔ اور اس بات پر بھی راضی ہو گئے۔ کہ اعظم گڑھ میں ہی نکاح ہو جائے۔ لیکن شبلی اس کے لئے بھی تیار نہ تھے۔ البتہ یہ کہہ کر زیور اور کپڑا بھیج دیا۔ کہ بعد طبیعت ٹھہرنے کے عقد ہو جائے گا۔

حامد شبلی واپس آئے۔ تو نکاح کی تیاری شروع ہوئی۔ اور اگلے مہینے جون ۱۹۰۰ء میں یہ فریضہ ادا ہوا۔

مولینا کی شادی خانہ آبادی ان مزاحمتوں کے بعد سرانجام پا گئی[۱] لیکن معلوم ہوتا ہے۔ خانۂ دل بدستور غیر آباد رہا۔ ان کی خواہش تھی۔ کہ جو آئے 'سیرت' اور 'صورت' دونوں میں بے نظیر ہو لیکن یہ ارمان پورے نہ ہوئے۔ چنانچہ اب انہوں نے یہ کوشش شروع کی۔ کہ کم از کم بیوی کو تعلیم دے کر اس کے حسن سیرت کا انتظام

---

[۱] ملاحظہ ہو۔ حیات شبلی صہ ۳۵۰ وغیرہ۔ پتہ نہیں۔ مولوی محمد امین زبیری (خطوط شبلی طبع ثانی) کے دیباچہ میں کس بنا پر کہتے ہیں "بیوی کے انتقال کے بعد اپنی جگر بندیوں کے خوف سے انہوں نے عقد ثانی نہیں کیا۔ اور جب بزرگوں اور دوستوں کے مجبور کرنے پر راضی ہوئے تو خاندان کی قید کو توڑ کر۔ مولینا محمد علی مرحوم ناظم ندوہ نے اپنے ایک ہم سبق دوست کی لڑکی تجویز کی جس کو خدا نے صوری و معنوی خوبیاں عطا کی تھیں۔ اور جس نے فارسی کی اچھی تعلیم حاصل کی تھی۔ لیکن مولینا ہی کے احباب میں ایک ذی عزت اور ذی مرتبت دوست اس جنس نفیس کے خریدار بن گئے۔ اور مولینا نے عقد ثانی کا خیال ہی چھوڑ دیا" یہ واقعہ یا تو دوسری بیوی کی وفات کے بعد رونما ہوا ہوگا۔ جو ۱۹۰۵ء میں جل بسیں۔ یا عقد ثانی سے پہلے لیکن عقد ثانی ضرور ہوا۔

شاید بعض لوگوں کو مولینا کا یہ طرزِ کلام سرد مہری، بلکہ بے مہری کا اظہار معلوم ہو۔ اور اس میں بھی کلام نہیں۔ کہ سوائے مولوی محمد اسحٰق کے۔ جو ع

قوتِ دست و دل شبلی نعمانی تھا

شبلی کا اقارب و اعزہ سے کسی خاص مہر و محبت کا سلوک نہ تھا۔ لیکن ان کے اس طرزِ عمل میں بھی ایک رمز و حکمت پنہاں تھی۔ مولینا شبلی سمجھتے تھے۔ کہ اہل و عیال کی ذمہ داریوں سے قومی کاموں کی بجا آوری میں خلل پڑتا ہے۔ وہ ایک خط میں عطیہ بیگم کو لکھتے ہیں:۔

خاندان سے زیادہ دلچسپی بھی کوئی مفید چیز نہیں۔ مہماتِ امور رک جاتے ہیں۔

شبلی نے اولاد سے جو سرد مہری برتی۔ یا زنانہ کے لئے "بکھیڑا" اور "بلا" کے الفاظ استعمال کئے۔ اس پر ممکن ہے۔ ان کے اہل و عیال کو شکائت کا حق ہو۔ لیکن کم از کم قوم کو، جس کے لئے وہ خاندانی دلچسپیاں پسِ پشت ڈال رہے تھے۔ کسی شکائت کا حق نہیں۔ بلکہ اس سے تو شبلی کے ایثار اور انہماک کا صحیح اندازہ ہوتا ہے۔

اپنے والد سے خفا ہو کر چلے جانے کے بعد حامد صاحب اوائل مئی ۱۹۰۸ء میں بہار شریف سے واپس آئے۔ لیکن اس دوران میں شبلی کے نکاح کی تاریخ آئی اور چلی گئی۔ لڑکی والوں کے ہاں ان کے مہمان وغیرہ آئے ہوئے تھے۔ اور منتظر تھے۔ کہ نکاح کی تاریخ کو برات آئے گی۔ اعظم گڑھ میں بھی لوگ مولینا سے کہتے تھے۔ کہ نکاح کی تاریخ نہیں ٹالنی چاہئے۔ لیکن ان کی طبیعت اس وقت اپنے قابو میں نہ تھی۔ وہ نہ مانے۔ اور تاریخ معینہ پر کوئی برات نہ گئی۔ لڑکی والوں کی بقول شبلی "بہت سبکی ہوئی"۔ لیکن لڑکی کے بھائی مولینا محمد سمیع، مولینا کے بچپن کے دست

اصلاح پذیر نہ ہوئی۔ اور وہ بندول چلی گئی۔ اگلے مہینے مولینا نے بھی بمبئی کا رخ کیا۔ ان کا تیسرا خط اس وقت لکھا گیا۔ جب وہ جنجیرہ میں مقیم تھے۔ اور عطیہ بیگم کی ہمشیرہ زہرا ان کے پاس بیٹھی ہوئی تھی۔ اس خط میں بیٹی کی بیماری پر افسوس کا اظہار کر کے لکھتے ہیں :-

خدا نے چاہا، تو لکھنؤ پہنچ کر سب سے پہلے بندول آؤں گا۔ ابھی چند روز اور سفر میں گزریںگے۔

یہ خط ۱۰ اکتوبر ۱۹۰۹ء کا ہے۔ پتہ نہیں جس وقت مولینا سفر سے واپس آئے۔ اس وقت تک فاطمہ خانم زندہ تھیں۔ اور باپ بیٹی کی اس کے بعد ملاقات ہو سکی۔ یا نہیں لیکن اتنا یقینی ہے۔ کہ باپ کی اس لاڈلی نے اسی سال دنیا کو خیرباد کہا[1]۔ اور اس کی وفات کے وقت مولینا اس کے پاس موجود نہ تھے[2]۔

شبلی کے خطوں سے خیال ہوتا ہے۔ کہ وہ اہل و عیال کو ایک جنجال سمجھتے تھے۔ اپنی دوسری شادی کے ۲ سال بعد نواب حبیب الرحمٰن شروانی کو اپنی مشکلات کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں :-

زنانہ کا الگ بکھیڑا ہے۔

لیکن اس سے بھی زور دار اظہار امام الہند مولینا ابوالکلام آزاد کی اہلیہ محترمہ کے متعلق ہے۔ ایک خط میں مولوی عبدالباری ندوی کو لکھتے ہیں :-

آزاد کا (کیا) ٹھکانہ۔ وہ کشمیر جائیں۔ تو زنانہ کو کیا کریں۔ یہ بلا ان کے ساتھ ہے۔

---

[1] سید سلیمان نے فاطمہ خانم کی وفات کا مہینہ نہیں دیا۔ صرف سال (۱۹۰۹) لکھا ہے صر ۴۲۵

[2] حیات شبلی صر ۷۷

کے نام شبلی کے تین خط چھپے ہیں۔ پہلے دو خط تو وہ رقعے ہیں۔ جو اُنہوں نے ندوۃ العلما میں اپنے دفتر سے مکان پر بھیجے۔ ان دنوں فاطمہ خانم "سخت بیمار" اور لکھنؤ بغرضِ علاج آئی ہوئی تھیں۔ انہوں نے پتہ نہیں کس بات سے متاثر ہو کر باپ سے یہ خیال ظاہر کیا۔ کہ مجھے دو چار دن میں واپس جانے دیجئے۔ اور شاید مولینا نے فوراً اس سے اتفاق کر لیا۔ اس پر بیٹی نے کسی قدر آزردگی کا خط لکھا۔ تو اس کے جواب میں مولینا کہتے ہیں :-

فاطمہ! نہ میرا پہلے خیال تھا۔ نہ اب ہے۔ کہ تم کو جلد رخصت کروں[۱] تمہارا علاج سب سے مقدم ہے۔ تم نے خود ہی لکھا تھا۔ کہ مجھ کو دو چار دن میں جانے دیجئے۔ اس پر میں نے لکھ دیا تھا۔

میری طبیعت اب تک اچھی نہیں۔ ورنہ تم سے خود آکر یہ باتیں کہتا۔

دوسرا رقعہ اس سے ایک ہفتہ بعد کا ہے :-

عزیزی، گھبراؤ نہیں۔ فاطمہ! میں کیا بتاؤں، میرے دل کو کیا قلق ہے۔ خیر ایسے خیالات دل میں نہ لاؤ۔ تمہاری بیماری تکلیف دہ ہے۔ لیکن مہلک نہیں۔

افسوس کہ مولینا کی تسلیاں طفل تسلیاں ثابت ہوئیں۔ کیونکہ مریضہ کی حالت

---

[۱] شاید حالتِ بیماری میں ہی اپنی بیٹی کو جلد واپس بھیجنے پر مولینا اسلئے آمادہ ہو گئے۔ کہ ان دنوں عطیہ بیگم صاحبہ سے شرفِ ملاقات کے لئے وہ جنجیرہ جانے کے لئے بیتاب تھے۔ بیٹی کے نام ان کا یہ رقعہ ۲۹ جولائی کا ہے اس سے چار روز پہلے عطیہ بیگم کو ایک خط لکھ چکے تھے۔ "زبانی شکریہ جنجیرہ میں آکر ادا کروں گا۔"

میں بڑی خوش قسمت نہ تھی۔ شبلی کے کئی خطوں میں ان کے بیٹے حامد کا ذکر ہے۔ لیکن زیادہ تر شکایات سے لبریز ہے۔ بلکہ بعض جگہ تو سخت بیزاری کا اظہار ہے۔ ۱۸۹۸ء کے ایک فارسی خط میں مولوی محمد سمیع کو لکھتے ہیں (ترجمہ)

حامد نے اپنی سادگیوں سے، جو راست نما دروغ کی طرح تھیں۔ مجھے اس طرح فریفتہ کیا۔ کہ میں نے کبھی اس کی طبیعت و عادات کو غور سے نہ دیکھا۔ لیکن اس دوران میں حالات سے یک بیک پردہ اٹھ گیا۔ اور پتہ چلا۔ کہ اس "تیرہ بخت، بدترین نوجوان" نے بات کو حد سے گزار دیا تھا۔ پھر بھی میں نے کچھ نہ کہا۔ اور اپنے دل کو دانتوں سے چبا کر رہ گیا۔

آگے چل کر اسی خط میں فرماتے ہیں (ترجمہ)

اگرچہ سے حامد سے میرا محبت کا تعلق یکبار ٹوٹ گیا ہے۔ اور میں نہیں چاہتا۔ کہ اسے پھر اپنے پاس بلاؤں۔ لیکن چونکہ دونوں گھروں کا یہی ایک چراغ ہے۔ اس لئے علاج معالجہ ترک نہیں کیا جا سکتا۔ پتہ لگانا چاہئے۔ کہ وہ تیرہ باطن اپنے کئے پر پشیمان ہے۔ یا پہلے سے بھی زیادہ شوخ اور بے حیا ہو گیا ہے۔

حامد شبلی کی نسبت تو شاید کہا جائے۔ کہ انہوں نے جو حرکتیں مختلف موقعوں پر کیں۔ اُن سے بدری مہر و محبت کا سرچشمہ خشک ہو گیا لیکن شبلی کی دوسری اولاد فاطمہ سے جن کی نسبت سید سلیمان کہتے ہیں۔ "مولانا ان کو بہت چاہتے تھے" اور جنہیں خود شبلی لکھتے ہیں۔ (اور کس قدر عبرتناک اعتراف ہے!) کہ "میری اولاد میں جس کو مجھ سے پدری محبت ہے۔ صرف تمہیں ہو۔ اس کے نام بھی شبلی کے خطوط پڑھیں۔ تو کسی خاص شفقت کا اظہار نہیں ملتا۔ فاطمہ خانم کے

ارادت اور اطاعت کے جذبات پیدا ہوتے ہیں۔ شبلی کے مکتوبات شائع کرتے وقت ایک دو جگہ ایسے مقامات پر سیاہی پھیر دی گئی ہے۔ جن میں شاید ان کے والد کی طرف زیادہ شکائت آمیز اشارہ ہے (مثلاً مکاتیب شبلی جلد دوم صہ ۲۴۴ میں) لیکن جو چیزیں باقی ہیں۔ ان سے بھی بیٹے کی شکر رنجی اور اختلاف کے اثرات صاف جھلکتے ہیں۔ اپنے والد کی زندگی میں شبلی نے اپنی سوتیلی ماں سے جو سلوک روا رکھا۔ ظاہر ہے۔ وہ ان کے والد کو سخت ناگوار ہوگا۔ اور تقسیم جائداد کے معاملے میں تو بڑے بیٹے کو باپ سے علانیہ اختلاف تھا۔ (اگرچہ شبلی کی سعادتمندی کی داد دینی چاہیئے۔ کہ انہوں نے یہ اختلاف ادب کی حد سے باہر نہیں ہونے دیا۔) اپنے سگے بھائی مہدی حسن سے، جو بڑے بھائی کے مقابلے میں والد کے منہ چڑھے تھے۔ شبلی کو ان کے ولائت جانے کے بعد سے سخت اختلافات پیدا ہو گئے تھے۔ تقسیم جائداد والے خطوں میں "میاں مہدی" کا صاف شکائت آمیز ذکر ہے۔ ایک اور خط میں کہتے ہیں۔ "مہدی کے جب ایسے خط آیا کریں۔ تو اس سے مجھ کو مشرف نہ کیا کرو۔" مہدی کی وفات پر شبلی نے جو خط لکھا۔ اس سے بھی دو بھائیوں کی ناراضی کا پتہ چلتا ہے۔ فرماتے ہیں:۔

ہائے، کیا معلوم تھا۔ کہ وہ اس قدر جلد دُنیا سے جائے گا۔ ورنہ مجھ پر لعنت، اگر اس سے ناراض رہتا۔

ہائے سب بُرائیوں پر وہ سب سے اچھا تھا۔

شبلی کو اپنے آبائی گھر میں پدرانہ شفقت اور برادرانہ محبت کا جب اس قدر تھوڑا حصہ ملا ہو۔ تو پھر اس پر جائے حیرت نہیں، کہ ان کی اپنی اولاد بھی اس معاملے

کی طرح بسر کیا۔ اس دوران میں کسی وقت انہوں نے اپنے والد کا نام لیا۔ سجادہ نشین صاحب، جو فارسی کے شاعر بھی تھے مولینا کو خوب جانتے تھے۔ انہوں نے خط لکھ کر مولینا کو حامد کی آمد کے متعلق مطلع کیا۔ اور اپنی بعض فارسی مثنویاں بھی ارسال کیں۔ مولینا کو بیٹے کا پتہ ٹھکانہ معلوم ہوا۔ تو انہوں نے ایک دو معتبر آدمی بھیج کر اسے بلا لیا۔ حامد صاحب اب بھی آنے پر آمادہ نہ تھے لیکن مرشد نے مجبور کیا۔ کہ اطاعت والدین ہر طرح فرض ہے۔ اور انہیں حکم مرشد کی تعمیل میں والد کے پاس واپس جانا پڑا۔ مولینا شبلی ۵ مئی ۱۹۰۸ء ایک خط میں اپنے بھائی مولوی محمد اسحٰق کو حامد کی نسبت لکھتے ہیں:۔

"حامد کی نسبت تمام دنیا کے برخلاف میرا ہی خیال صحیح تھا۔ اس کے مفصل حالات عند الملاقات۔

شفیع ماسٹر اس کو جا کر لے آئے۔ لیکن جس لباس میں اس کو دیکھا۔ وہ گیروا کرتہ اور گیروا تہمد تھا۔ اس نے فقر اختیار کیا۔ اور وہ صرف اس وجہ سے یہاں آنے پر راضی ہوا۔ کہ اس کے پیر نے اس کو اطاعت والدین پر مجبور کیا۔ وہ پھر جانے پر مصر ہے۔ اور کسی طرح نہیں ٹھہرتا۔

فقر اچھی چیز ہے۔ لیکن وہ جوگیانہ قالب میں جانا چاہتا ہے۔ اور اس میں کوئی ریاکاری نہیں۔ فقط دماغ کی خرابی کا قصور ہے۔ اور اصل چیز میری قسمت"

شبلی کی بعض تحریریں اور ان کے حالاتِ زندگی بہ نگہِ غائر دیکھیں۔ تو خیال آتا ہے۔ کہ ان کے والد کی دوسری شادی کے بعد ان کے آبائی گھر سے وہ فضا مفقود ہو گئی تھی۔ جس میں والدین کو اولاد سے شفقت و محبت اور اولاد کو والدین سے

زندہ نادیر برہا نادکہ بر قدّ کسے بعد از و خلعتِ تحقیق نمی آید راست!

مولینا کی بیماری پتہ نہیں کس قسم کی تھی۔ کہ ان کے معالج، ڈاکٹر مصطفےٰ خاں نے انہیں دوبارہ شادی کرنے کا مشورہ دیا۔ مولینا کی پہلی بیوی اس سے پانچ سال پہلے وفات پا چکی تھی۔ اور مولینا کا دوبارہ تاہل کا ارادہ نہ تھا۔ لیکن اب طبّی احکام کے سامنے جھکنا پڑا۔ اتفاق سے جو لڑکی مولینا کو پسند آئی۔ وہ بہت ہی کمسن تھی۔ مولینا کے کئی اعزّہ اس رشتے کے خلاف تھے۔ مولینا نے وعدہ کیا۔ کروہ شادی کے بعد کچھ وقت حالتِ تجرّدی میں گزار دیں گے۔ اور یہ بھی گوارہ کرنے کو تیار تھے۔ کہ عقد کے بعد دو سال تک لڑکی کا "کسی قسم کا آنا جانا کچھ نہ ہو"۔ لیکن ان کے صاحبزادے حامد شبلی کو یہ رشتہ سخت ناگوار گزرا۔

ہم مولینا شبلی کے اس غم و غصہ کا ذکر کر چکے ہیں۔ جو انہوں نے اپنے والد شیخ حبیب اللہ کی دوسری شادی پر محسوس کیا تھا۔ سوتیلی ماں کی آمد کے خیال سے ان کے بڑے بیٹے کی بھی وہی حالت ہو گئی۔ جو ان کی اپنی ہوئی تھی۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ۔ کیونکہ حامد شبلی تو باپ کا گھر ہی چھوڑ کر چلے گئے۔ اور دربھنگہ سے باپ کو خط لکھا۔ کہ "اب آپ مجھ سے مایوس ہو جائیے"۔ باپ کو بیٹے کی اس حرکت کا بڑا رنج ہوا۔ چار وقت تک شبلی نے کھانا نہیں کھایا۔ اور ہر وقت رویا کئے۔

دربھنگہ سے حامد شبلی بہار شریف گئے۔ جہاں مشہور اہلِ قلم، صوفی بزرگ شیخ شرف الدین یحییٰ منیریؒ کا مزار ہے۔ وہاں وہ سجادہ نشین صاحب کے مرید ہوئے۔ گیروا کپڑے پہن کر ترکِ دنیا کیا۔ اور ایک آدھ مہینہ بالکل جوگیوں

ان کی علالت کا پتہ چلا۔ تو عیادت کے لئے اعظم گڑھ آئے۔ تین دن تک مولینا کے مکان پر مقیم رہے۔ اور انہیں دیکھ کر علی گڑھ واپس گئے۔

اس دوران میں مولینا کی حالت سنبھل گئی تھی۔ لیکن اگلے سال مئی میں پھر مرض کا سخت دورہ پڑا۔ اور مولینا نے دہلی جا کر حکیم عبدالمجید خاں سے مشورہ کرنے کا فیصلہ کیا۔ نواب محسن الملک بھی ان کے ساتھ جانے والے تھے۔ اور مولینا نے نواب حبیب الرحمٰن شروانی کو بھی لکھا کہ وہ حق دوستی ادا کریں۔ اور ساتھ جائیں مولینا کی بیماری کا یہ دورہ اتنا شدید تھا۔ کہ انہوں نے عالم مایوسی میں اپنی وصیت بھی لکھ لی۔ لیکن خدا کی شان ہے۔ انتہائی تاریکی کے بعد ہی صبح اُمید نمودار ہوتی ہے۔ وہ اس حالت میں تھے۔ کہ اعظم گڑھ میں ایک مسلمان اسسٹنٹ سرجن ڈاکٹر مصطفےٰ خاں متقرر ہوئے۔ وہ مولینا کے بھائی مولوی محمد اسحٰق کے دوست تھے۔ انہوں نے یہ تشخیص کی۔ کہ مولینا کا دل غایت ضعف سے اپنا کام ٹھیک طرح نہیں کر رہا۔ اور بڑی مستعدی سے اس ضعف کا علاج شروع کیا۔ ایک طویل سلسلۂ علاج کے بعد، جس میں مولینا کو ڈاکٹر مصطفےٰ خاں کی تبدیلی کے بعد گونڈہ بھی جانا پڑا۔ اور ایک ہزار سے زائد خرچ اٹھا۔ مولینا کو صحت ہوئی۔ اور وہ پھر سے قومی کاموں میں ہاتھ لگانے کے قابل ہوئے۔ حالیؔ نے قطعۂ تہنیت لکھا۔

للہ الحمد پس از ناخوشی و رنجِ دراز | شبلیؔ ما بہ مراد از سرِ بالیں برخاست

- - - - - - - - - - - -

بود در علتِ او علتِ قومی مضمر | لاجرم صحتِ او بہرِ ہمہ قوم شفاست

بسکہ او روح دمیدہ است بتاریخِ سلف | ہر قدر فخر بہ ذاتش بہ کند قوم رواست

چل پھر کر اس راہ کو قریب سے دیکھا۔ راہ کی مشکلات سے واقفیت حاصل کی۔ اور جب تک ان کے پاس معقول زادِ راہ فراہم نہ ہوگیا۔ انہوں نے آگے قدم نہ بڑھایا۔ آزادانہ قومی خدمت کرنے کے ارادے ان کے ایک مدت سے تھے۔ لیکن علی گڑھ میں انہوں نے اپنے آپ کو اس کے لئے تیار کیا۔ اعلےٰ پیمانے پر کام کرنے کے جو وہاں نمونے تھے۔ انہیں غور سے مطالعہ کیا۔ اپنے وقت کے سب سے بڑے ہندوستانی مسلمان کو برسوں قریب سے دیکھا۔ جس طرح اس نے اپنی بیوی کی وفات کے بعد دوبارہ شادی نہ کی تھی۔ اسی طرح خود بھی ۱۸۹۵ء میں پہلی بیوی کی وفات پر دوبارہ تاہل نہ کرنے کا عہد کیا۔ کتابیں اور نظمیں، لکھ اور چھپوا کر، اپنی استعداد اور عوام کی گرویدگی کا اندازہ لگایا۔ اس کے باوجود وہ علی گڑھ سے اس وقت تک علیحدہ نہ ہوئے۔ جب تک انہوں نے حیدر آباد کے وظیفہ سے "زادِ راہ" کا پورا سامان نہ کر لیا۔ اور قطعی علیحدگی اس وقت اختیار کی۔ جب حالات نے بالکل مجبور کر دیا ؎

چاک کر مت جیب بے ایام گل
کچھ ادھر کا بھی اشارہ چاہیئے!

مولینا ابوالکلام آزاد نے اپنے ادبی شاہکار تذکرہ میں شبلی کی غیر معمولی احتیاط پر چشم نمائی کی ہے۔ بلاشبہ جن نامساعد حالات سے شبلی کو سابقہ پڑا۔ ان کی وجہ سے یہ سانپ کا ڈسا ہوا رسی سے بھی ڈر جاتا تھا۔ لیکن یہ فیصلہ تو اب مستقبل کا مورخ ہی کرے گا۔ کہ شبلی اور ان کی قوم کے لئے شبلی کا تردد و تامل زیادہ مفید ثابت ہوا ہے۔ یا مولینا ابوالکلام آزاد کی خوش اعتمادی، تیقن مطلق اور انابت! ٭

ہے۔ وہ محتاجِ بیان نہیں۔ شبلی کو نظر آتا تھا۔ کہ یہ کام تو کوئی اور بھی کر سکتا ہے۔ وہ کیوں نہ اپنے تئیں اس چیز کے لئے وقف کریں۔ جس کے لئے وہ خاص طور پر موزوں ہیں۔ اور اگر ہم ان علمی، ادبی اور قومی کارناموں کا موازنہ، جو شبلی کے آخری سولہ سالوں میں عمل میں آئے۔ ان کاموں سے کریں۔ جو شبلی نے علی گڑھ کے سولہ سالہ قیام میں کئے۔ تو صاف نظر آتا ہے۔ کہ شبلی کا فیصلہ نہ صرف ان کی ذات کے لئے، بلکہ قومی نقطۂ نظر سے بھی صحیح تھا۔

شبلی کی زندگی میں غور و تفکر اور عبرت آموزی کا بڑا سامان ہے۔ وہ ایک کامیاب اور اولوالعزم باپ کے بیٹے تھے۔ خود بھی شروع سے بلند حوصلہ اور عالی ہمت تھے۔ علی گڑھ آنے سے پہلے ان کے ارادوں کی راہ ابھی معین نہ ہوئی تھی۔ بلکہ جس طرف ان کا جوشِ طبیعت انہیں لے جا رہا تھا۔ ادھر کی راہ نوردی خداداد خوبیوں کا اتلاف بیجا تھا۔ علی گڑھ پہنچ کر ان کی منزلِ مقصود طے ہو گئی۔ اور ان کی زندگی کی "اسکیم" (جسے بنانے اور پیشِ نظر رکھنے کی، یہ مردِ باتدبیر اپنے سب لائق تلامذہ کو ہدایت کیا کرتا تھا) ۔ تیار ہو گئی۔ اب ان کی کشتی موجوں کے رحم پر نہ تھی۔ بلکہ ان کی زندگی کا مقصدِ اعلےٰ اس کی راہنمائی کرتا۔

شبلی کی منزلِ مقصود تو معین ہو گئی۔ لیکن کامیابی کی چوٹی پر پہنچنے کے لئے انہوں نے فوراً سر توڑ دوڑ نہیں شروع کر دی۔ جس سے بالعموم پُرجوش نوجوان اپنی مہم کا آغاز کرتے ہیں۔ اور جلد ہی تھک کر یا راہ کی صعوبتوں سے گھبرا کر ہمت ہار دیتے ہیں۔ شبلی نے برسوں منزل اور جادۂ منزل کا مطالعہ کیا۔ دائیں بائیں سے

اب ان کی تمنا یہ ہے۔ کہ اپنے پورے وقت کو تصنیف کے کام میں صرف کریں۔ اور معمولی درس و تدریس کو ترک کر دیں۔

کالج سے شبلی کی علیحدگی کا باعث سرسید سے اختلافات نہ تھے۔ کیونکہ اگر شبلی کے لئے سرسید کے ساتھ مل کر کام کرنا مشکل ہوتا۔ تو وہ سرسید کی زندگی میں ہی کالج سے علیحدہ ہو جاتے۔ بلکہ اس کا اصل سبب یہ تھا۔ کہ کالج کی "معمولی درس و تدریس" سے ان کے تصنیفی کاموں میں ہرج ہوتا تھا۔ اور وہ چاہتے تھے۔ کہ اپنے اصل کام، یعنی تصنیف و تالیف کے لئے زیادہ سے زیادہ وقت نکالیں!

شبلی کے بہت سے مخلص دوست، ان کے علی گڑھ چھوڑنے کے خلاف تھے۔ مہدی حسن انہیں ایک خط میں لکھتے ہیں۔ "یہ میرے دل کا چور ہے۔ جسے آپ سے چھپانا نہیں چاہتا۔ کہ میں آپ کو کالج میں دیکھنا چاہتا تھا" لیکن ہمارے خیال میں شبلی کا فیصلہ صحیح، اور ٹھوس وجوہ پر مبنی تھا۔ شبلی نے عمر کے آخری دو تین سال میں علی گڑھ کی جس طرح مخالفت کی۔ وہ ضرور افسوسناک ہے۔ اس سے نہ صرف شبلی یا ندوۃ العلما کو کوئی فائدہ نہ ہوا۔ بلکہ جیسا کہ شبلی نے بالآخر محسوس کیا۔ قوم کو نقصان پہنچا۔ اور قومی شیرازہ بکھر گیا۔ لیکن جہاں تک علی گڑھ چھوڑ کر، تصنیف و تالیف میں مشغول ہونے یا ندوہ کی خدمت کرنے کا خیال تھا۔ یہ فیصلہ دانشمندانہ تھا۔ ہمارے تعلیمی اداروں میں جب تک کسی جوہر قابل کے لئے خاص سہولتیں نہ بہم پہنچائی جائیں، "معمولی درس و تدریس" میں قابل اساتذہ کے وقت کا جس طرح خون ہوتا

اور ہم سید سلیمان کی کتاب سے ہی اس کا ترجمہ پیش کرتے ہیں:۔

نمے دانم حدیث نامہ چون است
ہمیں دانم کہ عنوانش بخون است

قومی عمارت کے ستون ہل گئے۔

یعنی سید احمد خاں بہادر اپنے پروردگار کے جوار رحمت میں گئے۔ یہ سانحہ یکشنبہ ۲۷ مارچ کو پیش آیا۔ اور ہماری قوم کا شیرازہ بکھر گیا۔

مَیں کچھ دنوں تک کوئی کام نہیں کر سکتا۔

شبلی کی علی گڑھ کالج سے علیحدگی کا ذکر کرتے ہوئے سید سلیمان نے شبلی اور سرسید کے اختلافات کی جو بحث چھیڑ دی ہے۔ اور جس انداز سے اس بحث کو نبایا ہے۔ اس کا نتیجہ نہ صرف شبلی کے حق میں نیک نہ ہوگا۔ بلکہ ہمارے خیال میں سرے سے یہ بحث غیر ضروری ہے۔ کالج سے شبلی کی علیحدگی کے لئے شبلی اور سرسید کے اختلافات گنانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ بلکہ اس کی وجہ نہائت وضاحت سے حضور نظام کے اس فرمان میں بتادی گئی ہے جس میں شبلی کے نام تصنیفی وظیفے کا اعلان ہے۔ اور جس کے بعد شبلی نے کالج میں مستقل قیام کا خیال ترک کر دیا۔ اس فرمان کے الفاظ ہیں:۔

مولوی شبلی صاحب، جو اس وقت علی گڑھ کالج میں عربی اور فارسی کے پروفیسر ہیں۔ چار ہفتہ سے بلدہ میں مقیم ہیں۔ مولوی صاحب ایک نہائت قابل اور لائق شخص ہیں۔ اور تصنیف میں ایک خاص مذاق رکھتے ہیں.....

سید سلیمان کی ہے۔ جنہیں سرسید کو قریب سے دیکھنے کا کوئی موقع نہیں ملا۔ یا ان لوگوں کی ہے۔ جو حقیقی واقعات سے بے خبر ہیں۔ اور سرسید کو فقط مولوی طفیل احمد منگلوری کی عینک سے دیکھتے ہیں۔ آپ سرسید کے اس کارٹون کو دیکھئے، جو سید سلیمان نے حیات شبلی میں پیش کیا ہے۔ اور اس کا شبلی کی اس تصویر سے مقابلہ کیجئے۔ جو شبلی نے اس وقت کھینچی۔ جب وہ علانیہ سرسید کے خلاف صف آرا تھے۔ شبلی مسلم گزٹ کے مشہور سلسلۂ مضامین میں سرسید کی نسبت لکھتے ہیں:-

وہ پُرزور دست و قلم، جس نے اسباب بغاوت ہند لکھا تھا۔ اور اُس وقت لکھا تھا۔ جب کورٹ مارشل کے ہیبت ناک شعلے بلند تھے۔ وہ بہادر جس نے پنجاب یونیورسٹی کی مخالفت میں لارڈ لٹن کی اسپیچوں کی دھجیاں اڑا دی تھیں اور جو کچھ اس نے ان تین آرٹیکلوں میں لکھا۔ کانگریس کا لٹریچر حقوق طلبی کے متعلق اس سے زیادہ پُرزور لٹریچر نہیں پیدا کر سکتا۔ وہ جاں باز جو آگرہ کے دربار سے اس لئے برہم ہو کر چلا آیا تھا۔ کہ دربار میں ہندوستانیوں اور انگریزوں کی کرسیاں برابر درجہ پر نہ تھیں۔ وہ انصاف پرست......

سید سلیمان نے اس بات پر زور دیا ہے۔ کہ سرسید کی وفات پر شبلی نے کوئی مرثیہ نہیں لکھا۔ مرثیہ نہ لکھنے کے بیسیوں وقتی اسباب ہو سکتے ہیں۔ لیکن سرسید کی وفات پر شبلی نے جو نہایت مختصر سا خط ایک دوست کو لکھا۔ اسی سے اندازہ ہو سکتا ہے۔ کہ شبلی کس حد تک سرسید کی عظمت اور قومی اہمیت کے معترف تھے۔ یہ خط، سوائے ایک شعر کے تمام تر عربی میں لکھا گیا۔

آپ شبلی کی شخصیت کے خلاف کوئی فردِ جرم مرتب کرنا چاہیں۔ تو آپ کو شبلی کے ہاتھ کی لکھی ہوئی تائیدی دستاویزات مل جائیں گی۔ اپنے اُستاد پر یہ احسان کرکے، اور حیاتِ شبلی میں بھی بعض ایسے رخنے چھوڑ کر جن سے شبلی کی اصل شخصیت پر تھوڑی بہت نئی روشنی پڑجاتی ہے۔ سید سلیمان اب اسے، اپنے اُستاد کی خیرخواہی سمجھتے ہیں۔ کہ ہر اُس شخص کا مُنہ چڑائیں جس کا قدو قامت شبلی سے بلند ہے!

ہم سید سلیمان سے، ان کے ایک دوست کے الفاظ میں پُوچھتے ہیں کہ "شیش محل میں بیٹھ کر دوسروں پر پتھر پھینکنا خوش ادائی سہی لیکن کیا یہ فعل دانائی بھی ہے؟"

انہوں نے فارسی کا وہ پُرانا شعر تو سُنا ہوگا ؎

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد
میلش اندر طعنۂ نیکاں دہد!

(سید سلیمان کی اس روش کا جو نتیجہ ہوگا۔ وہ ظاہر ہے۔ (اور ہم نے سُنا ہے۔ کہ ان کی کتاب کے جواب میں شبلی کے قدیمی دوست اور محسن، مولوی محمد امین زبیری ایک تفصیلی کتاب لکھ رہے ہیں)۔ لیکن سید صاحب کی اس "نادان دوستی" کا ہمیں اس لئے بھی افسوس ہے۔ کہ انہوں نے سرسید کی جو بھونڈی اور خلافِ واقعہ تصویر کھینچ کر بچارے شبلی کی مخالفت کا سامان کیا ہے۔ وہ شبلی کے دل و دماغ کی نہیں۔ شبلی کو سرسید سے لاکھ اختلاف سہی لیکن سرسید کی نسبت ان کی وہ گری ہوئی رائے ہرگز نہ تھی۔ جو

اسی کے ساتھ یہ تدبیر چاہتا ہوں۔ کہ علوم عربیہ اور درس کتب مذہبی جو معدوم ہو جاتا ہے کسی طرح قائم رہے۔ اگر عربی اور فارسی ہم میں سے معدوم ہو جاتے۔ تو اس کے ساتھ ہماری قومیت بھی معدوم ہو جائے گی۔

شبلی کی زندگی میں ایک مرتبہ سید سلیمان نے اپنے اُستاد کی حمایت میں قلم اُٹھایا تھا۔ اور ان کے مخالف مولوی خلیل الرحمٰن سہارنپوری سے ایک اخبار میں بعض ایسے سوالات کئے تھے۔ جن کی تہ میں الزام اور اعتراض تھے لیکن یہ الزامات بے بنیاد تھے۔ اس پر ان کے کامل الفن اُستاد نے انہیں ٹوکا۔ اور ایک خط میں انہیں لکھا:-

تم نے وکیل میں جو سوالات ناظم سے کئے ہیں اُس کے اکثر تیر ہوائی ہیں۔

سرسید کے خلاف بھی سید سلیمان نے بہت سے "ہوائی تیر چلائے" ہیں۔ اور وہ بھول گئے۔ کہ ان ہوائی تیروں سے سرسید کو کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔ انہوں نے جو کچھ کیا ہے۔ اُستاد کی محبت سے سرشار ہو کر کیا ہے۔ لیکن شبلی کے متعلق ان کی فرطِ عقیدت کا یہ پہلو ایسا ہے۔ کہ اگر شبلی اس پر (مولوی خلیل الرحمٰن پر کئے ہوئے اعتراضوں کی طرح) "مجھے میرے دوستوں سے بچاؤ" کہیں۔ تو بجا ہے۔ سید سلیمان نے شبلی کے خطوط۔ مضامین۔ اشعار مرتب کئے ہیں۔ ان چیزوں کو مرتب کرتے وقت انہوں نے بہت سی قابلِ اعتراض باتوں پر سیاہی پھیر دی ہے۔ لیکن عقیدت مند آنکھوں کو قابلِ اعتراض باتیں مشکل سے ہی نظر آتی ہیں۔ اور سید سلیمان کی احتسابی کار فرمائی کے بعد اب بھی ان چیزوں کا یہ عالم ہے۔ کہ

دونوں رُخ دکھائے ہیں۔ اور اس پر نکتہ چینی کا پورا قصد کیا ہے۔ وہ اس کتاب کے متعلق دیباچہ میں لکھتے ہیں:۔

ہم کو اس کتاب میں اس شخص کا حال لکھنا ہے۔ جس نے ...... پس ایسے شخص کی لائف چپ چاپ کیوں کر لکھی جا سکتی ہے۔ ضرور ہے۔ کہ اس کا سونا کسوٹی پر کسا جائے۔ اور اس کا کھرا پن ٹھوک بجا کر دیکھا جائے۔ وہ ہم میں پہلا شخص ہے۔ جس نے مذہبی لٹریچر میں نکتہ چینی کی بنیاد ڈالی ہے۔ اس لئے مناسب ہے۔ کہ سب سے پہلے اسی کی لائف میں اس کی پیروی کی جائے۔ اور نکتہ چینی کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیا جائے۔

حیاتِ جاوید کی نسبت یہ کہا جا سکتا ہے۔ کہ اس کے دیباچہ میں حالی نے نکتہ چینی کا جو ادعا کیا تھا۔ اس میں وہ پورے نہیں اُترے [ اگرچہ حالی نے ملائم اور متین طریقے سے جا بجا سرسید کی بعض چیزوں پر چشم نمائی کی ہے۔ اور حیاتِ شبلی میں سرسید پر جتنے جائز اعتراضات ہیں۔ ان سب کے ساتھ حیاتِ جاوید کا حوالہ موجود ہے ] ۔ لیکن کم از کم سید سلیمان کا یہ فرمانا۔ کہ حالی کو اس امر کا احساس تھا۔ کہ حیاتِ جاوید میں سرسید کی زندگی کا فقط ایک رُخ ہے۔ اور انہوں نے دیباچہ میں اس کا اعتراف کیا ہے۔ صریح غلط بیانی ہے۔

تعجب ہے۔ کہ تحریری حوالوں کے اندراج اور تلخیص میں تو حضراتِ ندوہ اس شدید احتیاط اور درست بیانی کا ثبوت دیتے ہیں۔ اور ساتھ ہی یہ توقع رکھتے ہیں۔ کہ ان کے حافظے پر ایمان لا کر ان کی زبانی روایات کو صحیح مان لیا جائے۔ خواہ تمام قرائن اور واقعاتِ معلومہ ان کے برخلاف کیوں نہ ہوں!

ان سے ناظرین بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں۔ کہ حالی نے کیا کہا۔ اور سید سلیمان اس سے کیا منسوب کر رہے ہیں۔ لیکن بیانِ واقعات میں سید صاحب نے جو بے تکلفی برتی ہے۔ اس کے نمونے حیاتِ شبلی کے ہر صفحے پر بکھرے پڑے ہیں۔ اور سر سید اور حالی کے بیانات خاص طور پر اس کے تختۂ مشق بنے ہیں۔ مثلاً حیاتِ جاوید کے متعلق شبلی کے جلے کٹے فقروں کا ذکر کر کے سید سلیمان لکھتے ہیں:

مولینا (شبلی) نے اس کتاب کو مدلل، مداحی یا کتاب المناقب کہا جس سے مولینا حالی کی تنقیص مقصود نہ تھی۔ بلکہ یہ مقصود تھا۔ کہ اس کتاب میں صاحبِ سوانح کی زندگی کے دونوں رُخ نہیں۔ مولینا حالی کو اس کمی کا احساس خود بھی تھا چنانچہ اُنہوں نے دیباچہ میں خود اپنے اس احساس کی تشریح اور اپنے طرزِ عمل کی توجیہ کی ہے۔

پتہ نہیں۔ سید سلیمان دوسروں سے بیانات منسوب کرتے وقت فقط اپنی یاد پر بھروسہ کر کے انہیں دیکھتے نہیں۔ یا انہیں خیال ہے۔ کہ کوئی دوسرا انہیں کھول کر نہیں دیکھے گا۔ انہوں نے آخری دو فقروں میں جو کچھ حالی سے منسوب کیا ہے۔ وہ بالکل خلافِ واقعہ ہے۔ حالی کو حیاتِ جاوید کی نسبت ہرگز یہ احساس نہ تھا۔ کہ اس میں سر سید کی زندگی کے فقط ایک (خوشنما) رُخ کی تصویر ہے۔ اور انہوں نے اس احساس کی کوئی توجیہ نہیں کی۔ بلکہ وہ تو حیاتِ جاوید کے دیباچہ میں لکھتے ہیں۔ کہ میں نے سعدی اور غالب کی سوانح عمریوں میں اصحابِ تذکرہ کے "پھوڑوں کو کہیں ٹھیس نہیں لگنے دی"۔ لیکن حیاتِ جاوید کی نسبت وہ بالتصریح بتاتے ہیں۔ کہ اس میں انہوں نے سر سید کی زندگی کے

سوانح عمری لکھی جائے"۔ اس پر ایک فٹ نوٹ بڑھاتے ہیں۔" حیات جاوید میں مولینا حالی نے بھی ان کی اخیر عمر کی اس خواہش کا ذکر کیا ہے"۔ لیکن اگر آپ حیات جاوید اٹھا کر دیکھیں۔ تو پتہ چلتا ہے۔ کہ معاملہ بالکل دوسرا ہے۔ حالی کہیں یہ نہیں کہتا۔ کہ سر سید کی یہ خواہش تھی۔ کہ ان کی سوانح عمری "لکھی جائے"۔ بلکہ وہ تو یہ کہتا ہے۔ کہ سر سید شروع میں اپنی سوانح عمری لکھے جانے کے خیال کا مذاق اڑایا کرتے تھے۔ لیکن جب سوانح عمری لکھی جانی شروع ہو گئی۔ بلکہ بہت حد تک لکھی جا چکی۔ تو وہ ایک خاص وجہ سے (جس کی حالی وضاحت کر دیتا ہے)۔ یہ جاننے کے مشتاق تھے۔ کہ اس میں (یا کم از کم اس کے ایک خاص حصے میں) کیا لکھا جا رہا ہے۔

حیاتِ جاوید کا متعلقہ اندراج حسب ذیل ہے:۔

اوّل اوّل تو جب کبھی سر سید کے سامنے ان کی لائف لکھنے کا ارادہ ظاہر کیا۔ تو وہ ہمیشہ یہ کہا کرتے تھے۔ کہ میری لائف میں سوا اس کے کہ لڑکپن میں خوب کبڈیاں کھیلیں۔ کنکوے اڑائے۔ کبوتر پالے۔ ناچ مجرے دیکھے۔ اور بڑے ہو کر نیچری، کافر اور بے دین کہلائے۔ اور رکھا ہی کیا ہے۔ مگر آخر میں جیسا کہ عام طبائع انسانی کا خاصہ ہے۔ ان کو اس بات کے دریافت کرنے کا زیادہ خیال معلوم ہوتا تھا۔ کہ ان کی اخیر بائیوگرافی میں کیا لکھا جا رہا ہے اور اسی لئے وہ اپنی لائف کے جلد شائع ہونے کے مشتاق معلوم ہوتے تھے۔ ظاہر ہے۔ کہ جس شخص نے چالیس برس مذہب کی حمایت میں بسر کئے ہوں۔ اور سوائے تکفیر و تذلیل کے قوم کی طرف سے کچھ انعام نہ پایا ہو۔ اس سے زیادہ کون شخص

جب دو مقدس ہستیاں، ایک ہی واقعہ کے بیان میں اس قدر مختلف الرائے ہو سکتی ہیں۔ تو ان کے شاگردوں اور عام دُنیاداروں کی کیا کیفیت ہوگی؟

لیکن زبانی روایات پر بھروسہ کرنے کی اس سے بھی زیادہ مضحکہ خیز مثال، مکاتیب مہدی میں ملتی ہے۔ مہدی حسن صاحب نے ایک مضمون میں آزاد اور مولینا نذیر احمد کا ایک ایسا واقعہ بیان کیا۔ جسے اُنھوں نے مولینا شبلی کی زبان سے سُنا تھا۔ لیکن مولینا عبدالماجد دریابادی جو اس واقعہ کے قائل نہ تھے۔ اس کی تردید چھاپنا چاہتے تھے۔ (اور وہ بھی مولینا شبلی کی زبانی!!) مہدی حسن، ماجد صاحب کو لکھتے ہیں:۔

> آزاد اور نذیر احمد کا واقعہ ایک غیر ضعیف راوی یعنی خود شبلی کا بیان کردہ ہے۔
> آزاد کے اُستادانہ ٹھاٹھ کے سلسلہ میں مولینا نے یہ تذکرہ فرمایا تھا۔
> کہیں آپ کو سہو تو نہیں ہوتا۔ تردید کیسی؟ اور وہ بھی شبلی کی زبانی!!

انسانی حافظے کی یہی بوالعجبیاں ہیں۔ جن کی بنا پر کوئی مُحتاط مورخ یا تذکرہ نگار، اختلافی مسائل میں زبانی روایات پر اعتماد نہیں کرتا۔ زیادہ سے زیادہ انہیں تائید یا تائیدِ مزید کے لئے لاتا ہے۔ لیکن سید سلیمان انہی روایات کی بنا پر عجیب و غریب نظریوں کی عمارت تعمیر کرتے ہیں۔ اور لطف یہ ہے۔ کہ جب وہ ان گھریلو روایات کی تائید کے لئے کوئی تحریری حوالہ دیتے ہیں۔ تو جس بے تکلفی سے وہ اسے نقل کرتے ہیں۔ یا اس کا خلاصہ دیتے ہیں۔ اس سے صاف نظر آجاتا ہے۔ کہ شبلی کے معاملے میں ان کی راہنمائی بڑی خطرناک ہے!

مثلاً وہ یہ لکھ کر کہ "اخیر عمر میں سرسید کی یہ بڑی خواہش تھی۔ کہ ان کی

نابی جاتی ہیں۔ یہ صحیح ہے۔ کہ شبلی نے، مہدی حسن، ابوالکلام آزاد اور خود سید سلیمان سے خطوں میں سوانح عمری لکھنے کی کہیں کنائے اشارے سے اور کہیں صاف صاف، خواہش ظاہر کی لیکن جب تک سر سید کی نسبت اس طرح کا اظہارِ خیال کسی قابلِ اعتماد ذریعے سے ہم تک نہ پہنچے۔ اس پر یقین کس طرح آسکتا ہے؟)

سید سلیمان نے سرسید کی فردِ جرم میں یہ اضافہ کرنے کے لئے زبانی روایات پر بھروسہ کیا ہے۔ اور ان روایات کے لئے بھی انہوں نے شبلی کے غالی عقیدت مندوں کے حلقۂ ارادت سے باہر آنے کی ضرورت نہیں سمجھی۔ ماشاءاللہ سوانح نگار کو کیا سہولتیں میسر ہیں۔ ع

خود کوزہ و خود کوزہ گر و خود گلِ کوزہ!

) لیکن روایت و درایت کے اصولوں کے ماہر ہونے کی حیثیت سے سید صاحب یہ تو جانتے ہوں گے۔ کہ اختلافی معاملات میں گھریلو روائتیں کام نہیں دیتیں۔ اس میں راست بیانی اور دروغ گوئی کا سوال نہیں۔ ذہنِ انسانی کی کمزوریوں اور مجبوریوں کا سوال ہے۔ غالباً مولوی اقبال احمد سہیل یا سید سلیمان یہ دعوے تو نہ کریں گے۔ کہ شبلی کے معاملے میں وہ ایک غیر جانبدار حیثیت رکھتے ہیں۔ لیکن غیر جانبداری کے فقدان کے علاوہ اصل کٹھن مسئلہ یہ ہے۔ کہ کیا راویوں کا حافظہ اس قدر درست و مستحکم اور ان کا مشاہدہ اس قدر صحیح ہے۔ کہ پچاس ساٹھ سال کی پرانی باتوں میں ان پر اعتماد کیا جائے؟

قوم کی مثال اس شخص کی ہے۔ جو طبیب سے نسخہ لکھوائے اور دوا کا استعمال نہ کرے۔ اور چاہے۔ کہ صرف نسخہ ہی لکھوا لینے سے بیمار کو شفا ہو جائے۔

(اب ناظرین شبلی کے اپنے الفاظ سے ہی اندازہ لگا لیں۔ کہ وہ کس حد تک سرسید کے سامنے آمنّا و صدقنا کہا کرتے تھے! اور پھر یہ سوچیں۔ کہ کیا اس اختلاف رائے کی بنا پر سرسید نے شبلی کو کالج سے نکال دیا؟ یا ان کے لیئے کالج میں زندگی دوبھر کر دی؟ واقعہ یہ ہے۔ کہ سرسید کا جنازہ کالج سے پہلے نکلا اور شبلی کالج سے علیحدہ بعد میں ہوئے!!

یہی حال اس بیان کا ہے۔ کہ سرسید چاہتے تھے۔ کہ مسلمان، مذہب کے سوا ہر بات میں انگریز ہو جائیں۔ جب تک سید سلیمان یہ نہ بتائیں۔ کہ سرسید نے کن تحریروں میں یہ تصریح کی ہے۔ اور کن الفاظ میں، اس بیان کی صحت کا فیصلہ نہیں ہو سکتا۔ لیکن ناظرین سرسید اور ان کے بیٹے سید محمود کی تصویریں ہی اٹھا کر دیکھ لیں اور اندازہ کر لیں۔ کہ وہ کس حد تک انگریز بن گئے تھے؟)

---

(سلیمان صاحب نے سرسید کی سوانح عمری کے سوال پر تفصیل سے لکھا ہے۔ اور اس ضمن میں ان کے تمام اندراج کا ماحصل یہ ہے کہ سید احمد خاں، اس گھٹیا قسم کا انسان تھا۔ کہ وہ شبلی کا اس لیئے مخالف ہو گیا۔ کہ شبلی نے اس کی سوانح عمری لکھنے سے انکار کر دیا۔ افسوس ہے۔ کہ سلیمان صاحب نے سرسید کو بھی اپنے استاد کے ظرف سے ناپا ہے۔ اور یہ بھول گئے۔ کہ ٹھوس اور جامد چیزوں کے لیئے وہ پیمانے کام نہیں آتے۔ جن سے سیال چیزیں

شبلی قسطنطنیہ سے سرسید کو خط لکھتے ہیں لیکن اس خط میں بھی، سرسید کے نظریۂ تعلیم، یعنی جدید تعلیم کی اشاعت، پر نکتہ چینی کی ہے۔

افسوس ہے کہ عربی تعلیم کا پیمانہ یہاں بہت ہی چھوٹا ہے۔ اور جو قدیم طریقہ تعلیم تھا اس میں یورپ کا ذرا پر تو نہیں۔ جدید تعلیم وسعت کے ساتھ ہے لیکن دونوں کی حدود جدا رکھی گئی ہیں۔ اور جب تک یہ دونوں ڈانڈے نہ ملیں گے اصلی ترقی نہ ہو سکے گی۔ یہی کمی تو ہمارے ملک میں ہے۔ جس کا رونا ہے!

سید سلیمان اگر خطباتِ شبلی پر ہی نگہِ غائر ڈالتے۔ جسے انہوں نے خود مرتب کیا ہے۔ تو وہ دیکھتے۔ کہ اس مجموعہ میں شبلی کی جتنی تقریریں ان مسائل پر ہیں۔ جن پر سرسید نے بھی تقریر کی۔ (یعنی پہلی اور تیسری) وہ سب کی سب سرسید کے خلاف ہیں: ایک تقریر کے تیور ملاحظہ ہوں:۔

میں سیکرٹری صاحب (یعنی سرسید) کے ان الفاظ سے کہ "ہماری کانفرنس [یعنی محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس] بے فائدہ چیز ہے۔ اور مفت میں ہزاروں روپیے برباد کرتی ہے" ہرگز اتفاق نہیں کر سکتا۔ بلکہ اگر سیکرٹری صاحب معاف فرمائیں۔ تو میں کہہ سکتا ہوں۔ کہ ان کی یہ رائے غلط اور بالکل غلط ہے۔

اس کا جواب سرسید نے نہایت متانت اور خندہ پیشانی سے دیا:۔

گو کہ مولانا شبلی اس رائے کو غلط بتاتے ہیں۔ مگر بلاشبہ اس قدر افسوس مجھ کو ہے۔ کہ آج تک کسی شخص نے یہ نہیں بتایا۔ کہ ان ہدایتوں یا رایوں پہ جو ہماری مجلس تعلیمی نے قرار دیں۔ پورا پورا عمل کیا گیا؟ ........ ہماری

اس طرح ختم ہوتا ہے :-

گو وہ (سرسید) جزوی اور فروعی باتوں میں اختلاف رائے سے تنگ دل نہ ہوتے تھے۔ مگر جن اصول پر انہوں نے کالج کی بنیاد رکھی تھی۔ ان سے وہ ہرگز دست بردار نہیں ہونا چاہتے تھے۔ اور جس بات کو ان میں مخل سمجھتے تھے۔ اس کو جہاں تک کہ ان کے امکان میں تھا۔ چلنے نہیں دیتے تھے۔

سرسید ایک عملی آدمی تھے۔ جو شخص ان اصولوں کی مخالفت کرتا۔ جن پر انہوں نے کالج کی بنیاد رکھی تھی۔ اس کی وہ ضرور مخالفت کرتے۔ لیکن حالی صاف کہتا ہے۔ کہ وہ باقی، جزوی اور فروعی باتوں میں اختلاف رائے سے کبھی تنگدل نہ ہوتے تھے!

حالی کا حوالہ نقل کرنے میں سید سلیمان نے عالمانہ احتیاط اور تقوے کا جو نمونہ پیش کیا ہے۔ اس پر تبصرہ تحصیل حاصل ہے۔ لیکن اس بارے میں حالی کی رائے پر فیصلہ چھوڑنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ دوسرے ذریعوں سے بھی سید سلیمان کے الزام کی حقیقت پرکھی جا سکتی ہے۔ اور سچ تو یہ ہے۔ کہ شبلی اور سرسید کا تسلسلِ تعلقات ہی اس امر کا بیّن ثبوت ہے۔ کہ سرسید اپنے ہمنشینوں سے امنّا وصدّقنا سننے پر ہرگز مُصر نہ تھے۔

شبلی خود لکھتے ہیں۔ "سرسید کے ساتھ ۱۶ برس رہا۔ لیکن پولیٹیکل مسائل میں ہمیشہ ان سے مخالف رہا...... اور سرسید سے بارہا بحثیں رہیں"۔ شبلی کے خطوط سرسید کے نام پڑھیئے۔ اور دیکھئے کہ سرسید اپنے کالج کے تنخواہ دار ملازموں سے کس حد تک امنّا وصدّقنا سننے پر مُصر تھے!

کوئی حقیقی فرق تھا یا نہیں [اور دہلی و دیوبند کے علما نے اس بارے میں شبہ کی کوئی گنجائش نہیں چھوڑی!] لیکن جہاں تک سرسید کے متعلق سید سلیمان کے مندرجہ بالا ارشادات ہیں ان میں شاگردانہ فرطِ عقیدت نے عدل و انصاف ہی نہیں۔ بلکہ سچائی اور صحتِ بیان کو بھی اس طرح چاروں شانے چت گرایا ہے۔ کہ الاماں!!

مثلاً فردِ جرم کی پہلی مد کو لیجئے۔ اور ایک مشتاق انشاپرداز جس طرح واقعات اور الفاظ کے ساتھ کھیلتا ہے۔ اس کا ملاحظہ کیجئے۔ سید سلیمان نے اس بات کی تائید میں کہ سرسید" اپنے ہمنشینوں سے آمنّا و صدقنا کے سوا کوئی اختلافِ رائے برداشت نہیں کرسکتے تھے" حالی کی حیاتِ جاوید کا حوالہ دیا ہے۔ فرماتے ہیں۔

> "حیاتِ جاوید اوّل صفحہ ۲۹ میں مولینا حالی نے دبے لفظوں میں اس کا اقرار کیا ہے۔ لکھا ہے یہ کہ اس میں شک نہیں۔ کہ سید احمد خاں بالکل ایک ڈسپاٹک طبیعت کے آدمی تھے۔ اس خصلت کو چاہو۔ ان کے بڑے کاموں کی بُنیاد سمجھو۔ اور چاہو۔ ان کے اخلاقی عیوب میں شمار کرو۔ بہر حال یہ خصلت ان میں ضرور تھی"

غالباً اس اقتباس میں سرسید کے تمام بڑے بڑے کاموں کے بجائے بُرے کاموں کا ذکر اصلاحِ کاتب ہے۔ لیکن سید سلیمان نے حالی کا بیان نقل کرتے ہوئے جس احتیاط اور انصاف سے کام لیا ہے۔ وہ اس سے بھی بڑھ کر ہے۔ انہوں نے حالی کا پورا اندراج نقل نہیں کیا۔ اور ایک نامکمل اقتباس دے کر سرسید کے طریق کار کی نسبت جو کچھ حالی نے بالوضاحت کہا ہے بالکل اس کے برعکس اس سے منسوب کر رہے ہیں۔ حیاتِ جاوید میں یہ اندراج

علانیہ باہر نکلنے" کا باعث ہوئے۔ اور اس ضمن میں، عقیدت مند شاگرد کے قلم نے عجیب بہار آفرینیاں کی ہیں۔

سرسید کی نسبت سید سلیمان نے جو کچھ بالصراحت کہا ہے۔ یا بالایما نمایاں کیا ہے۔ اس کا نچوڑ یہ ہے :۔

"سرسید...... اپنے ہم نشینوں سے آمنّا و صدقنا کے سوا کوئی اختلاف رائے برداشت نہیں کر سکتے تھے۔" "مسلمانوں کی موجودہ تمدنی و معاشرتی بیماریوں کا علاج ایک (سرسید) کے نزدیک یہ تھا۔ کہ مسلمان مذہب کے سوا ہر چیز میں انگریز ہو جائیں"۔ شبلی اور سرسید کے درمیان اس لئے بگاڑ ہو گیا۔ کہ "آخیر عمر میں سرسید کی یہ بڑی خواہش تھی۔ کہ ان کی سوانح عمری لکھی جائے۔ وہ چاہتے تھے۔ کہ یہ کام مولینا شبلی کریں۔ مولینا اس سے پہلو بچاتے تھے"۔ "عربی تعلیم کی ترقی و اصلاح کا مسئلہ دوسرا باب ہے۔ جس میں دونوں کو اختلاف تھا۔ سرسید جدید انگریزی تعلیم کے علاوہ مسلمانوں میں ہر ایسی تعلیم کے شیوع کو، جو ان کو اُدھر سے ہٹائے۔ مسلمانوں کے حق میں مضر سمجھتے تھے...... ان کو مشرقی علوم اور عربی تعلیم سے اس لئے دلچسپی نہ تھی۔ کہ وہ مسلمانوں کو آگے بڑھنے سے روکیں گے"۔

اس کے علاوہ سید سلیمان نے شبلی اور سرسید کے سیاسی اور مذہبی اختلافات پر بھی زور دیا ہے۔ جہاں تک سیاسیات میں کسی عملی اقدام کا تعلق ہے۔ شبلی کے کارناموں کا ذکر آگے آئے گا۔ اور مذہبی خیالات کے بارے میں مذہبی علما ہی یہ فیصلہ کر سکتے ہیں۔ کہ ان باتوں میں شبلی اور سرسید

شبلی کی یہ تجویز کہ وہ سال میں چند مہینے علی گڑھ کی ملازمت کریں۔ اور باقی وقت ندوہ اور اعظم گڑھ میں گزاریں۔ ایک ایسی خواہش تھی۔ جس کی ہر تعلیمی ادارے کے منتظمین مخالفت کریں گے۔ لیکن سرسید اس کے حق میں تھے۔ وہ چاہتے تھے۔ کہ شبلی کے قیام سے کالج کو بھی فائدہ پہنچتا رہے۔ اور ان کے تصنیفی کاموں میں بھی ہرج نہ ہو۔ چنانچہ وہ اس بات پر راضی تھے۔ کہ شبلی سال میں چھ ماہ کالج میں قیام کریں۔ اور چھ ماہ کی انہیں رخصت دی جائے لیکن سید محمود، جن کا کالج میں بڑا عمل دخل تھا۔ اور جن کی طبیعت اس وقت بہت بگڑ چکی تھی۔ شبلی کے سخت مخالف ہو گئے۔ انہوں نے اس تجویز کی بھی مخالفت کی۔ اور شبلی کے خلاف بھی بہت باتیں کہیں۔

شبلی اس وقت بڑی کشمکش میں تھے۔ وہ کالج میں فقط اس شرط پر رہنے کو آمادہ تھے۔ کہ انہیں تصنیف و تالیف کے لئے فراغت میسر ہو اور علی گڑھ سے باہر رہنے کا موقع ملے۔ سرسید اس کے لئے سہولتیں پہنچانے کو تیار تھے لیکن سید محمود، جو اس وقت جائنٹ سیکرٹری تھے۔ اس کے خلاف تھے۔ ابھی یہ سوال حل نہ ہوا تھا۔ کہ قضا و قدر نے شبلی کا راستہ صاف کر دیا۔ ۲۷ مارچ ۱۸۹۸ء کو سرسید نے وفات پائی۔ اور ان کی جگہ، قاعدے کی رُو سے سید محمود کالج کے سیکرٹری ہو گئے۔ چنانچہ مئی ۱۸۹۸ء سے شبلی نے پہلے چھ مہینے کی رخصت لی۔ اور پھر استعفےٰ بھیج کر علی گڑھ سے علیحدہ ہو گئے۔

علی گڑھ کالج سے شبلی کی علیحدگی کا ذکر کرتے ہوئے، سید سلیمان ندوی نے حیات شبلی میں ان اختلافات کو گنایا ہے۔ جو شبلی کے "سرسید کے حلقہ سے

اتحادِ عمل تھا۔ سرسید ان دنوں ترکی اور یونان کی لڑائی اور اس کے متعلق ہندوستانی مسلمانوں کے شدید جذباتی تاثرات سے سخت مشوّش تھے۔ انہیں یہ نظر آرہا تھا۔ کہ ہندوستانی مسلمان اپنی موجودہ حالت میں اس قابل تو نہیں۔ کہ ترکی یا کسی اسلامی ملک کی کوئی عملی مدد کرسکیں۔ لیکن اکثر انگریزوں کی ہمدردی یونان کے ساتھ تھی۔ اس لئے انہیں ڈر تھا۔ کہ کہیں ترکی کی جذباتی اور بے نتیجہ محبت کی خاطر ہندوستانی مسلمانوں اور انگریزی حکومت کے درمیان سے وہ یک جہتی نہ اُٹھ جائے۔ جسے انہوں نے بڑی مشکلات کے بعد پیدا کیا تھا۔ اور جو ان کے خیال میں ہندوستان کے خاص حالات کے لحاظ سے قوم کے لئے ضروری تھی۔ چنانچہ اُنہوں نے تین چار ایسے مضامین لکھے۔ جن میں ترکوں سے اسلامی ہندوستان کی محبت کا پورا اظہار کیا۔ مسٹر گلیڈ اسٹون اور دوسرے انگریزوں کے رویّے کی سخت مذمت کی۔ لیکن یہ صاف لکھ دیا۔ کہ ترکی سے ہندوستانی مسلمانوں کو اس لئے محبت ہے۔ کہ وہ اس وقت دُنیا کی سب سے بڑی اسلامی سلطنت ہے۔ اس لئے نہیں۔ کہ وہ سلطان روم کو خلیفۃ المسلمین سمجھتے ہیں۔ اور مذہبی معاملات میں اس کے احکام کے پابند ہیں۔ شبلی نے بھی اس بحث میں حصہ لیا۔ اور ایک مدلّل مضمون میں سرسید کی تائید کرتے ہوئے' تاریخی حوالوں سے یہ ثابت کیا۔ کہ ہندوستانی مسلمانوں (مثلاً مغل بادشاہوں) نے کبھی بھی عثمانی ترکوں کی خلافت تسلیم نہیں کی۔

سرسید بھی شبلی کی دلی خواہشات کی تکمیل میں ان کے ساتھ تھے۔

اور شیخ الکل[1] بن کر وہ ہندوستانی مسلمانوں کے دل و دماغ کی باگ اپنے ہاتھ میں لے سکے گا۔

ندوہ کے آغاز نے شبلی کے مضمحل ارادوں میں پھر جان پیدا کر دی۔ وہ ابھی مذبذب تھے۔ کہ کالج چھوڑ کر ندوہ میں شریک ہوں یا نہ۔ کہ کالج کو دو ایک ایسے دھکے لگے۔ جن سے ان کا فیصلہ نسبتاً آسان ہو گیا۔ ۱۸۹۵ء میں کالج کے حساب میں شیام بہاری لال خزانچی نے کوئی ایک لاکھ روپیہ غبن کر لیا۔ اس سے کالج کی مالی حالت بالکل تباہ ہو گئی۔ جو کچھ کالج کے پاس جمع تھا۔ وہ غبن ہو گیا۔ اور آگے کو چندے کی راہ مسدود ہو گئی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ کالج کی تعمیر بند پڑ گئی۔ اساتذہ کی تنخواہیں سر پر قرض ہو گئیں۔ اور لوگوں میں یہ خیال عام ہو گیا۔ کہ کالج کا اب باقی رہنا مشکل ہے!

علامہ شبلی اس زمانے میں کالج چھوڑنے کا ارادہ کر رہے تھے۔ لیکن ابتدائی زندگی کی کشمکش اور نامساعد حالات نے انہیں بڑا محتاط بنا دیا تھا۔ کالج سے تعلق دوامی طور پر منقطع کرنے سے پہلے وہ چاہتے تھے۔ کہاں کی کفالت کا کوئی انتظام ہو جائے۔ اور وہ تجربہ کر کے یہ بھی دیکھ لیں۔ کہ علی گڑھ سے باہر کوئی حسب منشا کام ہو سکتا ہے یا نہیں۔ چنانچہ انہوں نے اخیر ۱۸۹۶ء میں کالج سے ایک سال کی رخصت لی۔ اور تصنیفی وظیفے کے لئے تردد شروع کیا۔ اس وقت ریاست کے مدار المہام نواب وقار الامرا تھے۔ جن کی تعریف میں

---

[1] ملاحظہ ہو شبلی کے متعلق مولوی عبدالحلیم شرر کا مضمون۔

ظاہر کی۔ بعد میں یہ احساس اور بڑھتا گیا۔ اور سرسید نے کئی جگہ اس کا اظہار کیا۔ مثلاً نواب وقار الملک کو ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

تعجب یہ ہے۔ کہ جو تعلیم پاتے جاتے ہیں۔ اور جن سے قومی بھلائی کی اُمید ہے۔ وہ شیطان اور بدترین قوم ہوتے جاتے ہیں۔

اسی طرح سید محمود کا حال تھا۔ شبلی ان کی نسبت لکھتے ہیں:۔

یہاں میں نے مجلس مباحثہ میں اس بات پر لکچر دیا۔ کہ ہمارا گزشتہ طرزِ تعلیم موجودہ طرزِ تعلیم سے عمدہ تھا۔ اور لطف یہ کہ عموماً طلبا نے میرا ساتھ دیا اور ......... سید محمود بالکل مجھ سے موافق تھے۔

رفتہ رفتہ شبلی کو خیال ہونے لگا۔ کہ مسئلہ تعلیم کا حل یہ ہے۔ کہ جدید اور قدیم تعلیم کو ملا کر ایک معجونِ مرکب پیش کیا جائے۔ اس دوران میں انہیں ترکی شام اور مصر کے سفر کا موقع پیش آیا۔ بظاہر تو یہ سفر وہاں کے کتب خانوں کی سیر اور الفاروق کے لئے مواد کی تلاش کی غرض سے تھا۔ لیکن اس کا ایک بڑا مقصد ان ممالک کے طریقۂ تعلیم کا مطالعہ تھا۔ اس میں شبلی کو بڑی مایوسی ہوئی۔ شام وروم ومصر کے سارے اہم مدارس دیکھنے کے بعد شبلی کے دل پر جو اثر ہُوا۔ اس کا بیان ان کی اپنی زبان سے سُنئے:۔

اس سفر میں جس چیز کا تصور میری تمام مسرتوں اور خوشیوں کو برباد کر دیتا تھا۔ وہ اسی قدیم تعلیم کی ابتری تھی۔..... ہندوستان میں تو اس خیال سے صبر آجاتا تھا کہ جو چیز گورنمنٹ کے سایۂ عاطفت میں نہ ہو۔ اس کی بے سروسامانی قدرتی بات ہے۔ لیکن قسطنطنیہ۔ شام اور مصر میں یہ حالت دیکھ کر سخت رنج ہوتا تھا۔

تنخواہ میں سب سے نیچے تھے۔ ان کی کرسی بھی سب سے پیچھے آئی۔ شبلی پر اس کا اتنا اثر ہوا کہ بیٹھنے کو تو بیٹھ گئے۔ مگر آنکھوں میں آنسو بھر آئے!

ایک اس قدر زود حس انسان کے لئے کالج کا قیام جس آرام و آسائش کا سبب ہوسکتا ہے۔ وہ محتاج بیان نہیں۔ اس کے علاوہ بدقسمتی سے شبلی طلبا میں بھی خاص طور پر ہردلعزیز نہ تھے۔ خواجہ غلام الثقلین لکھتے ہیں:-

علی گڑھ کے طلبا میں مولینا شبلی عموماً غیر ہردلعزیز تھے۔ ان کو طلبا خشک اور مغرور سمجھتے تھے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ان کے ملنے والوں کا دائرہ بہت محدود رہتا تھا۔

ان حالات نے انہیں اور بھی زود رنج اور ذکی الحس بنا دیا تھا۔ اور اب یہ حالت تھی۔ کہ اگر نئے تعلیم یافتہ خیر خواہی سے بھی پرانی تعلیم کی نسبت کچھ کہتے۔ تو شبلی اسے استہزا اور شماتت سمجھتے۔ وہ سفرنامہ روم و مصر و شام میں لکھتے ہیں:-

ہمارے ملک کے نئے تعلیم یافتہ پرانی تعلیم پر جو رنج و افسوس ظاہر کرتے ہیں۔ وہ درحقیقت رنج نہیں۔ بلکہ استہزا اور شماتت ہے۔

اس کے علاوہ جب وہ سرسید اور سید محمود سے طریق تعلیم کی نسبت بحثیں کرتے۔ تو قدیم تعلیم کی نسبت ان کے خیالات اور زیادہ مستحکم ہو جاتے۔ سرسید اسلامی ہندوستان میں جدید تعلیم کے بانی تھے۔ لیکن جدید تعلیم مقصود بالذات نہ تھی۔ اس کا مقصد قومی تنزل کو روکنا تھا۔ اور جب کبھی سرسید کو جدید تعلیم کے نتائج سے مایوسی ہوتی۔ تو وہ ایک صاف دل انسان کی طرح اس کے ظہار سے گریز نہ کرتے۔ شبلی کے ایک نہایت ابتدائی خط میں سرسید کی اس مایوسی کا ذکر ہے۔ جو انہوں نے خود شبلی سے انگریزی تعلیم کے نتائج کے متعلق

اس کے علاوہ حالات کچھ ایسے تھے۔ کہ کالج میں شبلی کا قدیم سے گہرا لگاؤ ناگزیر تھا۔ وہ کالج میں قدیم علوم اور السنۂ شرقیہ کے اُستاد تھے۔ اور ان علوم کے اساتذہ کے ساتھ انگریزی کالجوں میں عام طور پر وہی سلوک ہوتا ہے۔ جو ایک سوتیلی ماں سوکن کی اولاد کے ساتھ کرتی ہے۔ ان کی تنخواہیں انگریزی اور جدید علوم مثلاً سائنس کے اساتذہ سے قلیل ہوتی ہیں۔ اور قدر و مرتبہ بھی اسی تناسب سے۔ اس صورتِ حالات کے لئے خواہ کونسے اقتصادی اسباب بتائے جائیں [ اور ہم تو ان سب کے باوجود اس صورتِ حالات کو تعلیمی اور قومی نقطۂ نظر سے سخت مضر سمجھتے ہیں ]۔ لیکن اس کا یہ نتیجہ تو لازمی ہے۔ کہ قدیم علوم کے اساتذہ کے لئے دل کی پھانس کا بڑا سامان ہوتا رہے۔ اور اگر ان میں سے کوئی غیر معمولی طور پر حساس ہو۔ تو اس کے لئے زندگی دوبھر ہو جائے۔ شبلی کی حالت، السنۂ شرقیہ کے عام اساتذہ سے کہیں بہتر تھی۔ وہ سرسید کے رفیقِ کار تھے۔ اور سرسید ان کا بڑا پاس کرتے تھے۔ لیکن شبلی بھی ٹھاکر شیوراج سنگھ کی نسل سے تھے۔ ان کی ذکاوتِ حس حد سے زیادہ بڑھی ہوئی تھی۔ اور وہ خیالی یا حقیقی بے وقعتی سے بہت جلد برہم ہو جاتے۔ سید سلیمان نے ان کی زُود حسی کا ایک واقعہ اس زمانے کا نقل کیا ہے۔ جب وہ کالج میں ابھی بالکل نئے نئے آئے تھے۔ اور نہایت قلیل تنخواہ پاتے تھے۔ اس زمانے میں کالج میں کوئی تقریب تھی۔ جس میں سب اساتذہ شریک تھے۔ تعلیمی اداروں میں ہر اُستاد اپنے شعبے کو باقی سب سے اہم سمجھتا ہے۔ اس لئے ایسے موقعوں پر عموماً تنخواہ کے لحاظ سے کرسیاں بچھائی جاتی ہیں۔ اس موقع پر بھی یہی ہوا۔ اور چونکہ شبلی

کہہ سکے یا لکھ سکے۔ صرف تین شخصوں کو مستثنیٰ کرتے تھے۔ وہ فرماتے ہیں کہ انگریزی ان کے دماغوں میں کچھ تبدیلی نہیں پیدا کرتی۔

اس خط میں شبلی نے انگریزی خوانوں کی جو شکایت کی ہے۔ وہ بیجا نہیں۔ لیکن پہلا فقرہ بھی غور طلب ہے "یہاں آکر میرے تمام خیالات مضبوط ہوگئے"۔ یعنی یہ خیالات یہاں آکر پیدا نہیں ہوئے۔ انہیں شبلی اپنے ساتھ ہی لائے تھے۔ لیکن یہاں پہنچ کر وہ اور مضبوط ہوگئے !!

اس کے بعد ان کے خیالات میں تبدیلی ہوئی۔ علی گڑھ کے قیام کے بعد ان کی یہ رائے ہوگئی۔ کہ قدیم مدارس میں فقہ۔ منطق۔ صرف و نحو کے ساتھ ساتھ انگریزی کو بھی شامل کیا جائے۔ لیکن اس سے مقصود قدیم کو جدید بنانا نہ تھا بلکہ فقط قدیم کو مضبوط کرنا تھا۔ شبلی کو دلی الفت قدیم کے ساتھ تھی۔ اور جب کبھی انہیں مشرقی علوم یا قدیم طریقۂ تعلیم پر فخر کرنے کا موقع ملتا ہے۔ تو وہ خوشی سے سرشار ہو جاتے ہیں۔ سنہ ۱۸۸۶ء میں اٹلی میں مستشرقین کی کانفرنس تھی۔ گورنمنٹ نے مولوی سمیع اللہ خاں کے بیٹے مولوی حمید اللہ خاں کو وہاں بھیجنے کا فیصلہ کیا۔ انہوں نے یہ کہہ کر کہ وہ مجلس مذکور کے لئے کوئی مضمون نہیں لکھ سکتے۔ سرسید کو لکھا۔ کہ وہ علی گڑھ کے علما سے کچھ لکھوا بھیجیں۔ اس پر شبلی اپنے چچا کو لکھتے ہیں:۔

"آپ دیکھیں گے۔ کہ عربیت اب بھی موجب شہرت و عزت ہے اگر آج حمید اللہ خاں عربی سے واقف ہوتے۔ تو نہ صرف لندن بلکہ تمام یورپ میں ان کی ناموری کا پھریرا اڑتا۔"

جس شخص نے سب سے زیادہ ان پر اپنی شخصیت کا نقش یادگار چھوڑا مولینا محمد فاروق
چریاکوٹی تھے۔ جو بقول مولوی اقبال احمد سہیل "تحریک جدید کے بڑے مخالفوں میں سے
تھے"۔ شبلی کے باقی سب بھائیوں نے کالجوں میں تعلیم پائی۔ اور وہ اپنے گھر میں
جدید کے خلاف قدیم کے ترجمان تھے۔ جب انہیں انگریزی نہ جاننے کی وجہ
سے معمولی ملازمتیں بھی نہ ملیں۔ تو انگریزی تعلیم کے خلاف ان کا غم و غصہ
اور بڑھ گیا۔ ہم ان کا وہ فارسی خط نقل کر چکے ہیں جس میں انہوں نے جل کر
عزیزوں کے انگریزی خوانی کے مشورے کو غیر ضروری قرار دیا ہے۔ اودھ پنچ
کے مضامین اور اکبر کی نظموں نے ان کے خیالات کو اور مضبوط کر دیا۔ چنانچہ
جب وہ علی گڑھ کالج میں آئے۔ تو اگرچہ وہ سرسید کے مداح خواں اور ان کی قومی
بہی خواہی کے قدرداں تھے۔ لیکن وہ انگریزی اور جدید تعلیم سے بھی متنفر
تھے۔ جس سال وہ علی گڑھ آئے ہیں۔ اسی سال کا ایک خط ہے:۔

"یہاں آکر میرے تمام خیالات مضبوط ہو گئے۔ معلوم ہوا کہ انگریزی خواں
فرقہ نہایت مہمل فرقہ ہے۔ مذہب کو جانے دو۔ خیالات کی وسعت۔ سچی
آزادی۔ بلند ہمتی۔ ترقی کا جوش برائے نام نہیں۔ یہاں ان چیزوں کا ذکر تک
نہیں آتا۔ بس خالی کوٹ پتلون کی نمائش گاہ ہے۔ ہمارے شہر کے نوخیز لڑکے
مجھ کو بی۔ اے کی نسبت یہ خیال دلاتے تھے کہ وہ مذہبی باتوں کو تمام تر
ضعیف ثابت کر دیں گے۔ لاحول ولا ........ وہ غریب تو زمین کی
حرکت بھی نہیں سمجھ سکتے۔ سید صاحب نے اکثر مجھ سے فرمایا کہ ہندوستان
کے تمام انگریزی تعلیم یافتہ مسلمانوں میں ایک بھی ایسا نہیں جو کسی مجمع میں کچھ

خواہش کے بدل گئے ارادے — ہمت نے قدم بڑھائے آگے
وہ دوڑ چلے جو پا بگل تھے — آندھی ہوئے جو فسردہ دل تھے
جو تھا وہ عجیب جوش میں تھا — مخمور بھی اب تو ہوش میں تھا
اب ملک کے ڈھنگ تھے نرالے — اخبار کہیں۔ کہیں رسالے
تعلیم کے جابجا وہ جلسے — گھر گھر میں ترقیوں کے چرچے
بیتاب ہر ایک جزو کل تھا — ہر بار "بڑھے چلو" کا غل تھا

اس کے علاوہ ان کی وہ نظمیں قابل ذکر ہیں۔ جو انہوں نے مشہور ہستیوں کی آمد پر کالج کے جلسوں میں پڑھیں۔ اور جن میں معزز مہمانوں کی تعریف کے علاوہ کالج اور علی گڑھ تحریک کا بیان ہے۔ شبلی بڑے حساس اور خوددار انسان تھے۔ بلکہ بعض اوقات تو ان کا عزت نفس کا شدید احساس اس طرح بڑھ جاتا۔ کہ وہ خودداری (Self Respect) اور زود حسی (Sensitiveness) میں تمیز نہ کر سکتے۔ انہیں دوسروں کی مدح سخت ناپسند تھی۔ اس لئے انہوں نے ان مدحیہ نظموں اور قصیدوں کو اپنے دیوان میں جگہ نہیں دی۔ لیکن سید سلیمان ندوی نے بعض قصائد کو اپنی کتاب کے حاشیے پر نقل کیا ہے۔ ان سے اندازہ ہو سکتا ہے۔ کہ اس زمانے میں کالج پر شبلی کو کس قدر ناز تھا۔ اور ان کا جوش و ولولہ کس طرح اشعار میں ابلا پڑتا تھا!

۱۸۹۵ء میں انہوں نے نواب وقار الامراء کی آمد پر ایک قصیدہ پڑھا تھا۔ اس کے چند اشعار ہیں:۔

وہ حالی کی حیاتِ جاوید سے بھی نہ ہو سکا"۔ اس نظم میں شاعر نے "پیرِ دیرین" سرسید کی چار شعروں میں ایک نہایت دل نشین تصویر کھینچی ہے۔ اور اس کے بعد قوم نے سرسید کی جو قدر کی۔ اور سرسید نے اس کا جو جواب دیا۔ اس کا بیان ہے۔

کیا کیا نہ مصیبتیں اُٹھائیں — ہر طرح کی ذلتیں اُٹھائیں
ناکام رہا صدا انہیں دے کر! — دُشنام سُنی دُعائیں دے کر!
حنظل پائے شکر کے بدلے! — سنگ اس کو ملے گہر کے بدلے!
لعل اس نے دیئے شرار پائے! — گُل نذر کئے تو خار پائے!
کیا تلخ ملے جواب اس کو! — کیا کیا نہ دئے خطاب اس کو!
برگشتہ کہا کسی نے دیں سے! — لعنت کا صلا ملا کہیں سے
خود قوم کو ہوگئی تھی بیر کد — زندیق کہا۔ کسی نے مُرتد!
چرچے تھے یہی زغرب تاشرق — وہ اپنی ہی دُھن میں تھا مگر غرق۔
گو ناوکِ ظلم کا ہدف تھا۔ — وہ شیفتہ پھر بھی سربکف تھا
منظور جو قوم کا تھا اعزاز — ذلت پہ بھی اپنی تھا اسے ناز
دُشنام کو وہ دُعا ہی سمجھا! — وہ درد کو بھی دوا ہی سمجھا
جور اس نے سہے کرم کے بدلے! — لطف اس نے کئے ستم کے بدلے!

سرسید کی کوششوں سے قوم میں جو ایک نئی زندگی پیدا ہوگئی تھی۔ اس کا بیان بھی بڑا پُراثر ہے ؎

باتوں میں اثر تھا کس بلا کا — اِک بار جو رُخ پھرا ہوا کا
اُمید کی بڑھ گئی تگ و تاز — اونچی ہوئی حوصلوں کی پرواز

گونج مذہبی جوش کی رگ میں خون بڑھا دیتی ہے۔ میں کبھی کبھی اسلام پر لکچر دیتا ہوں۔ مسجد بننے کی تیاری ہے۔ سید محمود صاحب کی سرگرمی نے اس کے پیمانۂ تعمیر کو نہایت وسیع کر دیا ہے۔ وہ مہتمم خاص ہیں۔ اور تین ہزار چندہ خود دیں گے۔ میں نے بھی ۵۰۰ روپے دیئے ہیں۔ سید محمود صاحب خود ہاتھ میں پھاوڑا لیں گے۔ اور مسجد کی نیو کھود دیں گے۔ لاگت کا تخمینہ ساٹھ ستر ہزار روپیہ ہے۔

مجھ کو اس بات کا فخر حاصل ہے۔ کہ اس نئی زندگی کے پیدا ہونے میں میرا بھی حصّہ ہے۔ اور اس جوشِ مذہبی کا برانگیختہ کرنا میری قسمت میں بھی تھا۔

اس جوش مسرت میں اور بھی لکھتا۔ مگر مجھ کو میرے بھائی خصوصاً میاں اسحٰق و عثمان یاد آگئے۔ اور میرا سارا جوش اس طرح ٹھنڈا ہو گیا۔ جس طرح طاؤس کا اپنے پاؤں دیکھنے سے۔

ان عزیزوں نے ترقی و لیاقت کا طرۂ فخر صرف لامذہبی کو سمجھا ہے۔ حالانکہ لیاقت بھی کچھ دنیا سے نرالی نہیں۔ خیر خدا توفیق دے"

(علی گڑھ کالج سے شبلی کی محبت اور سرسید سے ان کی عقیدت کا سب سے باثر اظہار مثنوی صبح امید میں ہوا ہے۔ جو ۱۸۸۷ء میں شائع ہوئی اور فنی نقطۂ نظر سے اردو کی بہترین طویل نظموں میں شمار ہونے کے قابل ہے۔ اس کی نسبت جدید اردو شاعری کے مصنف نے بالکل بجا کہا ہے۔ کہ "اس میں سرسید احمد خاں کا جیسا پاکیزہ کردار شبلی نے اشاروں اشاروں میں کھینچ دیا ہے

اکثر تصنیفیں شبلی نے کالج کو ہبہ کر دیں۔ اور ان کی مالی اشاعت سے کوئی فائدہ نہیں اٹھایا۔

شبلی فارسی اور عربی کے پروفیسر تھے۔ لیکن سرسید نے کلام مجید کا درس ان کے سپرد کر رکھا تھا۔ اور انہوں نے کالج میں ایک مذہبی فضا قائم کرنے میں سرسید اور سید محمود اور کالج کے نیک خیال طلبا کی بڑی مدد کی۔ ان کا ۱۸۸۶ء کا ایک خط پڑھئے:-

"اس وقت مجھ سے نہ میری طبیعت کا حال پوچھئے۔ نہ کوئی اور واقعہ۔ آپ سنئے اور میں دل سے اٹھتے ہوئے جوش سے ایک تازہ کیفیت سناؤں۔ یوں تو مدرسۃ العلوم کے قواعد میں داخل ہے کہ لڑکے مغرب کی نماز جماعت سے پڑھیں۔ مگر ان دنوں ہوا کا رخ ہی بدل گیا ہے لڑکوں نے خود ایک مجلس قائم کی ہے۔ جس کو انجمن الصلوٰۃ کہتے ہیں۔ ایک بی۔ اے سیکرٹری ہے۔ اور بہت سے تعلیم یافتہ اس کے ممبر ہیں۔ چار بجے صبح کے بعد ایک نوجوان انگریزی خوان لوگوں کو اس پُراثر فقرے سے چونکا دیتا ہے۔ اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ۔ پانچوں وقت کی نمازیں با جماعت ہوتی ہیں۔ اور لطف یہ کہ محض اپنی خواہش سے۔ بیرونی دباؤ کا نام بھی نہیں۔

مغرب کی نماز سبحان اللہ! کیا شان و شوکت سے ہوتی ہے کہ بس دل پھٹا پڑتا ہے۔ خود سید صاحب بھی شریک نماز ہوتے ہیں۔ اور چونکہ وہ عامل بالحدیث ہیں۔ آمین زور سے کہتے ہیں۔ ان کی آمین کی

سینتیس ۳۷ سال کی عمر میں مولینا کو یہ خطاب عطا ہوا۔
مولینا بھی ان احسانات اور علی گڑھ تحریک کے نیک اثرات کے دل سے قائل تھے۔ اور اس تحریک میں دل وجان سے شریک ہوئے۔ ان کے پاس دینے کو بہت دھن نہ تھا۔ لیکن انہوں نے زبان اور قلم سے کالج کی بڑی خدمت کی۔ ان کے بعض کام تو ایسے تھے۔ جو ایک ادارے کے ملازم کو لوازمۂ ملازمت سمجھ کر کرنے پڑتے ہیں۔ (مثلاً علی گڑھ یونین میں ان کی تقریریں یا علی گڑھ میگزین کی ادارت)۔ لیکن انہوں نے بہت سے دوسرے کام اپنے شوق سے ہاتھ میں لئے۔ اور کالج کی عزت اور شہرت کا سبب بنے۔ سرسید کے تو وہ ادبی معاون تھے۔ اور قرین قیاس ہے۔ کہ ان کی تفسیر میں، جس پر ان کی توجہ ان دنوں مبذول تھی۔ شبلی نے ان کا ہاتھ بٹایا ہو گا۔ اس زمانے کی

---

۵ مولینا اقبال احمد سہیل سیرتِ شبلی میں لکھتے ہیں "سرسید نے اپنی تفسیر میں جو جدت طرازیاں کی ہیں۔ وہ خود ان کے دل و دماغ کی پیداوار نہ تھیں۔ بلکہ ان کا بیشتر حصہ مولینا فاروق کے بڑے بھائی مولینا عنائت رسول چریا کوٹی مرحوم کے خرمنِ کمال سے مستعار تھا۔" مولینا عنائت رسول سے سرسید نے جن دو ایک مباحث میں مدد لی تھی۔ اس کا انہوں نے بالوضاحت ذکر کر دیا ہے۔ لیکن چونکہ شبلی اور سرسید کا تالیفِ تفسیر کے دوران میں دن رات کا ساتھ تھا۔ اور شبلی کے عقائد بھی (جیسا کہ ان کی بعد کی تصانیف مثلاً الکلام۔ علم الکلام سے صاف نظر آتا ہے)۔ سرسید سے ملتے جلتے تھے۔ اس لئے قرینِ قیاس ہے کہ تفسیر کی تالیف کے دوران میں اکثر دونوں میں تفسیری مباحث پر گفتگو ہوتی ہو گی۔ اور اگر سرسید کی تفسیر میں مصنف کے سوا کسی اور کا ہاتھ ہے۔ تو وہ مولینا فاروق کے بھائی کا نہیں۔ بلکہ انکے جانِ اُستاد شاگرد شبلی کا ہے۔

[illegible]

علاج کرائیں۔ پھر سرسید انہیں اپنے ہمراہ نینی تال لے گئے ۱۸۸۹ء میں انہوں نے دوسری جگہوں کے علاوہ نواب عماد الملک کو شبلی کا گزشتہ تعلیم پر لکچر بھیجا۔ اور ساتھ ہی خانگی خط میں اس کی تعریف کی۔ جب عماد الملک نے اس کے جواب میں ایک تعریفی فقرہ لکھا۔ تو شبلی کو نواب صاحب سے ملاقات کی خواہش پیدا ہوئی [شاید یہ خیال ہو۔ کہ حیدرآباد سے نواب صاحب کی وساطت سے اس طرح کا تصنیفی وظیفہ مل جائے۔ جو ۱۸۸۸ء میں مولینا حالی کو بصیغۂ امداد مصنفین مل چکا تھا۔ اور جس طرح حالی نے اس وظیفہ کے بعد ترک ملازمت کر کے اپنے تئیں ہمہ تن علمی و ادبی کاموں کے لئے وقف کر دیا تھا۔ وہ بھی کر سکیں] چنانچہ سرسید ۱۸۹۱ء میں شبلی کو اپنے ساتھ حیدرآباد محض اس لئے لے گئے۔ کہ انہیں عماد الملک سے ملائیں[1]۔ اور اس طرح شبلی کے نواب عماد الملک اور ان کے بھائی سید علی بلگرامی سے ان تعلقات کا آغاز ہوا۔ جن کی بدولت، چار پانچ سال بعد شبلی کو سید علی بلگرامی کے صیغہ سے سو روپے کا تصنیفی وظیفہ حاصل ہوا۔ اور علی گڑھ چھوڑنے کے بعد حیدرآباد میں معقول ملازمت ملی۔

اس کے علاوہ ۱۸۹۴ء میں سرسید نے خاص چٹھی لکھ کر گورنمنٹ میں سفارش کی۔ کہ مولینا شبلی کو شمس العلما کا خطاب دیا جائے۔ چنانچہ اس تحریک

---

[1] سرسید نواب عماد الملک کو لکھتے ہیں "اگر ممکن ہوا۔ تو مولوی شبلی صاحب کو بھی حیدرآباد لاؤں گا۔ تاکہ آپ کو وہ اپنی آنکھ سے دیکھ لیں۔ کہ آپ کون ہیں اور کیسے ہیں۔"

"حضرات میں نے بزرگوں کی جو فہرست پیش کی ہے۔ اس میں ایک نام اور سب سے بڑا نام دانستہ بھولا ہوں۔ کیونکہ میرے نزدیک جب اس کالج کا یا کالج کے متعلق جس چیز یا جس شخص کا نام لیا جائے۔ اس میں اسی بڑے شخص کا جلوہ موجود ہے ع

جدھر دیکھتا ہوں، اُدھر تو ہی تو ہے!"

لیکن سرسید نے فقط شبلی کی علم و ادب کے نئے کوچوں میں راہنمائی نہیں کی وہ ان کے سچے محب اور پُر جوش معاون تھے۔ شبلی اور سرسید کے ابتدائی خطوط سے خیال آتا ہے۔ کہ ان دونوں کے درمیان وہی رشتہ قائم ہو گیا تھا جو ایک شفیق باپ اور ایک ہونہار بیٹے میں ہوتا ہے۔ شبلی کی عمر اس وقت پچیس سال تھی۔ اور سرسید کی ساٹھ سے بھی زیادہ۔ عمر میں وہ شاید شبلی کے والد سے بھی بڑے تھے۔ اس کے علاوہ سرسید کو تو قوم کا ہر قابل فرد عزیز تھا۔ انہیں خاص علی گڑھ کالج کا ایک جوہر قابل کیوں نہ عزیز ہوتا۔ چنانچہ اُنہوں نے اس نو وارد نوجوان سے وہی سلوک کیا۔ جو ایک شفیق باپ ایک عزیز بیٹے سے کرتا ہے۔ شروع میں شبلی شہر میں رہتے تھے۔ اور ان کی تنخواہ کا بڑا حصہ سواری میں اُٹھ جاتا تھا۔ سرسید نے انہیں اپنی کوٹھی کے احاطے میں مکان دیا۔ ایک وقت کے کھانے پر وہ عام طور پر شریک ہوتے تھے۔ اس کے علاوہ سرسید ان کی صحت، ان کی ناموری اور ان کے مفاد کا پورا خیال رکھتے تھے۔ وہ ۱۸۸۷ء میں بہت علیل ہوئے۔ تو سرسید کے بیٹے سید حامد نے، جو ان دنوں دہلی مامور تھے تحریک کی۔ کہ وہ دہلی آئیں۔ اور وہاں کے ممتاز اطبا سے

دوسرا اور غالباً سب سے بڑا احسان علی گڑھ کا یہ تھا کہ مولینا کا موضوع تصنیف بدل گیا۔ اگر اسی قدیم ماحول میں رہتے۔ تو درسیات کے شروح و حواشی یا فروعیاتِ فقہی کے تنگ دائرہ سے نکلنا شاید نصیب نہ ہوتا۔ یہاں آئے۔ تو تاریخ اسلامی کے ناپیدا کنار میدان میں تگ و دو کا ولولہ پیدا ہوا۔

شبلی کو قومی تاریخ سے روشناس کرنے، اس ذوق کی تسکین کا سامان بہم پہنچانے اور ان سے قومی تاریخ پر کتابیں لکھوانے کے علاوہ سرسید نے یہ کیا۔ کہ شبلی کے موضوعِ شعر میں ایک انقلاب پیدا کر دیا۔ سید سلیمان ندوی لکھتے ہیں :-

بہرحال علی گڑھ تحریک کے بعض اثرات کو انہوں نے بہت جلد قبول کر لیا۔ ان کے وہ رنگین ترانے جو اب تک حسن و عشق کی جھوٹی (؟) کہانیوں سے لبریز ہوتے تھے۔ اب قوم و ملت کے عشق سے خوں افشاں ہونے لگے۔ مسلمان کیا تھے۔ اور کیا ہو گئے۔ یہ احساس اب ان کی قومی نظموں کا موضوع بن گیا۔

شبلی پر کالج اور سرسید کے جو علمی احسانات تھے۔ انہیں شبلی نے ۱۸۹۴ء کی ایک تقریر[1] میں تفصیل سے بیان کیا تھا۔ فرماتے ہیں :-

"حضرات! یہ سچ ہے۔ کہ اگر میری زندگی کا کوئی حصہ علمی یا تعلیمی زندگی قرار

---

[1] یہ تقریر علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں چھپی تھی۔ ہم نے اس کا اقتباس مولوی محمد امین زبیری کے ایک مضمون سے نقل کیا ہے۔

جس کا سب سے پہلا نمونہ مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم پر ان کا لکچر تھا۔ جسے انہوں نے محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے دوسرے یا تیسرے اجلاس میں پیش کیا تھا۔

مولوی اقبال احمد سہیل بھی اس سلسلے میں لکھتے ہیں:۔

---

کوشش کی ہے۔ کہ شبلی پر سرسید کا جواثر وفیض تھا۔ اس کے بارے اُسے اپنے کمال انشاپردازی سے سبکدوش کر دیں۔ شبلی کے تاریخی مذاق کی نسبت ان کا قیاس ہے۔ کہ یہ ڈاکٹر لائٹنر کی سنین اسلام کا نتیجہ تھا۔ حالانکہ واقعہ یہ ہے۔ کہ سلیمان صاحب کے پاس اس خیال کی تائید میں ایک شہادت نہیں۔ ان کا سارا اندراج قیاس پر مبنی ہے۔ اور وہ بھی قیاس بیجا ہے۔ مثلاً سنین اسلام کی نسبت وہ لکھتے ہیں "غالباً مولینا کو یہ کتاب ان کے لاہور ہی کے زمانہ قیام میں ہاتھ آئی تھی"۔ حالانکہ ان کے اپنے بیان کے مطابق یہ کتاب ۱۸۷۶ء میں لکھی گئی۔ مکاتیب شبلی کے مطابق شبلی ۱۲۸۹ھ یعنی ۱۸۷۲ء میں لاہور میں قیام پذیر تھے۔ اس کے علاوہ اس زمانے میں فالتو کتابوں کے لئے شبلی کے پاس روپے کی فراوانی تھی۔ اس کا اندازہ بھی شبلی کے خطوط سے ہوسکتا ہے (۲) اسی طرح سید سلیمان، سنین اسلام کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ "۱۸۸۳ء میں مولینا نے جو فارسی عید یہ قصیدہ لکھا تھا۔ ہمیں تاریخ اسلام کے بعض ممتاز شہروں اور نامور خاندانوں کے حوالے ہیں"۔ لیکن اس کا ذرہ بھر ثبوت نہیں کہ شبلی نے یہ حوالے سنین اسلام سے لئے۔ بلکہ واقعہ یہ ہے۔ کہ فارسی قصیدہ میں جتنے غیر متعارف نام آتے ہیں سب مسدس حالی میں موجود ہیں۔ اور جو اس میں نہیں۔ وہ سنین اسلام میں بھی نہیں (۳) کاش سلیمان صاحب سنین اسلام کو ہی بنظر غور دیکھتے۔ اور یہ فیصلہ کرتے۔ کہ کیا اس ناموں کی کھتونی اور خاندانوں کی فہرست سے ایک نئے علم کا شوق پیدا ہوسکتا ہے؟

اپنا کتب خانہ ہی انہیں سونپ دیا۔ اور یہ سلسلہ سرسید کی موت تک قائم رہا۔
مولوی امجد علی اشہری حیاتِ انیس کے دیباچے میں لکھتے ہیں:۔

۱۳۱۶ھ مطابق ۱۸۹۸ء میں جس سال مدرسۃ العلوم علی گڑھ کے مشہور بانی سرسید احمد خاں کا انتقال ہوا۔ راقم کو نواب محسن الملک کی خدمت میں علی گڑھ جانے کا اتفاق ہوا۔ جو سرسید کی کوٹھی میں فروکش تھے۔ اس کوٹھی کے عالیشان کمرے میں سرسید کا کتب خانہ علامہ شبلی صاحب کے سپرد تھا"۔

لیکن سرسید کے ہاں فقط شبلی کو وہ کتابیں ہی پڑھنے کو نہ ملیں۔ جن کا شبلی نے ابھی تک نام نہ سنا تھا۔ بلکہ سرسید نے شبلی کی اس علم میں راہنمائی کی جو آج ان کا تاجِ فضیلت ہے۔ یعنی علمِ تاریخ و سیرت نگاری۔ سرسید کو تاریخ اور آثارِ اسلامی سے، شروع سے غیر معمولی شغف تھا۔ ان کی آثار الصنادید قدیم مذاقِ تحریر کے باوجود آج بھی مورخ کے لئے واقعات کا ایک بیش بہا خزانہ ہے۔ اسلامی ہندوستان کی تین اہم تاریخی کتابیں آئینِ اکبری۔ توزکِ جہانگیری اور ضیاء الدین برنی کی تاریخ فیروز شاہی سرسید نے اشاعت کے لئے مرتب کیں۔ ان میں سے تیسری بنگال کی ایشیاٹک سوسائٹی نے چھپوائی۔ اور باقی دو انہوں نے اپنے خرچ سے شائع کیں۔ اسلامی تاریخ سے یہ شغف تھا۔ جو شبلی نے سرسید سے حاصل کیا۔ مولینا عبد الحلیم شرر جو شبلی اور سرسید کی ابتدائی صحبتوں میں شریک ہوتے تھے۔ شبلی کی مثنوی صبح امید کا ذکر کرکے لکھتے ہیں:۔

اب سید صاحب کی توجہ دلانے سے[1] وہ تاریخی تنقید و تحقیق میں مصروف تھے۔

---

[1] یہ تو ایک عینی شاہد کا بیان ہے۔ لیکن سید سلیمان نے حیاتِ شبلی میں یہ مسلسل
[باقی صفحہ آیندہ پر]

جو ندوہ کی شورش میں بھی شبلی کے ہم خیال رہے۔ وہ ایک مضمون میں لکھتے ہیں

علی گڑھ میں سید صاحب نے انہیں اپنی کوٹھی کے احاطہ کے اندر ایک چھوٹے سے مکان میں جگہ دی۔ ان میں جستجو و تحقیق کا سچا مذاق دیکھ کر سید صاحب نے ان سے ربط ضبط بڑھایا۔ اکثر کھانا ایک ساتھ کھاتے اور روزانہ بلا ناغہ مولینا اور سید صاحب میں گھنٹوں صحبت رہتی۔۔۔۔۔ اس زمانہ میں مجھے بارہا مولینا شبلی کے پاس جا کے ٹھہرنے اور ان کے ذریعہ سے خود سید صاحب کا مہمان بن جانے اور دونوں کے ساتھ ہفتوں کھانا کھانے اور شریک صحبت رہنے کا موقع ملا۔

شبلی نے بھی ایک خط میں، جو علی گڑھ کی ملازمت کے سات ماہ بعد اس زمانے میں لکھا گیا، جب سرسید نے ابھی انہیں اپنے پاس نہیں بلایا تھا۔ سرسید کے کتب خانے کا ذکر کیا ہے:۔

میں جس حالت میں ہوں۔ اچھا ہوں۔ سید صاحب نے اپنے کتب خانہ کی نسبت عام اجازت مجھ کو دی ہے۔ اور اس وجہ سے مجھ کو کتب بینی کا بہت عمدہ موقع حاصل۔ سید صاحب کے پاس تاریخ و جغرافیہ عربی کی چند ایسی کتابیں ہیں۔ جن کو میں کیا، بڑے بڑے لوگ نہیں جانتے ہوں گے۔ مگر یہ سب کتابیں جرمنی میں طبع ہوئی ہیں۔ مصر کے لوگوں کو بھی نصیب نہیں۔ گبن صاحب کی تاریخ جس کا ترجمہ سید صاحب نے کچھ سو روپیہ کے صرف سے کرایا ہے۔ میرے مطالعہ میں ہے۔

معلوم ہوتا ہے۔ کہ جب شبلی سرسید کے قریب آگئے۔ تو انہوں نے

زیادہ ہاتھ دو شخصوں کا تھا۔ مولینا محمد فاروق چریاکوٹی کا اور سرسید کا۔ شبلی مولینا چریاکوٹی کے زیر اثر اس زمانے میں رہے۔ جب ذہن انسانی ایک لوحِ سادہ کی طرح اثر پذیر ہوتا ہے۔ اس لئے مولینا محمد فاروق کا اثر سب سے دیرپا ثابت ہوا۔ پھر ایک زمانے میں شبلی سرسید کے رنگ میں رنگے گئے۔ یہ رنگ اخیر عمر میں ڈھلنا شروع ہو گیا۔ لیکن اگر عطیہ فطرت کو نظر انداز کر دیں۔ تو واقعہ یہ ہے۔ کہ شبلی کو شبلی دو شخصوں نے بنایا۔ سرسید نے اور مولینا محمد فاروق چریاکوٹی نے)!

سید سلیمان ندوی، جن کے خیال میں شبلی کی بڑائی اسی میں ہے۔ کہ اس کے محسنوں کو نیچا دکھایا جائے۔ حیاتِ شبلی میں لکھتے ہیں۔ کہ اگر علی گڑھ نے شبلی کو شبلی بنا دیا۔ تو کیا وجہ ہے۔ کہ اس بزم میں آکر کسی اور کا قد و قامت نہیں بڑھا۔ فی الحقیقت سید صاحب کا طنز بیجا نہیں۔ کیونکہ جیسا کہ ہم کہہ چکے ہیں۔ شبلی علی گڑھ میں فقط جوہر قابل ہی نہیں۔ بلکہ ایک حد تک اور ایک خاص رنگ میں، تربیت یافتہ جوہر لے کر آئے تھے۔ لیکن کاش سید سلیمان یہ بھی بتائیں۔ کہ شبلی کے علاوہ اور کون تھا۔ جسے اتنی مدت تک اور اتنے قرب و یگانگت سے علی گڑھ کے پیرِ میکدہ سے فیض یاب ہونے کا موقع ملا؟

شبلی قریباً سولہ سال تک علی گڑھ رہے۔ اس طویل مدت میں انہیں، اسلامی ہندوستان کی سب سے مقتدر، زندہ ہستی سے روزانہ صحبت اور اخذِ فیض کے جو موقع میسر آتے تھے ان کا بیان شبلی کے ایک پرانے دوست کی زبانی سنئے۔ مولینا عبد الحلیم شرر، شبلی کے ان وفادار دوستوں میں سے تھے۔

کیا کیا اعتراض اور حملے ہیں۔ علامہ شبلی کی صداقت اور قوت دماغی یہ تھی۔ کہ وہ جدید اصول کے طمطراق سے مرعوب نہیں ہوئے۔ بلکہ ان پر اطمینان سے غور کیا۔ جو اصول عمدہ تھے۔ ان کو اخذ کیا۔ نہ صرف اخذ کیا بلکہ ان کو اپنی زندگی کا رہبر بنایا...... علامہ شبلی نے پروفیسر آرنلڈ سے کسی قدر فرنچ بھی سیکھی تھی......

پروفیسر آرنلڈ سالہاسال محمڈن کالج میں رہے...... وہ دوست شفیق اور شفقت کے اثر سے شاگردوں کے دل میں گھر کرنے والے تھے۔ اس پر بھی ان کے کسی شاگرد نے ان سے وہ فیض حاصل نہیں کیا۔ جو علامہ شبلی کے حصہ میں آیا۔"

مولوی اقبال احمد سہیل بی۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی اس کی تائید میں فرماتے ہیں:

مولانا شروانی کا یہ ارشاد یقیناً صحیح ہے۔ کہ آرنلڈ صاحب سے اور کسی شخص نے علی گڑھ میں اتنا فائدہ نہیں اٹھایا جس قدر علامۂ موصوف نے۔ اور ظاہر ہے۔ کہ اُٹھا بھی نہ سکتے تھے۔ کیونکہ اب تو مسلسل تجربات نے یہ حقیقت واضح کر دی ہے۔ کہ انگریزی درس گاہوں میں نہ وہ قوتِ مطالعہ اور صلاحیتِ اخذ پیدا ہوتی ہے۔ نہ اُستاد کی شخصیت سے وہ شغف اور شیفتگی، جو عربی مکاتیب کا مخصوص جوہر تھا۔

(شبلی اور آرنلڈ کے درمیان بڑے خوشگوار علمی تعلقات تھے۔ لیکن قیام علی گڑھ میں شبلی پر جتنا اثر سرسید کا ہوا کسی اور کا نہ تھا۔ اور سچ تو یہ ہے۔ کہ شبلی کی ذہنی اور علمی ساخت میں (ان کی طبعی صلاحیتوں کو چھوڑ کر) سب سے

استنبول کو اسلام کا سیاسی مرکز سمجھا جائے۔ تو علمی مرکز قاہرہ کو قرار دینا پڑیگا۔ لیکن ان علمی کوششوں سے ہندوستانی علما ناآشنا تھے۔ ان میں شبلی پہلے بزرگ تھے۔ جنہوں نے علی گڑھ پہنچ کر مصر کی نئی عربی مطبوعات اور تصانیف سے آگاہی حاصل کی۔ سید سلیمان لکھتے ہیں "عربی اخباروں اور رسالوں کا پڑھنا اور سمجھنا اس زمانہ میں ہر مولوی کا کام نہ تھا۔ ہندوستان میں شاید مولینا پہلے شخص تھے۔ جنہوں نے ان کو پڑھنا اور سمجھنا شروع کیا!"

لیکن علی گڑھ میں شبلی نے فقط بے جان کتابوں اور اخبار و رسائل سے فیض حاصل نہیں کیا۔ وہاں اس زمانے میں کئی ایسی ہستیاں موجود تھیں۔ جو اس علم و فن کے پیاسے نوجوان کی راہنمائی کر سکتی تھیں۔ اور بالخصوص آرنلڈ اور سرسید نے شبلی کی علمی زندگی پر جو اثر چھوڑا۔ وہ ان کے لئے مولینا فیض الحسن سہارنپوری اور مولینا محمد فاروق چریا کوٹی کے اثر سے کم اہم نہ تھا۔

آرنلڈ کی نسبت خود مولینا شبلی کا بیان ہے ع

آرنلڈ آں کہ رفیق است و ہم اُستاد مرا

مولینا حبیب الرحمٰن شروانی لکھتے ہیں:-

"بڑی خوش قسمتی علامہ شبلی کی یہ تھی۔ کہ اُس عہد میں پروفیسر آرنلڈ ایسا علم دوست اُستاد کالج میں موجود تھا۔ یہ دونوں دلدادگانِ علم باہم ملے۔ اور اس طرح ملے۔ کہ جس طرح مختلف اللون نور کی شعاعیں باہم مل کر عالم کی روشنی کا باعث بنتی ہیں۔ پروفیسر آرنلڈ نے علامہ شبلی کو جدید اصول سے آگاہ کیا۔ یہ بتایا کہ جدید علمی مجلس کے کیا ساز و سامان ہیں۔ قدیم علوم پر

اور کریں۔ اس کی پرواہ نہ کر!!

شبلی علی گڑھ آنے سے پہلے ہی سرسید کے مداحوں میں سے تھے۔ لیکن علی گڑھ سے صحیح معنوں میں فیض یاب ہونے اور سرسید سے پوری طرح متاثر ہونے کا موقع انہیں یہاں آنے کے بعد ملا۔ علی گڑھ اس وقت مشرق اور مغرب کا سب سے بڑا علمی سنگم تھا۔ مشرق اور مغرب کے بہترین دماغ یہاں جمع ہوتے تھے۔ مغرب میں اسلام یا مشرقی ممالک کی نسبت جو کار آمد کتابیں چھپتیں وہ ہندوستان میں سب سے پہلے یہاں پہنچتیں۔ ان مطبوعات میں بعض اسلامی جواہر ریزے تھے۔ جو ہندوستان اور مصر و شام کے کتب خانوں میں نگہِ عام سے چھپے ہوئے تھے۔ اور انہیں مستشرقین نے قالبِ طباعت میں ڈھال کر، ہر ایک کو ان سے نظر افروز ہونے کا موقع بہم پہنچا دیا تھا۔ بعض میں مستشرقین نے اسلامی تاریخ یا مذہب یا علوم کے مختلف پہلوؤں کی نسبت اپنی معلومات جمع کی تھیں۔ سرسید نے قیامِ انگلستان اور اس کے بعد ان کتابوں کا اچھا ذخیرہ حاصل کر لیا تھا۔ عام علما ان کتابوں کے وجود سے ہی بے خبر تھے۔ لیکن علی گڑھ آنے کے بعد شبلی کی ان سب تک رسائی ہو گئی۔ اور انہیں یورپ کے خیالات اور علمی تحقیقات سے آگاہی ہوئی۔"

ان کے علاوہ مصر اور شام کی مطبوعہ کتابیں تھیں۔ ہندوستانی علما کے روابط ایران اور حجاز سے تو تھوڑے بہت اسلامی حکومت کے زمانے سے قائم تھے۔ لیکن مصر سے وہ ہمیشہ بے نیاز رہے تھے۔ مصر اب عربی ممالک کا علمی راہنما تھا۔ بلکہ واقعہ یہ ہے۔ کہ انیسویں صدی کے نصف آخر میں اگر

لیکن قیامِ علی گڑھ سے فقط یہی نہیں ہُوا۔ کہ شبلی کی صلاحیتوں کے استعمال کا رُخ بدل گیا۔ اور وہ اس سراب سے بچ گئے۔ جس میں ہمارے بڑے قابل اور پُرجوش علما کی علمی زندگیاں تباہ ہوئی تھیں۔ بلکہ جو علوم، یعنی تاریخ و سیر شبلی کا طرۂ امتیاز ہیں۔ وہ اُنہوں نے غازی پور یا اعظم گڑھ یا لاہور یا سہارنپور نہیں، بلکہ پہلی مرتبہ علی گڑھ میں سیکھے!!

علی گڑھ آنے سے پہلے شبلی سرسید اور ان کی تحریک سے ناواقف نہ تھے۔ تہذیب الاخلاق ۱۸۷۰ء سے جاری تھا۔ اور چونکہ ان دنوں سرسید بنارس میں ملازم تھے۔ ان کی تحریک کا اضلاعِ شرقی میں خاص چرچا تھا۔ شبلی کے والد اس تحریک کے زبردست حامی تھے۔ ان کے بھائی ۱۸۷۶ء سے علی گڑھ میں تعلیم پا رہے تھے۔ اور یقینی امر ہے۔ کہ جب وہ طویل تعطیلات میں گھر آتے ہوں گے۔ تو شبلی ان سے وہاں کے حالات سُنتے ہوں گے۔ ۱۸۷۹ء میں مسدس حالی شائع ہوئی۔ جس نے علی گڑھ تحریک کے مقاصد اور نقطۂ نظر کو وہاں تک پہنچا دیا۔ جہاں ابھی تک اس سے بے خبری تھی۔ ان حالات میں شبلی کے لئے سرسید کی کوششوں اور ان کے طریق کار سے ناآشنا رہنا ممکن نہ تھا۔ چنانچہ جب وہ علی گڑھ کی ملازمت سے کوئی ڈیڑھ سال پہلے، اپنے والد کے ساتھ، اپنے بھائی سے ملنے علی گڑھ گئے۔ تو ساتھ ہی سرسید کی تعریف میں ایک عربی قصیدہ لکھ کر لے گئے۔ جس میں ان کے قومی کاموں کی تعریف کی تھی۔ اور اخیر میں اس "قوم کے سب سے بڑے محب" سے کہا تھا۔ کہ خواہ تمہارے ساتھ قوم بُرائی کرے۔ تو ان کے ساتھ احسان کر۔ اور جو کچھ وہ کہیں

کہ اگر وہ وکالت میں ثبات واستقلال سے کام لیتے۔ تو بالآخران کی وکالت چل نکلتی۔ لیکن پھر بھی کیا ہوتا؟ زیادہ سے زیادہ یہ کہ وہ اپنے والد کی طرح ایک کامیاب وکیل ہوجاتے۔ لیکن آج اُن کے والد کو لوگ کیوں جانتے ہیں؟ صرف شبلی کے انتساب کی وجہ سے۔ شبلی نے اپنے آپ کو علمی زندگی کیلئے وقف کر کے زیادہ روپیہ نہ کمایا ہو۔ لیکن انہوں نے وہ سربلندیاں حاصل کیں۔ جو ان کے والد کے وہم وگمان میں بھی نہ تھیں۔

پھر علی گڑھ کی ملازمت کو فقط سیم وزر کے ترازو میں تولنا صحیح نہیں۔ علی گڑھ میں شبلی کی زندگی کا دوسرا طالب علمانہ دور شروع ہوتا ہے یہاں پہنچ کر اُنہوں نے وہ چیزیں سیکھیں۔ جو انہیں ایک عام معقولی عالم سے ممتاز کرتی ہیں۔ اور ان کی علمی سربلندی کا ذریعہ بنیں۔

جس وقت شبلی علی گڑھ پہنچے۔ اس وقت وہ ایک ذہین، اولوالعزم، محنتی، فارغ التحصیل طالب علم تھے۔ ارادوں میں بلندی تھی۔ مذہب سے گہری دلچسپی اور علم وفن سے سچا عشق تھا۔ ان کی نظم ونثر سے شعری اور ادیبانہ خوبیاں عیاں تھیں۔ لیکن ان کمالات کا غلط استعمال ہورہا تھا۔ ان کی شاعری عشقیہ غزلوں کے لئے وقف تھی۔ اور مذہبی اور علمی جوش کا سارا اظہار غیر مقلدوں سے مناظرہ بازی میں ہوتا تھا۔ علی گڑھ جاکر یہ سب کچھ بدل گیا۔ عشقیہ شاعری کی جگہ قومی شاعری نے لے لی۔ اور جوجوشِ طبیعت اور احساس مذہبی فرقہ اہل حدیث کی "تردید بلکہ تعذیب" میں صرف ہورہا تھا۔ اور غیر مسلموں اور اسلام کے دشمنوں کے لئے وقف ہوگیا۔

# علی گڑھ

شبلی نے یکم فروری ۱۸۸۳ء سے علی گڑھ کالج میں کام شروع کیا۔ معلوم ہوتا ہے۔ کہ ان کے بعض اقربا اس تعلق کے خلاف تھے۔ بالخصوص ان کے والد چاہتے تھے۔ کہ وہ جم کر وکالت کریں۔ لیکن مولینا تو پندرہ روپیے کی قرق امینی کو وکالت پر ترجیح دیتے تھے۔ وہ اس پر راضی نہ ہوئے۔ وہ علی گڑھ جانے کے بعد۔ ایک خط میں اپنے چچا کو لکھتے ہیں:-

والد قبلہ ساجز بہ وکالت روئے و دا ہے نیست۔ دہایں آزادہ دلی اگر بہ وکالت نہ ساختہ باشم۔ در نظر انصاف مرادریں میانہ گناہے نخواہد بود۔

اس کے علاوہ اگرچہ وہ علی گڑھ کے چالیس روپیوں کو اپنے اور اپنے خاندان کے رتبے سے فروتر سمجھتے تھے۔ لیکن انہیں اُمید تھی۔ کہ یہ تعلق ان کی آئندہ عظمت کا پیش خیمہ ہوگا۔ فرماتے ہیں:-

ایں جا کہ آرمیدہ ام وایں منزلت بر خویش پسندیدہ۔ ندانم کہ تا چرخ را دریں پردہ چہ نیرنگہاست۔

فی الواقع ان کا اپنے والد سے اس معاملے میں اختلاف بجا تھا۔ ان کی اپنی ذہانت اور محنت اور ان کے والد کے اثر ورسوخ سے یہ خیال ہوسکتا ہے۔

اسامی خالی ہوئی۔ شبلی نے بھی اس کے لئے عرضی دی۔ اور مولینا فیض الحسن سہارنپوری کی سفارش ساتھ بھیجی۔ سرسید مولینا فیض الحسن سے عربی ادب کی بعض کتابیں پڑھ چکے تھے۔ اور ان کا استادِ ادب کرتے تھے۔ کہ جب وہ پنجاب کے سفر میں گئے۔ اور ایک جلسے میں مولینا فیض الحسن نے کھڑے ہوکر اپنے نامور شاگرد کی تعریف میں ایک عربی قصیدہ پڑھنا چاہا۔ تو سرسید نے ان کے ہاتھ سے کاغذ چھین لیا۔ اور کہا۔ کہ آپ کی یہ تحریر ویسے ہی میرے لئے دستارِ فضیلت ہے۔ میں آپ کو کھڑے ہوکر اس کے پڑھنے کی تکلیف نہیں دے سکتا!

شبلی نے ایک ایسے شخص کی سفارش بھیجی تھی۔ پھر سرسید بھی ان سے ناآشنا نہ تھے۔ کیونکہ اس سے ڈیڑھ سال پہلے ان کا ایک عربی قصیدہ علی گڑھ گزٹ میں چھپ چکا تھا۔ علم و فضل کے سارے جوہر ان میں موجود تھے۔ سرسید کے دستِ راست مولوی سمیع اللہ کی بھی ان کو امداد حاصل تھی۔ چنانچہ اس اسامی کیلئے ان کا انتخاب ہوا۔ اور ۱۸۸۲ء کے آخر میں وہ علی گڑھ روانہ ہوگئے ٭



عنفوانِ شباب کے کلام میں جس چیز پر شبلی نے سب سے زیادہ زورِ طبع صرف کیا ہے۔ وہ ایک نعتیہ قصیدہ ہے۔ جس میں طرح طرح کے صنائع بدائع ہیں۔ اور طرز بھی کسی قدر انوکھی ہے۔ اس میں اپنا دردِ دل بڑے پُر اثر طریقے سے بیان کیا ہے۔ اور ان کی اس زمانے کی مزاجی کیفیت کا اس قصیدے سے بخوبی اندازہ ہو سکتا ہے۔ بعض بند ہیں ؎

بنگر کہ چوں در ہر فنے، از دانہ کردم خرمنے ہم از گلے و ز گلبنے، آراستم صد گلشنے

گردوں ندارد چوں منے، فضل و ہنر را مامنے اینک بفکر روشنے، شمیم در ہر انجمن

بارم بایں خواری نگر، در گریہ و زاری نگر حالِ تبہ کاری نگر، و ز چرخ خوں خواری نگر

خویشِ دل آزاری نگر، و ز بخت بد یاری نگر ہموارہ خونباری نگر، از چشمِ خوں بالائے من

در بیکسی اکنوں ہمے، خوش کردہ ام کنجِ غمے نے مونسے نے ہمدمے، تا رازِ دل گویم دمے

آوخ کہ سوز ماتمے، نگذاشت در چشمم نمے زخمِ دلم را مرہمے، نبود دریں بیت الحزن

بنگر کہ باچندیں ہنر، از جورِ چرخِ ہفت سر چوں لالہ ام خوں شد جگر، زاسازیِ بختم نگر

کاندر چنیں حالے بتر، ہر دم دہد داغے دگر از من کہ بگذارد خبر، در بزمِ آں شاہِ زمن

شبلی کے لئے یہ انتہائی کلفت اور کشمکش کا زمانہ تھا۔ لیکن رات کی انتہائی تاریکی کے بعد صبحِ صادق کا ظہور ہوتا ہے۔ عین اس وقت، جب وہ ہر طرف سے مایوس ہو چکے تھے۔ مغرب کی طرف سے شعاعِ اُمید چمکی۔ شبلی نے اس کا تعاقب کیا۔ اور وہ انہیں ایک ایسے راستے پر لے گئی۔ جو انہیں ترقی اور شہرت کی انتہائی سربلندیوں پر پہنچانے والا تھا۔

۱۸۸۲ء میں علی گڑھ کالج میں عربی کے اسسٹنٹ پروفیسر کی

تانہ پنداری کہ خرم میرویم | از وطن با چشم پُرنم مے رویم
از گدازِ شعلۂ غم ہمچو شمع | بزم ہا را کردہ برہم مے رویم
از فریبِ مارِ گیسوئے کسے | زیں جناں مانند آدم مے رویم
خفتہ پاس چند بر دامانِ گُل | زیں گلستاں ہمچو شبنم مے رویم

شبلیا از گردشِ گردونِ دُوں
دوستاں رفتند و ما ہم مے رویم

ان کے علاوہ شبلی کے وہ اشعار بھی ذکر کے قابل ہیں۔ جو اُنہوں نے ۱۸۷۷ء میں جنگ ترکی و روس کے موقع پر لکھے۔ اس لڑائی نے ہندوستان میں بڑا جوش پیدا کیا تھا۔ اور ترکی کے لئے جابجا چندہ ہوا۔ مولینا محمدؐ قاسم سرپرست دارالعلوم دیوبند نے اس تحریک میں بڑا حصّہ لیا۔ اس زمانے میں حکومت انگلشیہ روس کو اپنا حریف سمجھتی تھی۔ اسلئے سرکاری حلقوں میں بھی یہ کوششیں استحسان کی نظروں سے دیکھی گئیں۔ اس وقت مولینا شبلی کی عمر کوئی اکیس سال کی تھی۔ لیکن وہ اس لڑائی سے بڑے متاثر ہوئے۔ اعظم گڑھ میں انہوں نے چندہ جمع کیا۔ اور کوئی تین ہزار روپے ترکی کو بھیجے گئے۔ اس کے علاوہ اُنہوں نے سلطان عبدالحمید خاں کی تعریف میں فارسی اور اُردو قصیدے بھی لکھے جو شاعرانہ نقطۂ نظر سے بلند رتبہ نہ سہی۔ لیکن جن سے مولینا کی ترکی سے اس محبت کا اندازہ ہوسکتا ہے۔ جو آگے چل کر بھڑک اُٹھی اور اسلامی ہندوستان کی سیاسی تاریخ پر اپنا نقش یادگار چھوڑ گئی۔

اے چہرۂ نازکت گُل تر — زلفِ سیہ تو سنبل تر
اے لعل تو سحر ساز کردہ — چشمت درِ فتنہ باز کردہ
زُود آے کہ آتشِ غم سوخت — وین تن ز فرق تا قدم سوخت
دور از غم تو بہ آہ و زاری — فریاد کنم ز بے قراری
در ہجرِ تو گاہ با دمِ سرد — این تازہ غزل سرایم از درد
کاے رشکِ گُل و سمن کجائی — وے تازہ بہارِ من کجائی
بے تو ہمہ شب نیایدم خواب — افسانۂ مرد و زن کجائی

شبلی بہ غم تو مے سراید
کاے راحتِ جان و تن کجائی!

ایک اور دلچسپ غزل انہوں نے اس وقت لکھی۔ جب وہ ابھی تسنیم تخلص کرتے تھے۔ یہ غزل فقط دو تین گھنٹوں میں لکھی گئی۔ اور اس سے ان کی قدرتِ شعر گوئی کا اندازہ ہو سکتا ہے ؎

نگاہے بر منِ مسکیں خدا را — بجہ گاہے شاہ بنواز در گدا را
فغاں کز بہرِ تاب و صبر و آرام — غمت نگذاشت در دل ہیچ جا را
نہ یاد آری گہے از خستہ خویش — فرامش ساختی حرفِ وفا را
سخن را رہ نباشد در دہانت — ز تنگی ہمچو در غنچہ صبا را

کجا در بارگاہش بار بخشند
چو تسنیم غریب بے نوا را!

ایک اور پُر اثر غزل کسی زمانے میں اعظم گڑھ کو چھوڑتے وقت لکھی گئی ؎

یا جن سے اس زمانے کی جذباتی وارداتوں کا سراغ ملتا ہے۔ ایک دلچسپ نظم وہ ہے۔ جسے شبلی نے دیوان مرتب کرتے وقت قلمزن کر دیا لیکن جسے ان کے عقیدت مند شاگردوں نے برگِ گل میں شائع کیا ہے۔ اس میں غالباً کسی خاص واقعہ کی طرف اشارہ اور کسی خاص شخص سے خطاب ہے؎

اے پسر از چہ رمیدی از ما؟ — باز گو تا کہ چہ دیدی از ما؟
گفتۂ ترک وفا یعنی چہ؟ — باختی نرد دغا یعنی چہ؟
گرچہ دور از تو جفا دیدستم — ہم بر آن عہد و مواعید استم
تو بیک دم زدن اے مہ رخسار — گشتۂ چوں من از من بیزار
وقتہا بزم سخن ساختمے — طرح بیت و غزل انداختمے
من بہ تو با دلِ ماتم زدۂ — خستۂ، سوختۂ، غم زدۂ
بے حجابانہ ہم از سر ذوق — عرض مے داشتمے حالتِ شوق
ہم تو بابندہ بجوشش مستی
عہد و پیمانِ وفا مے بستی!

---

[1] غالباً یہ نظم مولینا کے اس کلام میں تھی۔ جو ان کے لڑکپن کے نہایت عزیز دوست اور شاگرد مولوی محمد سمیع کے پاس جمع تھا۔ شبلی ترتیب دیوان کے وقت ۱۸۹۴ء کے ایک خط میں مولوی صاحب کو لکھتے ہیں "فارسی کے نامے اور غزلیں وغیرہ جو تمہارے پاس ہیں۔ نہایت جلد، بھیج دو" مولینا شبلی سے مولوی محمد سمیع کے تعلقات پر سید سلیمان ندوی نے مکاتیب شبلی میں روشنی ڈالی ہے۔ فرماتے ہیں "مولینا سے ان (مولوی سمیع) کو نہایت محبت تھی۔ بلکہ عشق تھا"

ہونے کے باوجود اپنا دامن تر نہیں ہونے دیتے تھے۔ وہ خود ایک اہم خط میں، جو نومبر ۱۹۲۳ء کے معارف میں شائع ہوا۔ لکھتے ہیں:۔

بچپن سے میری صحبت بدچلن لوگوں میں تھی۔ اور وہ لوگ ہمیشہ ان مشاغل کی تحریک کرتے تھے۔ لیکن کبھی ناچ، رنگ، بلکہ گانے میں بھی شریک نہ ہُوا۔

مولینا کی اس زمانے کی اُردو غزلوں میں کوئی خاص بات نہیں۔ رسمی عاشقانہ اشعار ہیں ؎

ضعف میں بھی یہ مرے تیرِ فغاں کا زور ہے　　روک لے اس کو کہاں یہ آسمان میں زور ہے
نیست تھی اسکی کمر پر تو نے ثابت کر دیا　　واہ واہ تسنیم کیا تیرے بیاں میں زور ہے

شروانی صاحب کے خط میں ایک اور شعر نقل ہُوا ہے ؎

بیخودی وصل کی، حظ کب مجھے لینے دیتی
وہ جو آتے بھی تو میں آپ سے باہر ہوتا!

ایک طویل نظم اعظم گڑھ کے کسی انگریز افسر کو خوش کرنے کو لکھی گئی۔ اس میں انگریزوں کی فتحِ کابل و قندھار کا حال ہے ؎

لو سنو تیغ و سناں کی داستاں　　رایت و طبل و نشاں کی داستاں
پہلوانانِ جہاں کی داستاں　　شاہ کے اعزاز و شاں کی داستاں
حکمرانِ بحر و بر کی فتح ہے
قیصرِ ہندوستاں کی فتح ہے

شبلی کا ابتدائی اُردو کلام معمولی ہے۔ لیکن ان کے اس زمانے کے فارسی کلام میں کئی چیزیں ایسی ہیں۔ جو شاعر کی آئندہ عظمت کا پتہ دیتی ہیں۔

دلدادہ تھے۔ وہ اس اخبار کو بڑی دلچسپی سے پڑھا کرتے تھے۔ اس میں چھپی ہوئی بعض طویل نظمیں انہوں نے یاد کر رکھی تھیں۔ اور اخیر عمر تک اپنے منتخب شاگردوں اور یارانِ طریقت کو سنایا کرتے تھے۔

اس زمانے میں مولینا کا دوسرا دلپسند رسالہ لکھنؤ کا پیامِ یار تھا۔ یہ غزلیات کا ایک مجموعہ تھا۔ جسے منشی نثار حسین نکالا کرتے تھے۔ منشی صاحب شبلی کے بے تکلف دوست تھے۔ اور چوک میں ان کی عطر کی دکان تھی۔ مولینا جب لکھنؤ جاتے۔ تو شام کو منشی صاحب کے پاس جا بیٹھتے۔ اور بے تکلف احباب کے ساتھ خوش گپیاں کرتے۔ منشی نثار حسین سے مولینا کی دوستی دیر تک برقرار رہی۔ اور ان کی دو تصانیف "مثنوی صبحِ امید" اور "مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم" منشی صاحب کے ذریعہ سے شائع ہوئیں۔

اودھ پنچ اور پیامِ یار دو ایسے پرچے تھے۔ جن سے ایک مذہبی عالم کا تعلقِ خاطر بعض لوگوں کو عجیب معلوم ہوگا۔ لیکن مولینا فقط ایک مذہبی عالم نہ تھے۔ وہ ایک شاعر بھی تھے۔ اور ان کی شخصیت میں ایسے عناصر موجود تھے۔ جن کی ان پرچوں سے تسکین ہوتی تھی۔ اس کے علاوہ، جہاں تک ہمیں نظر آتا ہے۔ ان پرچوں سے مولینا نے کوئی بُرا، ناخوشگوار اثر اخذ نہیں کیا۔ ان کے مطالعہ سے ان کی زبان میں شگفتگی آگئی۔ خیالات میں تنوع پیدا ہوگیا۔ لیکن وہ خود ان رسالوں کی سقیم، رندانہ فضا سے متاثر نہ ہوئے۔ مولینا میں ایک بڑی خوبی یہ تھی۔ کہ وہ قعرِ دریا میں غوطہ زن

مولینا کو بچپن میں اوڑھنے کے لئے چادر کی ضرورت پڑی۔ مولینا کے والد شہر کے رئیس تھے۔ شبلی کو یہ بات عجیب معلوم ہوئی۔ کہ ایک رئیس کے بیٹے کو چادر نہ ملے۔ انہوں نے باپ سے زبانی کہنے کے بجائے یہ شعر کاغذ پر لکھ کر پیش کیا ؂

پدر جس کا یوں صاحبِ تاج ہو!
پسر اس کا چادر کو محتاج ہو!

باپ بہت خوش ہوئے۔ اور بیٹے کو چادر انعام دی!

مولینا شبلی کے مذاقِ شعر گوئی کی اصلاح، اُن کے محسن اور جاں نثار اُستاد، مولینا محمد فاروق چریا کوٹی نے کی۔ لیکن ان کی ابتدائی اُردو شاعری پر سب سے زیادہ اثر اودھ پنچ اور پیامِ یار کا تھا۔ اودھ پنچ ۱۸۸۵ء میں نکلنا شروع ہوا تھا۔ یہ اس طبقے کا ترجمان تھا۔ جس کا خیال تھا۔ کہ ہندوستان، بالخصوص لکھنؤ اور اودھ کی ہر ایک چیز بے عیب ہے۔ اور اس میں کسی اصلاح یا تبدیلی کی گنجائش نہیں۔ ایک عرصے تک اس اخبار نے حالی کی جدید شاعری کو اپنی تمسخر نگاری کا تختۂ مشق بنائے رکھا۔ اور بڑے فخر سے کہا ؂

ابتر ہمارے حملوں سے حالی کا حال ہے
میدانِ پانی پت کی طرح پائمال ہے

سر سیّد کی اصلاحی تحریک کے خلاف اس اخبار میں اکبر الہ آبادی اور دوسروں نے جو کچھ لکھا۔ وہ اس سے کہیں زیادہ تھا۔ مولینا شبلی قدیم کے

محمد فاروق ایک خالی حنفی تھے۔ پتہ نہیں۔ ان کی صحبت کا اثر تھا۔ یا قدرت کو یہی منظور تھا۔ کہ ہر اصولی بات میں یہ نوجوان جدید کے مقابلے میں قدیم کی حمایت کرے۔ شبلی بھی غیر مقلدوں (اہل حدیث یا وہابیوں) کے سخت مخالف ہو گئے۔ بلکہ حنفیت کے جوش میں اپنا لقب ہی نعمانی اختیار کیا۔

(شبلی شدید احساسات کے انسان تھے۔ وہ جب کسی چیز کے حق میں ہوتے۔ تو اسے آسمان تک پہنچا دیتے۔ اور جب مخالفت شروع کرتے۔ تو بسا اوقات اعتدال اور انصاف سے آنکھیں بند کر لیتے۔ چنانچہ ان کا اس زمانے کا ایک قول معارف میں نقل ہوا ہے۔ کہ "انسان عیسائی ہو سکتا ہے۔ لیکن غیر مقلد نہیں ہو سکتا" اس زمانے میں اعظم گڑھ کے ضلع میں تقلید اور غیر تقلید کا خاص طور پر چرچا تھا۔ جب مولینا یہ سن پاتے۔ کہ ضلع کے کسی گاؤں میں کوئی شخص غیر مقلد ہوا ہے۔ یا کوئی غیر مقلد باہر سے آیا ہے۔ تو گھوڑے پر سوار ہو کر وہاں پہنچ جاتے۔ اور مناظرے کا چیلنج دیتے!)

لیکن مولینا کے عنفوانِ شباب کے سارے مشغلے ٹھیٹھ مولویانہ قسم کے نہ تھے۔ ان میں ایک شدید شاعرانہ حس بھی تھی۔ خدا نے انہیں دلِ گرم اور طبع موزوں عطا کی تھی۔ شعر گوئی اُنہوں نے اس زمانے میں شروع کی تھی۔ جب وہ ابھی مدرسے میں ابجد خوانی کرتے تھے۔ سید سلیمان نے اس سلسلے میں ایک واقعہ نقل کیا ہے۔ ایک مرتبہ

ناقابل سمجھا گیا۔ لکھتے ہیں:۔

من خود دریں خیال از کشمکش و آویزش فکر فارغ نشستہ ام۔ کہ با اینہمہ خوار یہا ہماں شبلی ام۔ کہ بودہ ام داگر گاہے بختم یاوری کرد۔ ہماں خواہم بود۔ کہ ہستم۔

شبلی سمجھتے تھے۔ کہ نقل نویسی۔ اور فرق اہنی میں ان کی ناکامی اس وجہ سے نہ تھی۔ کہ ان میں قابلیت کی کمی تھی۔ بلکہ اس کا باعث یہ تھا۔ کہ ان چیزوں سے انہیں کوئی طبعی مناسبت نہ تھی۔ مرغوں اور مرغبوں کی نمائش میں اگر بلبلِ خوش الحان کو کوئی انعام نہ ملے۔ تو اس سے اُس کی خوش الحانی میں فرق نہیں آجاتا۔ شبلی کی تمام دلچسپیاں علمی اور ادبی تھیں۔ اور وہ اس وقت کا انتظار کرتے رہے۔ جب خوش قسمتی سے قدرت نے ان کے مذاق کے مطابق ان کے روزگار کا انتظام کر دیا۔

اس دوران میں وہ اپنے والد کی خوشنودی کے لئے تلاشِ روزگار میں مشغول رہے۔ لیکن انہوں نے اپنی علمی اور ادبی دلچسپیاں بھی برقرار رکھیں۔ اور یقیناً ان سے اس رنج و ناکامی کے عالم میں دل کو تسکین اور قرار ملتا ہوگا۔ تعلیم سے فراغت کے بعد انہوں نے اپنے اقارب اور دوستوں کو بعض کتابیں پڑھائیں۔ لیکن اس زمانے میں ان کا سب سے بڑا مشغلہ مناظرہ بازی اور غیر مقلّدوں کی مخالفت تھا۔

اس زمانے میں اہلِ حدیث کا فرقہ نیا نیا شروع ہُوا تھا۔ اور ان کی مخالفت اور موافقت میں ایک ہنگامہ برپا تھا۔ شبلی کے اُستاد مولینا

آشفتہ سری و شوریدہ مزاجی تن بہ آمیزش کسے نمے دادم") وکالت میں اس طبیعت کے ساتھ کامیابی ناممکن تھی۔ اس کے علاوہ انہوں نے وکالت، والد کے حکم کے مطابق، طوعاً و کرہاً شروع کی تھی۔ انہیں اس سے کوئی ذاتی دلچسپی نہ تھی۔ چنانچہ ان کی وکالت نہ چلی۔ اور کچھ عرصے کے بعد انہیں یہ سلسلہ ختم کرنا پڑا۔

وکالت سے مایوسی کے بعد شبلی نے سرکاری ملازمت کا دروازہ کھٹکھٹایا۔ اس وقت کلکٹر کی کچہری میں دس روپے کی نقل نویسی عارضی طور پر خالی تھی۔ اور مولینا کا اس پر تقرر ہوا۔ اس کے بعد قرق امین کی اسامی خالی ہوئی۔ تو شبلی کو دو مہینے کے لئے وہ جگہ دی گئی۔ مولینا نے اپنا کام بڑی محنت سے کیا۔ لیکن یا تو وہ اسامی بالکل عارضی تھی۔ یا شبلی سرکاری ملازمت کے لئے ہی موزوں نہ تھے۔ انہیں کارگزاری کی کوئی داد نہ ملی۔ بلکہ وہ ایک خط میں لکھتے ہیں۔ کہ ان کے تقرر کا ہی حکم جاری نہ ہوا!

جب سرکاری ملازمت بھی ایک سراب ثابت ہوئی (اور مولینا پچیس سال کی عمر تک پہنچ جانے کی وجہ سے قواعد کی رو سے نئی مستقل ملازمت کے اہل نہ رہے) تو ان کے والد نے انہیں اپنے کام پر لگایا۔ شیخ حبیب اللہ وسیع پیمانے پر نیل سازی کی تجارت کرتے تھے۔ اور ان کے اطراف میں کئی گودام تھے۔ انہوں نے ایک گودام کی نگرانی مولینا کے سپرد کر دی۔ یہ کام مولینا کو سخت ناگوار تھا۔ اور کچھ عرصے کے بعد وہ اسے ترک کر کے گھر واپس چلے آئے۔ اتفاق سے

اب مولینا شبلی اپنے گھر میں یکہ و تنہا قدیم تعلیم کے ترجمان تھے۔ انہوں نے اس طریق تعلیم کی سب سے اونچی چوٹیوں کو سر کیا تھا۔ اور اس پر انہیں بڑا ناز تھا۔ لیکن اب ان سے کہا جا رہا تھا۔ کہ ان چوٹیوں کے سر کرنے سے کچھ حاصل نہیں۔ جو کچھ ہے۔ نئی تعلیم ہے۔ شبلی کے حساس دل پر اس کا جو اثر ہونا ہوگا۔ ظاہر ہے[1]۔ نئی تعلیم کی مقبولیت نے ان کی مسرت و طمانیت کے خرمن میں اسی طرح آگ لگا دی۔ جس طرح سوتیلی ماں کی آمد نے ان کے خانگی سکون کا شیرازہ منتشر کر دیا تھا۔ اور اب نئی تعلیم کی نسبت ان کے دل میں وہی خیالات تھے۔ جو سوتیلی ماں کی نسبت تھے۔ اور جب حصول تعلیم کے بعد انہیں ایک عرصے تک تلاش ملازمت میں ٹھوکریں کھانی پڑیں۔ تو یہ غم و غصہ اور گہرا ہو گیا۔

وہ ایک خط میں، ان عزیزوں کی نسبت جو انہیں انگریزی تعلیم حاصل کرنے کا مشورہ دیتے تھے۔ جل کر لکھتے ہیں۔

عزیزاں گویند۔ کہ بغیر از تعلیم انگریزی نخواہی بسر برد ایں خود چہ حرف است۔

جمعے را ہیں۔ کہ ہیچ از انگریزی نخواندہ اند۔ و باز بمناصب جلیلہ مے رسند۔

اور فی الواقع انہیں تلاش روزگار میں جو صعوبتیں اٹھانی پڑیں انہیں دیکھتے ہوئے اس بات پر حیرانی بھی نہیں ہوتی۔ کہ اس زمانے میں ان کے غم و غصہ کی ایسی حالت کیوں تھی؟

---

[1] "مولینا شبلی کے لئے شیخ (حبیب اللہ) صاحب کے خیالات میں یہ جدید تغیر سخت سوہان روح کا باعث تھا" [سیرت شبلی از مولوی اقبال احمد سہیل]

انہوں نے تمام تعلیم قدیم مدارس میں حاصل کی تھی۔ جس وقت وہ مکتب میں گئے۔ اس وقت یہی نظامِ تعلیم مقبول تھا۔ ان کے والد بقول سید سلیمان ندوی "اس زمانہ تک نئے زمانہ کی آب و ہوا سے ناآشنا تھے"۔ لیکن اس سے کچھ عرصہ بعد ایک شخص سید احمد خاں نامی غازی پور اور بنارس میں سب جج ہو کر آیا۔ اور اُس نے بچوں کو نئی تعلیم دینے کا سلسلہ شروع کیا۔ قربِ مقامی کی وجہ سے اس نے اعظم گڑھ میں بھی کئی لکچر دیئے اور شبلی کے والد اس کی تحریر و تقریر سے متاثر ہوئے۔ انہوں نے شبلی کے سوا باقی سب بچوں کو انگریزی طرز کے اسکولوں میں داخل کیا۔ ایک کو ولائت تک بھجوایا۔ اور باقیوں کو بھی کالج کی تعلیم دی۔

---

[بقیہ نوٹ صفحہ گذشتہ]

طباعت کے وقت شبلی کی عمر فقط ۱۶ سال کی تھی۔ اور ان کے قلم سے یہ رسالہ بظاہر عجیب معلوم ہوتا ہے (۳) ایجاز و اختصار کا، جو شبلی کے طرزِ تحریر کی شروع سے خصوصیت رہے ہیں۔ (مثلاً ان کے تمام ابتدائی فارسی مکاتیب میں) اس رسالے میں اکوئی سُراغ نہیں۔ بلکہ طرزِ تحریر بالکل اس کے برعکس ہے (۴) اور سب سے بڑھ کر یہ کہ جب شبلی سے ایک زمانے میں پوچھا گیا۔ کہ ان کی سب سے پہلی تصنیف کونسی ہے۔ تو انہوں نے ایک عربی رسالہ اسکات المعتدی کا حوالہ دیا۔ اور اس کے بعد "مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم" کا، جس پر انہوں نے ۱۸۸۷ء میں ایک رسالہ لکھا تھا۔ (مکاتیب شبلی حصہ دوم صہ ۲۳۵)

قرینِ قیاس ہے۔ کہ اگر مسئلہ قراۃ خلف الامام والا رسالہ شبلی کا اپنا ہوتا۔ تو وہ اس کا ضرور ذکر کرتے۔

مولینا شبلی نے طلبِ علم کی منزلوں میں بڑھ چڑھ کے قدم مارا تھا۔ اور انہیں اس راہ کے طے کرنے میں وہی مسرّت حاصل ہوتی تھی۔ جو ایک عاشقِ صادق کو دیارِ محبوب کی سیر میں ملتی ہے۔ لیکن قدرت کی ستم ظریفی دیکھئے۔ مولینا کی قسمت میں نہ تھا۔ کہ کسی چیز سے انہیں دوامی مسرّت حاصل ہو۔ وہ اپنے لئے عیش و طرب کا جو جام تیار کرتے۔ یا تو وہ جام ہی ان سے چھن جاتا۔ یا بادۂ مسرت زہرِ تلخ کا میں بدل جاتا۔

---

[بقیہ نوٹ صفحہ گذشتہ]
اس پر اضافہ کیا ہے۔ لیکن ان کے حالات میں ایک مستقل مضمون کی ضرورت ابھی باقی ہے۔ بالخصوص اگر ان کا مسدس عوالی' جو انہوں نے مسدس حالی کے جواب میں لکھا تھا۔ شائع کر دیا جائے۔ تو ان کے رنگِ طبیعت اور شبلی کے ابتدائی ماحول پر اور روشنی پڑے۔

ہم مولینا شبلی کی ابتدائی ادیبانہ تربیت کے پوری طرح معترف ہیں۔ اور سید سلیمان سے اس بات میں متفق ہیں۔ کہ علی گڑھ جانے سے پہلے ہی مولینا کے قلم میں انشا پردازی کا بڑا زور آ گیا تھا۔ لیکن ہمیں خفیف سا خیال ہے۔ کہ مسئلہ قراۃ خلف الامام کے جس رسالے پر سید سلیمان نے اپنے دعوے کی بنیاد رکھی ہے۔ شاید وہ شبلی کا نہ تھا۔ بلکہ ان کے اُستاد کا تھا۔ اس شُبہ کی وجوہ بالاختصار یہ ہیں (۱) جیسا کہ سید سلیمان خود بتاتے ہیں۔ شبلی نے اس زمانے میں "اپنے عزیزوں اور شاگردوں کے ناموں سے تحریریں اور رسالے لکھے"۔ اس زمانے میں شاگردوں کے نام سے (بالخصوص اختلافی مسائل میں) رسالے شائع کرنا عام بات تھی (۲) رسالہ کی

[باقی صفحہ آیندہ پر]

کیا جاتا ہے۔ جن سے دونوں کی بے تکلفی۔ اور شبلی کی حاضر جوابی (اور انانیت!) کا اندازہ ہوگا۔ ایک دفعہ شاگرد ننگے سر بیٹھا تھا۔ اُستاد نے پیچھے سے آکر سر پہ ایک ہلکی سی چپت لگائی۔ اور مذاق سے کہا:

ہے گا چپت گاہِ خلائق یہ سر

شاگرد نے فوراً جواب دیا:

جتنے ہیں سر ان پہ ہے فائق یہ سر

مولینا محمد فاروق فقط ایک معقولی اور شاعر نہ تھے۔ ایک زبردست ادیب بھی تھے۔ اخیر عمر میں جب ندوہ میں ان کا تقرر ادیبِ اوّل کی حیثیت سے ہُوا۔ تو الندوہ میں اس کا ذکر کرتے ہوئے کہا گیا "ہندوستان میں مولینا علم ادب کے مسلّم الثبوت اُستاد ہیں"۔ علم ادب سے یہ دلچسپی اور ادیبانہ رنگ مولینا کے فخرِ اُستاد شاگرد شبلی کو بھی ملا۔ بلکہ شاید یہ کہنا بیجا نہ ہو۔ کہ برخلاف علی گڑھ کے جہاں جدید کی تعلیم ہوتی ہے۔ اور دیوبند کے، جو مذہبی تعلیم کا سب سے بڑا مرکز ہے۔ شبلی کے ندوۃ العلما اور دار المصنفین کا مابہ الامتیاز وہ ادبی رنگ ہے۔ جو مولینا محمد فاروق کی عربی اور فارسی، تحریر و تقریر میں جھلکتا تھا۔ اور جسے ان کے لائق شاگرد نے بڑی اصلاح و اضافہ کے بعد اردو میں منتقل کیا۔

---

ﻟﮧ افسوس کہ مولینا محمد فاروق کے حالات و تصنیفات جمع کرنے کی پوری کوشش نہیں ہوئی۔ شبلی نے الندوہ میں ایک مختصر سا نوٹ لکھا تھا۔ سید سلیمان ندوی نے

[باقی صفحہ آئندہ پر]

علامہ شبلی نے فقط درسی کتب پر اکتفا نہیں کی ۔ بلکہ عام کتب بینی کا وہ شوق، جو ان کے لئے سرمایۂ حیات ہونے والا تھا ۔ ابتدا سے شروع ہوگیا تھا ۔ وہ بچپن میں ہی فرصت کے اوقات شہر کے ایک کتب فروش کی دُکان پہ بسر کرتے ۔ کتابیں الٹتے پلٹتے ۔ شعرا کے دیوان پڑھتے ۔ اور مناسبتِ طبع سے انہیں اچھے اشعار یاد رہ جاتے ۔

شعر گوئی بھی اس عمر میں شروع ہوگئی تھی ۔ ان کے سب سے پہلے معلم کا بیان ہے ۔ کہ ایک رات کو وہ سوئے ہوئے تھے ۔ قریب ایک بجے کا وقت تھا ۔ یک بیک جوان کی آنکھ کھُلی ۔ تو کیا دیکھتے ہیں ۔ کہ مولوی شبلی ایک گوشے میں بیٹھے ہوئے کچھ لکھ رہے ہیں ۔ پوچھا تو معلوم ہُوا ۔ کہ ایک قطعۂ تاریخ کی تصنیف ہو رہی ہے !!

مولینا کے مذاقِ شعر گوئی کی اصلاح و تربیت اس وقت ہوئی جب وہ مولینا محمد فاروق کے حلقۂ درس میں آئے ۔ مولینا غازی پور میں اُستاد کے پاس ہی رہتے تھے ۔ پھر شاگرد کی کشش اُستاد کو اعظم گڑھ لے آئی ۔ دونوں میں اُستاد اور شاگرد کا رسمی تعلق نہ تھا ۔ بلکہ حد درجہ دلبستگی اور مذاق کی یگانگت تھی ۔ مولینا محمد فاروق نہایت شُستہ فارسی شعر کہتے تھے ۔ موسیقی کے بھی ماہر تھے ۔ ان کی صحبت میں مولینا کو فارسی شعر گوئی کا پاکیزہ مذاق حاصل ہوگیا ۔ اور یہ امر قابلِ ذکر ہے ۔ کہ اُن کے اس زمانے کے فارسی اشعار اُردو اشعار سے بہتر ہیں ۔

**لطیفہ** ۔ مولینا محمد فاروق اور شبلی کی نسبت ایک واقعہ بیان

بڑی نفرت تھی۔ سرسید نے نئے حالات کا مقابلہ کرنے کے لئے جو تحریک جاری کی تھی۔ مولینا محمدؐ فاروق چریا کوٹی اس کے "بڑے مخالفوں میں سے تھے"۔ حالی نے مسدس حالی لکھا۔ تو فاروق نے اس کے جواب میں مسدس عوالی ترتیب دیا۔ قرین قیاس ہے۔ کہ اس ماحول میں شبلی کی قدامت پسندی کو بڑی تقویت ملی۔ اور اگرچہ علی گڑھ جاکر وہ خود جدید تحریک سے وابستہ ہوگئے۔ لیکن بالآخر ان کا ابتدائی ذوق غالب آیا۔ اور جدید کے خلاف قدیم کو مستحکم کرنے میں اُنہوں نے وہ کام کیا۔ جو مولینا محمدؐ فاروق کے خواب وخیال میں بھی نہ تھا!

مولینا محمدؐ فاروق کو اپنے شاگرد پر بڑا ناز تھا۔ وہ اپنے آپ کو عرین دانش کا شیر اور شاگرد کو بچۂ شیر کہتے تھے۔ اُستاد نے فخریہ شاگرد کا سجع کہا۔ اَنَا اَسَدٌ وَ اَنْتَ شِبْلِیْ یعنی میں شیر ہوں اور تو شیر کا بچہ۔ اسی فقرے سے اُستاد وشاگرد کے تعلقات کا اندازہ ہوسکتا ہے۔ اور یہ بھی پتہ چلتا ہے۔ کہ مدرسے کی چار دیواری میں یہ جوہر قابل کس طرح چمک رہا تھا۔

---

ﻟﮧ ۱۹۰۷ء میں جب مولینا شبلی کا پاؤں کٹا۔ تو مولینا محمدؐ فاروق نے ایک فارسی مثنوی میں "بڑے پیار اور محبت سے اپنے شاگرد کی بیمار پرسی کی"۔ اس کا ایک شعر ہے ؎ تیرے از چرخ خود پسند رسید     شبلی ات را بہ پا گزند رسید
شبلی ات کی ترکیب سے اُستاد کے جوش محبت کا اندازہ ہوسکتا ہے۔

زمانے کے مشہور عالم تھے۔ لیکن شبلی کی فطرت کی تلوّن اور بوقلمونی
ان میں بھی موجود تھی۔ وہ بہ یک وقت مذہبی عالم اور عدالتی وکیل تھے۔
مذہبی درس گاہوں کی بھی وہ رونق تھے۔ اور فنِ موسیقی پر بھی فریفتہ تھے۔
شمعِ علم کے بھی وہ شیدا تھے۔ اور عشقیہ شعر بھی خوب لکھتے تھے۔
مذہبی بحثوں میں بڑے جوش سے حصّہ لیتے تھے۔ لیکن ارکانِ مذہب
کی بجاآوری میں بقولِ شبلی "خود بے پروا تھے"۔

وہ خود ایک مثنوی میں اپنی طبیعت کا نقشہ کھینچتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| نمی بینی کہ طرفہ بلبلم من | کہ ہیں اعجوبۂ ہر محفلم من |
| بہ میداں نمودم ترکتازی | بخواندم نامۂ نغزکی و تازی |
| گہے از لوح رازی خواندہ ام حرف | گہے از حرفِ تازی بستہ ام طرف |
| گہے اندر مقامِ لحنِ شیراز | شدم با آہلی و سعدی ہم آواز |
| گہے در بزمِ گاہِ نغمہ سازی | سخن راندم باہنگِ حجازی |
| حسودا! آں فروزاں گوہرم من | کہ شمعِ من بہ ہر بزمے است روشن! |

چنانچہ شاگرد پر بھی یہی رنگ چڑھ گیا۔ جو بعد میں اس کی وساطت سے
طلبائے ندوہ کو وراثت میں ملا۔ اور جیسا کہ ہم آگے چل کر بتائیں گے۔
شبلی کے لئے بڑی مشکلات کا باعث ہُوا!

شبلی کی قدامت پسندی کو بھی مولٰینا محمد فاروق کی صحبت نے
بہت بھڑکا دیا۔ مولٰینا فاروق ایک بوقلموں شخصیت کے مالک اور
ایک ہر فن مولا بزرگ تھے۔ لیکن انہیں زمانے کے نئے طور طریقوں سے

اور اپنا سکہ بٹھانے کا ملکہ پیدا ہو جاتا۔

مولینا فاروق کو معقولات سے غیر معمولی شغف تھا۔ اور انہوں نے ہونہار شاگرد کو بڑی محنت اور محبت سے تعلیم دی۔ چنانچہ شبلی میں اگر ایک دو ایسی کوتاہیاں رہ گئیں۔ جن سے معقولات کے مخالف ڈراتے ہیں تو معقولیوں کی ساری خوبیاں بھی ان میں موجود تھیں۔ مولینا فاروق کے زیر اثر ان کا ذہن بڑی ترقی کر گیا۔ خیالات میں ایک منطقی ترتیب آگئی۔ اور مناظروں میں حریف کو نیچا دکھانے کی اہلیت پیدا ہوگئی۔ بلکہ طبیعت پر ایک ایسا مناظرانہ رنگ غالب آگیا۔ جو تمام عمر ان کی تحریر و تقریر کا مابہ الامتیاز رہا۔

مولینا محمد فاروق کی صحبت و تعلیم نے ہونہار شاگرد کے ذہن کو جلا دے دی۔ لیکن شبلی کا وہ رنگ طبیعت، جس پر بعد میں محتاط اور متقی علما کی جماعت معترض ہوئی۔ اسی صحبت میں پرورش پاتا رہا۔ اور شاگرد کے علاوہ اُستاد میں بھی جلوہ نما تھا۔ مولینا فاروق اس

---

لہ ہندوستان میں معقولات کا اصل مرکز لکھنؤ کا فرنگی محل ہے لیکن وہاں علوم ظاہری تعلیم کے ساتھ باطنی تربیت بھی ہوتی رہتی ہے۔ اسلئے وہاں معقولات کے وہ اثرات پوری طرح نظر نہیں آتے۔ جو شبلی کی ذات میں نمایاں ہوئے۔ جو اپنے اُستاد کی طرح) معقولات اور ظاہری علوم میں تو ید طولیٰ رکھتے تھے۔ لیکن باطنی تعلیم اور روحانی تربیت سے یکسر محروم رہے۔

نے جو درس و تدریس کا سلسلہ شروع کیا۔ اس میں ان علوم سے دانستہ بے توجہی برتی گئی۔ اس مسلک کے بزرگوں کا خیال تھا۔ کہ ان علوم میں غیر معمولی شغف سے انسان کو خیالی اور قیاسی بحثوں سے محبت ہو جاتی ہے۔ اور ان کا جو فائدہ ہے۔ وہ ظاہری ہے۔ باطنی اصلاح اور اخلاقی سربلندی میں ان سے کوئی مدد نہیں ملتی۔ اس کے علاوہ یہ بھی صحیح ہے۔ کہ تفسیر و حدیث کے مقابلے میں، جن پر شاہ ولی اللہ نے زور دیا۔ یہ علوم دنیوی علوم ہیں۔ انہیں مذہبی علوم سمجھنا یا اسلامی طریقہ تعلیم کا ضروری جزو بتانا محض حسن ظن ہے۔

معقولات سے جن حضرات نے بے اعتنائی برتی۔ ان کا طریق کار معقول وجوہات اور ایک بلیغ حکمت پر مبنی تھا۔ لیکن اس کے باوجود اسلامی حکومت کے آخری دور میں ان علوم نے بے انتہا ترقی کی۔ وجہ اس کی یہ تھی۔ کہ اگرچہ درس و تدریس میں ان علوم کو بنیادی اہمیت دینا بہت سی مصلحتوں کے خلاف تھا۔ اور ان علوم کے ماہرین کو اپنی قیاسی بحثوں اور خیالی معلومات پر جو غیر معمولی ناز تھا۔ وہ تو بیجا اور علم و فن کے لئے ایک خطرہ تھا۔ لیکن ایک سمجھدار اُستاد کے ہاتھ میں یہ علوم طالب علم کی ذہنی تربیت کا ایک بڑا ذریعہ تھے۔ ان سے غور و فکر کی عادت راسخ ہو جاتی۔ خیالات کو باقاعدہ ترتیب سے پیش کرنے کی مشق ہوتی۔ اور مخالفین کے بیان میں عیب نکالنے

ہو جائے تو ہو جائے۔ لیکن ذہنی تربیت نہیں ہو سکتی۔ معلومات میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ لیکن ذہن اور طبیعت کی اصلاح ایک دو مہینے میں کس طرح کی جا سکتی ہے! چنانچہ شبلی پر دیوبند اور سہارنپور کا اثر نہ ہونے کے برابر ہے۔ اور واقعہ یہ ہے۔ کہ ان کے ابتدائی اساتذہ میں سے (شاید سوائے مولینا فیض الحسن کے جنھوں نے ان کے ادب عربی کے مذاق کو سنوارا) جس شخص نے ان کے دل و دماغ پر اپنی شخصیت کا گہرا نقش چھوڑا۔ اور انہیں اپنے رنگ میں رنگ دیا۔ وہ مولینا محمدؐ فاروق چریاکوٹی تھے۔

مولینا شبلی، ان کی نسبت لکھتے ہیں:۔

"میں نے معقولات کی تمام کتابیں، مثلاً میر زاہد۔ ملا جلال مع میر زاہد۔ حمد اللہ۔ شرح مطالع۔ صدرا۔ شمس بازغہ۔ ان ہی سے پڑھیں۔ اور میری تمام تر کائنات ان ہی کے افادات ہیں۔ فارسی کا مذاق بھی ان ہی کا فیض ہے۔ اکثر اساتذہ کے اشعار پڑھتے اور ان کے ضمن میں شاعری کے نکتے بتاتے۔

معقولات، جس میں مولینا محمدؐ فاروق کو خاص طور پر دسترس تھی۔ عقلی و قیاسی علوم، مثلاً فلسفہ، منطق، کلام کا مجموعہ ہے۔ جسے بلادِ شرقی میں بے حد فروغ ہوا ہے۔ امام الہند شاہ ولی اللہؒ کے والد نے ان علوم کے ایک مشہور ماہر میر زاہد ہروی سے تعلیم حاصل کی تھی۔ اور وہ خود بھی ان سے پوری طرح باخبر تھے لیکن شاہ ولی اللہ

جونپور بھی پڑھا۔ اس کے بعد، ان کے والد نے انہیں مولینا محمد فاروق چڑیاکوٹی سے تعلیم حاصل کرنے کے لئے غازی پور بھیج دیا۔ مولینا کی اصل تعلیم کا زمانہ یہی تھا۔ یہاں سے فراغت کے بعد، مولینا نے اس زمانے کے دستور کے مطابق مختلف اساتذۂ فن سے فیض حاصل کرنے کے لئے مختلف مقامات کا سفر کیا۔ ایک مہینہ دیوبند رہے۔ اور علم الفرائض کا ایک رسالہ پڑھا۔ کچھ عرصہ رام پور گزارا اور مولینا ارشاد حسین سے فقہ اور اصول کی تعلیم حاصل کی۔ پھر لاہور گئے۔ اور مولینا فیض الحسن سہارنپوری پروفیسر اورنٹل کالج لاہور کی خدمت میں چند مہینے حاضر رہ کر عربی ادب کا صحیح مذاق پیدا کیا۔ اخیر میں حدیث کی طرف توجہ کی۔ اور مولینا احمد علی سہارنپوری سے سنن ترمذی کا درس شروع کیا تھا۔ کہ ان کے والد اور دوسرے اعزہ نے حج کا قصد کیا۔ اور شبلی نے اپنے اُستاد کے اشارے سے، احیائے علوم پر مذہبی ارکان کی بجا آوری کو ترجیح دی۔ اور سہارنپور سے بمبئی روانہ ہوگئے۔

مولینا شبلی نے طلب علوم میں اپنا دامن دُور دُور تک پھیلایا۔ اور مختلف علوم، مثلاً ادب، منطق، حدیث میں جو جو اساتذہ اپنے فن میں تمام ہندوستان میں ممتاز تھے۔ ان تک رسائی حاصل کی۔ اس ذہین اور محنتی طالب علم نے ہر جگہ سے فیض حاصل کیا۔ لیکن ظاہر ہے۔ کہ ایک دو مہینے میں کسی درس گاہ کی خصوصیات میں اخذ کرنے کا موقع نہیں ملتا۔ اس دوران میں کسی علم کی ایک آدھ شاخ کی تعلیم

صف ساتھ بچھ جاتی۔ یا پھول ہی کانٹوں میں تبدیل ہو جاتے۔ انگریزی ادب الاطفال میں ایک نومولود کا قصہ بیان کیا جاتا ہے۔ جس کی پیدائش پر دُور دُور سے پریاں آئیں۔ اور طرح طرح کی نعمتیں ساتھ لائیں۔ لیکن ایک خشمگیں پری ایسی بھی آئی۔ جس نے ان نعمتوں کو مصیبتوں میں بدل دیا۔

شبلی کے ساتھ بھی قدرت نے تمام عمر اسی طرح کی ستم ظریفی کی! اور اس کا آغاز ان کے اپنے گھر سے ہُوا۔ شبلی کا گھر ایک عیش و آرام کا گہوارہ تھا۔ خدا کا دیا سب کچھ موجود تھا۔ شفیق باپ اور عزیز ماں کا سایہ ان کے سر پہ تھا۔ لیکن جلد ہی اس فردوسِ مسرت میں بادِ صرصر کے جھونکے آنے شروع ہوئے۔ شبلی کے والد نے ایک اور شادی کر لی۔ اور اس گھر کا شیرازۂ محبت بالکل درہم برہم ہو گیا!

شبلی اور شبلی کی والدہ پہ اس واقعہ کا بڑا اثر ہُوا۔ ان کی والدہ نے اس کے بعد تمام عمر روتے گزار دی۔ "شیخ صاحب نے غیر کفو میں جو شادی کر لی تھی۔ اس سے وہ بہت دلگیر رہا کرتی تھیں۔ اور آخر اسی غم میں وفات پائی۔" شبلی کو اپنی والدہ سے بیحد محبت تھی۔ اور باپ کا یہ فعل سخت ناگوار تھا۔ والد کی ساری زندگی میں اُنہوں نے سوتیلی ماں سے بات نہیں کی۔ اس کے گھر نہیں گئے۔ اور جب باپ کی وفات کے بعد وہ اپنی سوتیلی والدہ سے وہ جائداد، جو اسے ان کے والد دے گئے تھے۔ بخشوانے گئے (اور وہ باہمت خاتون نہائت فیاضی سے، خاندانی

کے کارخانے اور نیل سازی کی کوٹھیاں قائم کر رکھی تھیں۔ جن سے خاطر خواہ فائدہ ہوتا تھا۔ وہ سرکار کو چھ ہزار روپیہ سالانہ بطور مالگذاری ادا کرتے تھے۔ اور ان کی کل سالانہ آمدنی کا اندازہ تیس ہزار (یعنی قریب قریب ایک کمشنر کی تنخواہ تک) کیا جاتا ہے۔

مولانا شبلی، جو ۱۸۵۷ء میں اعظم گڑھ کے نواحی گاؤں بندول میں پیدا ہوئے۔ شیخ حبیب اللہ کے سب سے بڑے بیٹے تھے۔ ایک امیر گھرانے میں بڑے بیٹے کی جو عزت و خاطر ہوتی ہے۔ وہ محتاج بیان نہیں۔ اور شیخ حبیب اللہ تو اپنی اولاد کی خوشی میں گھر لٹا دینے والے باپ تھے۔ ان کے دوسرے بیٹے مہدی حسن ولایت سے تعلیم پاکر آئے۔ تو شفیق والد نے جس دھوم دھام سے ان کا خیر مقدم کیا۔ وہ آج تک اعظم گڑھ والوں کو بھولا نہیں۔ سات روز تک مسلسل اہل شہر کی دعوت رہی۔ اور فیاضی اور امارت کا دل کھول کر مظاہرہ ہوا۔ ظاہر ہے۔ کہ شبلی کی اس گھر میں کتنی قدر و منزلت ہو گی۔ چنانچہ سید سلیمان لکھتے ہیں۔ "مولانا مرحوم کا بچپن بہت ناز و نعم میں گزرا۔" اور جو دو ایک واقعات ان کے بچپن کے متعلق ہیں۔ ان سے شبلی کے ماحول کی آسائش اور ان کی اپنی ذہانت کا اندازہ ہوتا ہے۔

لیکن اس بچے کے لئے اپنے ماحول میں فقط آرام و آسائش نہ تھی ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ قدرت کو اس سے ایک طرح کی ضد تھی۔ اس کے لئے پھولوں کی جو سیج تیار ہوتی۔ اس میں کانٹوں کی بھی ایک

تشنگی بجھائی۔ بلکہ دینِ حق کے آبِ حیات سے بھی سیراب ہوئے۔ اور سراج الدین اسلامی نام قرار پایا۔"[1]

خدا کی شان ہے۔ جب کسی کو راہِ ہدایت دکھانا ہو۔ تو ایک عورت کا طعنہ ہی نوائے سروش بن جاتا ہے۔ اور وہ کام کر لیتا ہے۔ جو سینکڑوں علما کے وعظ و تبلیغ سے ممکن نہیں!

اور ٹھاکر شیوراج سنگھ جی کی طبیعت کی تیزی اور زُود حسی بھی بھولنے کی چیز نہیں۔ کیونکہ ان کی اولاد کو بھی اس میں سے پُورا پورا حصّہ ملا تھا۔ اور شبلی کی شخصیت میں کوئی چیز اس قدر نمایاں نہیں جتنی یہ شدید ذکاوتِ حس!!

شبلی نے ایک متموّل گھر میں آنکھ کھولی۔ ان کے والد شیخ حبیب اللہ شہر اعظم گڑھ کے رئیسِ اعظم تھے۔ وہ بہ یک وقت ایک کامیاب وکیل ایک خوش حال زمیندار اور ایک اولوالعزم تاجر تھے۔ اس زمانے میں شہر کی میونسپل کمیٹی کا صدر حاکمِ ضلع ہوتا تھا۔ معززین شہر کی زیادہ سے زیادہ رسائی اس بات تک تھی۔ کہ وہ آنریری سیکرٹری ہو جائیں۔ اور جب تک شیخ حبیب اللہ کی صحت نے اجازت دی۔ وہ اس عہدہ پر مامور رہے۔ وہ ضلع کے چوٹی کے وکیلوں میں سے سمجھے جاتے تھے۔ اور ان کی زمینداری بھی وسیع تھی۔ اس کے علاوہ انہوں نے دیسی شکر

---

[1] الاصلاح۔ نومبر ۱۹۳۶ء

کڑیاں پہنچتی ہیں۔ شیوراج سنگھ جی تھے۔ ان کے مسلمان ہونے کا
ایک عجیب و غریب قصہ بیان کیا جاتا ہے۔ جو نہ صرف غایت درجہ
دلچسپ ہے۔ بلکہ شبلی کے موروثی طبعی رجحانات پر بھی روشنی ڈالتا ہے
علامہ کے ایک عقیدت مند شاگرد" مولوی اقبال احمد سہیل اپنی نا تمام
سیرت شبلی میں لکھتے ہیں:۔

"ایک دن شیوراج سنگھ جی کو اشد ید گرمی کے موسم میں صبح کو نہار منہ
علاقہ زمینداری پر کسی ضرورت سے جانا پڑا۔ اتفاقاً دیر ہوگئی۔ دوپہر
کو کئی میل کی مسافت دھوپ میں طے کر کے مکان پر پہنچے۔ بھوک
پیاس سے بیتاب ہو رہے تھے۔ گھوڑے سے اترتے ہی سیدھے
چوکے میں چلے گئے۔ یہ خیال نہیں رہا کہ جوتیاں باہر اتار دیں۔
اُن کی بڑی بھاوج جو چوکے میں کھانے کا انتظار کر رہی تھیں۔
اور جیسا کہ ہندو مستورات کا دستور ہے۔ اب تک بے آب و دانہ
تھیں۔ بگڑ کر بولیں۔ "کیا نرے ترک ہی ہوگئے۔ جوتے پہنے چوکے
میں چلے آئے۔ اور سارا کھانا بھرشٹ کر ڈالا"!!

یہ بھی ٹھہرے آخر راجپوت، ان کو بات کی برداشت کہاں!! وہ بھی
ایسا شدید طعنہ۔ اور عورت کے منہ سے!!

شیوراج سنگھ نے بھاوج کا فقرہ سنتے ہی کہا۔ کہ ہم کو ترک ہونے
کا طعنہ دیا جاتا ہے۔ تو سچ مچ ترک ہوئے جاتے ہیں!.....
اسی وقت گھر سے نکلے اور موضع خانقاہ کی مسجد میں جا کر نہ صرف اپنی

# شبلی نامہ

## خاندان۔ طفولیت۔ تعلیم

شمس العلما علامہ شبلی نعمانی رحمۃ اللہ علیہ راجپوت نسل سے تھے۔ اور ان میں اس قوم کی ساری خودداری، زودحسی، اولوالعزمی، قبیلہ پروری اور جنگجوئی موجود تھی۔

لیکن وہ خالص راجپوت نہ تھے۔ ان میں بہت سا باہر کا خون ملا ہوا تھا۔ ان کا خاندانی لقب عام مسلمان راجپوتوں کی طرح کنور یا رانا یا چودھری یا خان نہ تھا۔ شیخ تھا۔ اور ان میں وہ شہرت۔ علم و فضل۔ اور مصلحتِ وقتی کے تحت اپنے صحیح خیالات و جذبات کو چھپا رکھنے کی عادت، جو راجپوتوں کے خاص اوصاف میں سے نہیں، صاف نمایاں ہے۔

ان کے سب سے پہلے بزرگ، جن تک سلسلۂ تحقیق و تفتیش کی

احسان ہے۔ جن سے ہمیں الندوہ کے پرانے فائل اور بعض دوسری کتابیں
مستعار ملیں۔ اور جو اس کتاب کے ایامِ تالیف میں وفات پا گئے۔ مرحوم ایک
بڑے اخلاص شعار، سادہ منش اور صاحبِ ذوق مسلمان تھے۔ اُردو سے انہیں
محبت ہی نہیں، عشق تھا۔ اور انہوں نے صوبۂ بمبئی کے ایک دُور دراز گوشے
(بلگام) میں مطبوعہ اُردو کتب و رسائل کا ایک ایسا بیش بہا ذخیرہ جمع کر لیا تھا۔
جس کے ہم پایہ ذاتی کتب خانے شمالی ہندوستان میں بھی خال خال ہیں۔
خدا مرحوم کو جوارِ رحمت میں جگہ عطا کرے۔ اور ان کے ورثہ کو توفیق دے۔ کہ
وہ مرحوم کے نیک کام جاری رکھ سکیں ؛

اکرام

لیکن کیا اہلِ قلم پر سچائی۔ اصولِ فن۔ اور قومی بہی خواہی کی طرف سے کوئی فرض عاید نہیں ہوتا؟؟؟

اور شبلی کی زندگی کے ہر گوشے پر روشنی ڈالتے ہوئے اور حقیقت نگاری کو مطمحِ نظر بناتے ہوئے، ہمیں اس خیال سے بھی تقویت ہوتی ہے۔ کہ یہ وہی طریقِ کار ہے۔ جس کی شبلی تلقین کرتا تھا۔

ہمیں اس بات کا بھی یقین ہے۔ کہ اس عمل سے شبلی کی اصل عظمت اور سربلندی میں (جو علمی۔ ادبی۔ اور فنی ہے)۔ (اور مذہبی۔ اخلاقی یا روحانی نہیں) کوئی فرق نہیں آئے گا۔

## اکرام

استدراک | سید سلیمان نے جس انداز سے شبلی کی سوانح عمری لکھی ہے۔ اس میں۔ ہمارے طریقِ کار میں بُعد المشرقین ہے لیکن ناسپاسی ہوگی۔ اگر ہم یہاں ان سہولتوں اور آسانیوں کا اعتراف نہ کریں۔ جو حیاتِ شبلی کی بدولت ہمیں میسر آئیں۔ ہم نے شبلی کے متعلق قریب قریب سارا قابلِ حصول تحریری مواد خود دیکھا ہے اور دستِ طلب دُور دُور تک پھیلایا ہے لیکن سید سلیمان کی کتاب میں بعض چیزیں ایسی ہیں۔ جن تک ہماری رسائی نہ تھی۔ اور پھر ان کی کتاب میں شبلی کے واقعاتِ زندگی کو جس تاریخی تسلسل اور تفصیل سے ترتیب دیا گیا ہے۔ اس نے ہمیں بہت سی زحمتِ غیر ضروری سے بچا لیا۔

کوئی کمی نہیں ہوتی۔ لیکن اگر اقبالؒ کا کوئی ایسا خط شائع ہو جاتا ہے۔ جس میں حیدر آباد ہائی کورٹ کی ججی کے متعلق ایک خفیف سا اشارہ ہے۔ تو ان کے مداح بے قرار ہو جاتے ہیں!

شاید یہ لوگ سمجھتے ہیں۔ کہ ایک قومی راہنما انسان نہیں ہوتا۔ کہ وہ اپنی ضروریات زندگی کی جائز تکمیل کا سامان کرے۔ یا اس کے خاندان اور اس کی اولاد کا اس پر کوئی حق نہیں!!

اور انہیں یہ خیال بھی نہیں آتا۔ کہ اگر ان کے ہیرو کی زندگی میں بعض ایسی چیزیں ہیں۔ جو نظر کو کھٹکتی ہیں۔ تو کیا یہ اس کا فرض نہیں۔ کہ وہ اپنی عملی زندگی کی اصلاح کرے۔ اور کیا یہ قومی بہی خواہی کا راستہ ہے۔ کہ حقیقت سے چشم پوشی کر کے تذکرہ نگار ریاکاری کے فروغ کا اور سامان کرے؟

آج سچی سیرت نگاری کے لئے ملک کی فضا ناسازگار ہے۔ قومی خیالات کی باگ ان لوگوں کے جانشینوں اور ہوا خواہوں کے ہاتھ میں ہے۔ جو تمام عمر مذہب۔ مذہب پکارتے رہے۔ (اور فی الواقع انہیں مذہب سے شدید جذباتی محبت تھی) لیکن مذہب کی اصل رُوحانی خوبیوں، یعنی باطنی پاکیزگی۔ تقوٰے اور اخلاقی ڈسپلن سے انہیں کوئی حصّہ نہیں ملا۔ ان لوگوں کے مداح اب اس بات کو پسند نہیں کرتے۔ کہ ان کے ممدوحوں کی زندگیاں قریب سے دیکھی جائیں۔ اور ان کا نقشہ واقعات کے مطابق کھینچا جائے۔ ایک تذکرہ نویس کیلئے ایسی حالت میں حقیقت نگاری کی وادی میں قدم رکھنا۔ اور اردو میں جدید سیرت نگاری کا نمونہ پیش کرنا اختلاف اور مخالفت کو دعوت دینا ہے۔ ایک سعیِ نامشکور کو ہاتھ میں لینا ہے۔

صاحبِ تذکرہ کی شخصیت صاف جھلکتی ہے۔

جیسا کہ حالی نے اُردو کی پہلی سوانح عمری حیاتِ سعدی کے شروع میں لکھا ہے اُردو میں جدید سوانح نگاری' انگریزی ادب کے راستے سے آئی۔ لیکن ہمارا لٹریچر انگریزی سوانح نگاری کے تازہ ترین اثرات سے بالکل محروم رہا ہے۔ ہمارے تذکروں میں حالی کی حیاتِ جاوید کو "برتر سے برتر سوانح عمری" کہا جاتا ہے لیکن حیاتِ جاوید کی بڑی ٹھوس خوبیوں کے باوجود' ہمارے خیال میں' یہ کہنا مشکل ہے۔ کہ حالی نے سرسید کا حق ادا کر دیا ہے۔ ان کی کتاب سرسید کے کارناموں کی تفصیل اور ان کے ایک مفصل' مگر سطحی تجزیے پر مشتمل ہے۔ یہ ایک رپورٹ ہے مفصل۔ مدلل۔ متوازن۔ منصفانہ۔ لیکن یادگارِ غالب کی طرح ایک فنی شاہکار نہیں۔ اس سے سرسید کے متعلق تمام واقعات جاننے کے بعد بھی انکی ایک روشن اور واضح تصویر پڑھنے والے کے دل پر نقش نہیں ہوتی!

حیاتِ جاوید کے بعد شاید حیاتِ شبلی ہماری زبان کی سب سے مفصل اور وقیع سوانح عمری ہے۔ اور حیدر آباد کے ایک پروفیسر صاحب نے تو کہہ دیا ہے۔ کہ سید سلیمان نے حیاتِ شبلی لکھ کر حالی سے وہ تاجِ فضیلت چھین لیا ہے۔ جو حیاتِ جاوید کی بدولت اس کے سر پر تھا۔ افسوس ہے۔ کہ حیاتِ شبلی پر تفصیلی تبصرہ کی یہاں گنجائش نہیں۔ اس میں متعدد ٹھوس خوبیاں ہیں۔ اور ایک آدھ شدید کوتاہی بھی۔ ان سب کے گنانے کا یہاں موقع نہیں ؎

غمِ زلف و رُخِ حسن را شرح دادن
شبے باید دراز و ماہتابے!

سے ماخوذ تھا۔ جو یہ کہتا تھا۔ کہ ایسی سوانح عمریاں لکھنے سے، جو حقیقت کو آئینہ نہیں دکھاتیں، بہتر ہے۔ کہ سوانح عمریاں سرے سے لکھی ہی نہ جائیں۔ لیکن کارلائل کے بعد مغرب میں دو نئے اثرات کارفرما ہوئے ہیں۔ جنہوں نے سوانح نگاری کے پرانے تخیل کو یکسر بدل دیا ہے۔ ان نئے اثرات میں سے ایک تو جدید علم نفسیات کی نشو و نما ہے جس کی وجہ سے انسانی ذہن کی نیرنگیوں اور افراد کی باطنی کشمکش میں ارباب علم کی دلچسپی بہت بڑھ گئی ہے۔ بائیوگرافی اب فقط سوانح نویسی نہیں رہی۔ بلکہ سیرت نگاری ہو گئی ہے۔ اور تذکرہ نویس کا کام فقط صاحب تذکرہ کے ظاہری کارنامے گنانا نہیں۔ بلکہ اس کی شخصیت کو بے نقاب کرنا اور اس کی نفسیاتی ساخت کی ایک روشن اور واضح تصویر کھینچنا ہے۔

بائیوگرافی میں اس انقلاب کا دوسرا سبب انگریزی سیرت نگار لٹن اسٹریچی کی مثال اور تحریریں ہیں۔ اس نے ان بھاری بھرکم "مفصل اور مستند" سوانحعمریوں کے خلاف آواز اٹھائی۔ جن میں بغیر کسی انتخاب اور کسی مرکزی تخیل (پلین) کے، صاحب تذکرہ کے متعلق واقعات کا ایک ایسا انبار جمع کر دیا جاتا ہے۔ جس سے نہ تو پڑھنے والے کو دلچسپی پیدا ہوتی ہے۔ اور نہ ہی صاحب تذکرہ کی شخصیت کے خط و خال نمایاں ہوتے ہیں۔ لٹن اسٹریچی نے سیرت نگاری کو ایک ہلکی پھلکی چیز بنا دیا ہے۔ جس میں افسانے کی دلچسپی اور عالم نفسیات کی ژرف بینی آ گئی ہے۔ تذکرہ نگار اب بھی صاحب تذکرہ کی نسبت واقعات و معلومات کا ذخیرہ جمع کرتا ہے۔ بلکہ طلب کا دامن پہلے سے بھی زیادہ دور پھیلاتا ہے۔ لیکن تمام واقعات کا احاطہ کرنے کے بعد وہ دریا کو کوزے میں نہیں، ایک ایسے جام بلوریں میں پیش کرتا ہے۔ جس کے اندر سے

# جدید سیرت نگاری

سیرت نگاری کی نسبت علامہ شبلی مرحوم کا نقطۂ نظر عام مشرقی تذکرہ نویسوں کے زاویۂ نگاہ سے بالکل مختلف تھا۔ ان کی رائے تھی۔ کہ سیرت نگار کو صاحب سیرت کی زندگی کا ہر پہلو دکھانا چاہیئے۔ سیاہ بھی اور سفید بھی۔ روشن بھی اور تاریک بھی۔ وہ ان لوگوں کے مخالف تھے۔ جو کسی کے "معائب نہ دکھانے تنگ خیالی اور بد طینتی" سمجھتے ہیں۔ اور کہتے تھے۔ کہ "اگر یہ صحیح ہو تو موجودہ یورپ کا مذاق اور علمی ترقیاں، سب برباد ہو جائیں"۔

شبلی تذکرہ نویسی کے متعلق اپنے نظریئے کو فقط عام دنیا داروں تک محدود نہ رکھتے تھے۔ بلکہ ان کا تو خیال تھا۔ کہ صحابۂ کرام کی زندگیاں بیان کرتے وقت بھی اس اصول پر عمل کیا جائے۔ وہ نواب مولوی حبیب الرحمٰن خاں شروانی کو جو صحابہ کے حالات میں ایک کتاب لکھنا چاہتے تھے۔ ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

صحابہ کے حالات سے بڑھ کر کوئی چیز ہمارے لئے نمونہ نہیں بن سکتی۔ لیکن ہر پہلو کو لیجیۓ۔ اور ان پہلوؤں کو صاف دکھلائیے۔ جن سے آجکل کے مولوی قصداً چشم پوشی کرتے ہیں۔

شبلی بیچارے کو کیا معلوم تھا۔ کہ جس قسم کی سوانح نگاری کے وہ خلاف تھے اس کا سب سے بڑا دار الاشاعت ان کا اپنا دار المصنفین ہو گا۔ اور اس کا سب سے نمایاں نمونہ ان کی اپنی سوانح عمری، حیات شبلی میں ملے گا!!

تذکرہ نویسی کے متعلق شبلی کا نقطۂ نظر بڑی حد تک انگریزی ادیب کارلائل

# تمہید

افاداتِ مہدی اور مکاتیبِ مہدی کے نکتہ رس اور خوش نگار مصنف

کی یاد میں،

جن کے طرزِ تحریر پر شبلی بھی رشک کرتے تھے

اور

جو شاید غالب کے بعد ہمارے بہترین مکتوب نگار ہیں!

اکرام

# شبلی نامہ

(ایک فنکار کی داستانِ حیات)

از

شیخ محمد اکرام - ایم - اے - ایم - آر - سی - اے - ایس
آئی - سی - ایس

ناشر: تاج آفس محمد علی روڈ - بمبئی

